# مومن کے ماہ وسال

اردو ترجمہ مع عربی متن

## ماثبت بالسنۃ فی ایام السنۃ

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مقدس تعلیمات کی روشنی میں ہر مسلمان کے لئے
اعمال واشغال، نماز وروزہ، دُعا واستغفار کا ایک مکمل دستور العمل

عارف باللہ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ

دارُالاشاعت کراچی

# مومن کے ماہ و سال

اردو ترجمہ مع عربی متن

## مَاثَبَتَ بِالسُّنَّةِ فِی اَیَّامِ السَّنَةِ

عربی تصنیف

عارف باللہ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ

اردو ترجمہ

مولانا اقبال الدین احمد صاحب

رسول اکرم ﷺ کی مقدس تعلیمات کی روشنی میں ہر مسلمان کے لئے پورے سال کے اعمال و اشغال، نماز، روزہ، دُعا و استغفار کا ایک مکمل دستورالعمل ہر مسلمان کو چاہئے کہ اپنی زندگی اسلامی سانچے میں ڈھالنے کے لئے ہر ماہ کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی تعلیمات کے مطابق عمل کرکے اپنے دین و دنیا کو کامیاب بنائے

دارالاشاعت
اردو بازار ایم اے جناح روڈ
کراچی پاکستان 2213768

باہتمام : خلیل اشرف عثمانی
طباعت : ۲۰۰۵ء علمی گرافکس کراچی
ضخامت : 352 صفحات

## قارئین سے گزارش

اپنی حتی الوسع کوشش کی جاتی ہے کہ پروف ریڈنگ معیاری ہو۔ الحمد للہ اس بات کی نگرانی کے لئے ادارہ میں مستقل ایک عالم موجود رہتے ہیں۔ پھر بھی کوئی غلطی نظر آئے تو از راہ کرم مطلع فرما کر ممنون فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت میں درست ہو سکے۔ جزاک اللہ

## ﴿........ملنے کے پتے........﴾

ادارۃ المعارف جامعہ دارالعلوم کراچی
بیت القرآن اردو بازار کراچی
ادارۂ اسلامیات موہن چوک اردو بازار کراچی
ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ B-437 دیب روڈ لسبیلہ کراچی
بیت القلم مقابل اشرف المدارس گلشن اقبال بلاک ۲ کراچی
بیت الکتب بالمقابل اشرف المدارس گلشن اقبال کراچی
مکتبہ اسلامیہ امین پور بازار۔ فیصل آباد
ادارہ اسلامیات ۱۹۰۔ انارکلی لاہور
بیت العلوم 20 نابھہ روڈ لاہور
مکتبہ سید احمد شہیدؒ اردو بازار لاہور
مکتبہ امدادیہ ٹی بی ہسپتال روڈ ملتان
یونیورسٹی بک ایجنسی خیبر بازار پشاور
کتب خانہ رشیدیہ۔ مدینہ مارکیٹ راجہ بازار راولپنڈی
مکتبہ اسلامیہ گامی اڈا۔ ایبٹ آباد
مکتبۃ المعارف محلہ جنگی۔ پشاور

﴿انگلینڈ میں ملنے کے پتے﴾

**Azhar Academy Ltd.**
At Continenta (London) Ltd.
Cooks Road, London E15 2PW

**Islamic Books Centre**
119-121, Halli Well Road
Bolton BL 3NE, U.K.

# مقدمہ

## از حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

حق تعالیٰ جل شانہٗ نے سال کے بارہ مہینوں میں مختلف مہینوں اور اس کے مختلف دنوں اور راتوں میں خاص خاص برکات اور خاصیات رکھی ہیں۔ جو آدمی ان کو معلوم کر کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بتائے ہوئے طریقوں پر راتوں اور دنوں میں کام کرے، وہ دنیا و آخرت کے اپنے مقاصد میں بڑی کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔ ان میں تھوڑی محنت اور معمولی کوشش سے وہ ثواب اور دینی و دینوی فوائد ہو جاتے ہیں جو دوسرے آوقات میں بڑی محنت اور طویل مشقت سے بھی حاصل ہونا دشوار ہیں۔ مگر افسوس ہے کہ آج کل عموماً مسلمانوں کو شریعت اور سنت کے عمل سے غفلت و لاپروائی کی بنا پر ان خاص اعمال و افعال اور ان کے آداب کا علم نہیں جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم فرمائے ہیں۔ اس لئے ان کی برکات سے محروم رہتے ہیں۔

اور صرف اتنا ہی ہوتا تو زیادہ جرم نہ تھا۔ ہونے یہ لگا کہ لوگوں نے اپنی طرف سے بہت سی رسمیں گڑھ لیں جن میں بہت سی چیزیں خلاف شرع بھی ہیں۔ اس کے نتیجہ میں وہ ان مبارک راتوں اور دنوں میں عظیم ثواب حاصل کرنے کے بجائے اور گناہوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

مبارک راتوں اور دنوں میں جس طرح نیک عمل کا ثواب بڑا ہے اسی طرح ان میں اگر کوئی گناہ کرے تو وہ گناہ بھی بڑا ہے۔

اس لئے علماء امت نے مہینہ کی خاص راتوں اور دنوں سے متعلق جو قرآن و حدیث میں فضائل اور احکام وارد ہوئے ہیں ان کو مستقل کتابوں کی صورت میں لکھ دیا ہے۔ جو ہر زمانہ ہر خطہ اور ہر زبان میں شائع ہوتی رہی ہیں۔

انہیں کتابوں میں سے ایک بہت اہم کتاب ماثبت بالسنۃ ہے۔ اس کے مصنف

معتبر اور بلند پایہ ہونے کی ضمانت ہے۔ اہلِ علم میں وہ کسی تعارف کے محتاج نہیں۔ اس کتاب میں اس معاملے کے متعلق وارد شدہ روایات حدیث کو جمع بھی کیا گیا ہے اور ان کے مستند یا غیر مستند ہونے کی تحقیق بھی کی گئی ہے اور مزید ضروری اور مفید معلومات کا اضافہ بھی کیا گیا ہے۔ یہ کتاب عرصہ سے نایاب تھی۔ اب برخوردار عزیز مولوی محمد رضی سلمہ نے اس کا اصل متن عربی اور شروع میں اس کا اردو ترجمہ اپنے مکتبہ دارالاشاعت سے شائع کیا ہے[1]۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے اور دین و دنیا میں سب کے لئے نافع و مفید بنا دے۔

بندہ محمد شفیع

دارالعلوم۔ کراچی

۲۶۔ ذی القعدہ ۱۳۸۵ھ



[1] پہلے یہ کتاب لکھنؤ میں کئی بار چھپ کر مقبول عام ہو چکی ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ اب ہم اس کا عکسی ایڈیشن پیش کر رہے ہیں۔ فقط ناشر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

# دیباچہ از مصنف

تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں۔ جس نے متبرک اوقات کو حسنات و برکات کا مقام دیا نیز پرہیز گاروں اور عابدوں کے لئے سبب فخر و عزت قرار دیا۔ تاکہ شب و روز کے اوقات میں اپنی تجارتوں سے استفادہ کریں دُگنے صلے پائیں اور چند در چند مرادیں حاصل کریں نیز اچھے اعمال کے ذریعہ قبولیت دعا کے امیدوار بنیں۔ یاد رہے کہ جو کوئی مواقع تجارت سے استفادہ نہ کرے وہی نقصان اُٹھانے والا ہے اور حد سے تجاوز کرنے والا ہی سب سے زیادہ نقصان اُٹھاتا ہے۔ بیش در بیش درود و سلام ہو رسولوں کے سردار متقیوں کے امام حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم پر جن کی تعلیمات واتباع سے علم و عمل حاصل ہوتے اور آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) ہی کے احسان و شفاعت سے دنیا و آخرت میں آرزوئیں و امیدیں پوری ہوتی ہیں۔ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) ہی سب کے استاد، موجودات عالم کے امام و سربراہ علوم کی کان اور جود و سخا کے سرچشمہ ہیں۔

درود و سلام ہوں آپ پر آپ کے آل و اصحاب پر اور ان تمام فرمانبرداروں پر جو راہ راست کے رہبر اور علوم دین کے حامل ہیں۔

بعد حمد و صلوٰۃ، اللہ تعالیٰ کا بندہ فقیر عبد الحق ابن سیف الدین دہلوی بخاری عرض پرداز ہے کہ رسول اکرم کی پیروی کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ یقین کی دولت سے مالا مال کرے اور راہ راست پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

شب و روز کے اوراد و وظائف اور نماز روزہ کی تعداد میں، حضرات محدثین اور صاحبان طریقت کے باہمی اختلافات رونما ہیں۔

اگر چہ محدثین نے اہل طریقت کے قول پر عمل اور پیش کردہ دلائل پر تفصیلی بحث کی اور نہایت شدت سے ان کے دلائل کا انکار کیا اور اہل طریقت جو احادیث و اخبار پیش کرتے ہیں ان کو باطل قرار دیا ہے۔

قبل ازیں ہم نے ایک فارسی زبان کے رسالہ میں ان دونوں فریقوں کے درمیان اتحاد باہمی پر بحث کی اور دونوں کے راستوں کے درمیان ایک محفوظ راستہ اختیار کیا ہے اور اجمالی وتفصیلی بیانات دیئے ہیں۔ درحقیقت اللہ تعالیٰ ہی راست وصحیح کہتا ہے اور وہی رہبر راہ ہے۔

لیکن اب پھر ہم نے اس کتاب میں عنوانات کی تفصیل میں احادیث صحیح، حسن، ضعیف اور موضوع لکھی ہیں۔ کیونکہ احادیث کی یہ اقسام اور ان کی جانچ پڑتال انہی حضرات کے ہاتھ ہے۔

ساتھ ہی اس کتاب میں بلحاظ ضرورت لطیف تحقیقات اور فوائد تحریر کئے ہیں۔ خاص طور پر ماہ ربیع الاول میں سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کا تذکرہ کیا ہے۔ اس کتاب میں ماہ محرم سے ابتداء کر کے ماہ ذی الحجہ پر اعمال کا اختتام کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی توفیق دیتا ہے اور اسی کے قبضہ قدرت میں تکمیل کار ہے۔

میں نے اس کتاب کا نام "ماثبت بالسنة فی ایام السنة" سال بھر کے اعمال رکھا ہے۔ اللہ تعالیٰ جسے کبھی اونگھ اور نیند نہیں آتی اسے مقبول فرمائے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی

۹۹۹ھ

# ماہِ محرّم

## ماہ محرم کے فضائل اور عاشورہ کے روزہ کی فضیلت

### جامع الاصول کی احادیث

اُم المومنین حضرت عائشہؓ کا بیان ہے کہ ماہِ رمضان کے روزے فرض ہونے سے پہلے عاشورہ کا روزہ رکھنے کا رواج تھا۔ لیکن جب ماہِ رمضان کے روزے فرض قرار دیئے گئے تو سرورِ عالم نے ارشاد فرمایا۔ عاشورہ کا روزہ جس کا جی چاہے رکھے اور جس کا جی نہ چاہے نہ رکھے۔

ایک روایت حضرت صدیقہؓ سے منسوب کر کے یہ بیان کی جاتی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے عاشورہ کا روزہ رکھنے کا حکم دیا۔ (الحدیث)

حضرت عائشہ صدیقہؓ سے منسوب ایک روایت یہ ہے کہ ماہِ رمضان کے روزے فرض ہونے سے پہلے لوگ عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے۔ مگر رمضان کے روزوں کی فرضیت کے بعد رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عاشورہ کا روزہ جس کا جی چاہے رکھے اور جس کا جی چاہے چھوڑ دے۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ سے مروی ہے کہ زمانۂ جاہلیت میں قریش عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے اور رسول اکرم ﷺ بھی قبل نبوت یہ روزہ رکھا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ ہجرت کے بعد مدینہ منورہ میں آپ ﷺ نے دسویں محرم کو روزہ رکھا اور دوسروں کو بھی اس دن روزہ رکھنے کا حکم دیا اور وہ یہ دن تھا جس میں خانہ کعبہ پر غلاف چڑھایا جاتا تھا۔ لیکن جب رمضان کے روزے فرض کیئے گئے تو آپ ﷺ نے عاشورہ کا روزہ رکھنا ترک کر دیا اور دسویں محرم کا روزہ اختیاری ہے جس کا جی چاہے رکھے اور جس کا جی چاہے نہ رکھے۔

(مسلم و بخاری)

یہی حدیث امام مالک، ابوداؤد اور ترمذی نے بھی لکھ کر آخر میں تحریر کیا ہے کہ جب رمضان کے روزے فرض قرار دیئے گئے تو عاشورہ کا روزہ رکھنا یا نہ رکھنا فرض نہیں ہوسکتا۔

حضرت ابن عمرؓ کا بیان ہے کہ زمانۂ جاہلیت میں لوگ عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے۔ رسول اللہ ﷺ اور دوسرے مسلمانوں نے یہ روزہ قبل از فرضیت رمضان رکھا۔ لیکن رمضان کے روزے فرض ہونے کے بعد رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، اللہ کے دنوں میں سے ماہِ محرم کا دسواں دن بھی ہے جس کا جی چاہے اس دن روزہ رکھے۔ (ابوداؤد)

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کی زبانی یہ روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ایک دن دسویں محرم کا تذکرہ کیا گیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، عاشورہ وہ ہے جس میں لوگ بزمانۂ جاہلیت روزہ رکھتے تھے۔ اب جس کا جی چاہے رکھے اور جس کا جی نہ چاہے نہ رکھے۔ (بخاری و مسلم)

بخاری کی حدیث ہے کہ عاشورہ کا روزہ خود رسول اللہ ﷺ نے رکھا اور دوسروں کو اس دن روزہ رکھنے کا حکم دیا۔ لیکن جب ماہ رمضان کے روزے فرض قرار دیئے گئے تو آپ ﷺ نے عاشورہ کا روزہ رکھنا ترک فرما دیا اور عبداللہ ابن عمرؓ اتفاق پڑنے پر عاشورہ کا روزہ رکھتے تھے[1]۔ مسلم میں اس حدیث سے متعلق لکھا ہے کہ جس کو پسند ہو عاشورہ کا روزہ رکھے اور جو ناپسند کرے وہ نہ رکھے۔

حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کا بیان ہے کہ دسویں محرم کی یہودی بڑی تعظیم کرتے تھے اور اسے عید کا دن مانتے تھے۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ اے مسلمانو! تم روزہ رکھو۔

ایک روایت ہے کہ خیبر والے[2] عاشورہ کا روزہ رکھتے، اس دن عید مناتے، اپنی خواتین کو زیور اور اچھے لباس پہناتے، ان حالات کے پیشِ نظر رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: اے مسلمانو! تم عاشورہ کے دن روزہ رکھو۔ (بخاری و مسلم)

حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مدینہ تشریف لا کر یہودیوں کو عاشورہ کا روزہ رکھتے ہوئے دیکھا تو اُن سے دریافت فرمایا: "یہ کیا بات ہے؟" ان یہودیوں نے جواباً کہا کہ یہ وہ اچھا دن ہے جس میں اللہ نے حضرت موسیٰؑ اور بنی اسرائیل کو ان کے دشمنوں سے چھٹکارا دلایا اور اس یوم نجات کے شکریہ میں حضرت موسیٰؑ نے روزہ رکھا۔ یہ جواب سُن کر آپ ﷺ نے فرمایا "تمہاری بہ نسبت حضرت موسیٰؑ کی پیروی کے ہم

---

1. چونکہ آپ ﷺ اکثر و بیشتر ایام میں روزہ دار رہتے تھے۔ آپ ﷺ کے روزوں کے دنوں میں اتفاقاً اگر عشرہ محرم کا دن آجاتا تو اسی دن بھی روزہ رکھ لیتے۔ (از مترجم ۱۲)

2. یہ خیبر والے یہودی تھے۔ (از مترجم ۱۲)

زیادہ مستحق ہیں"۔ پھر آپ ﷺ نے عاشورہ کا روزہ رکھ کر دوسرے مسلمانوں کو بھی اس دن روزہ رکھنے کے لئے فرمایا۔

ایک روایت ہے کہ خیبر کے باشندے یہودیوں سے جو مدینہ میں تھے رسول اکرم ﷺ نے دریافت کیا عاشورہ کے دن تم روزہ کیوں رکھتے ہو؟ انہوں نے جواب دیا۔ یہ وہ بڑا دن ہے، جس میں اللہ نے حضرت موسیٰ اور ان کی قوم کو فرعون کے مظالم سے نجات دی، اسے اور اس کے گروہ کو دریا میں غرق کر دیا۔ اس پر حضرت موسیٰ نے اللہ کی شکر گذاری کے طور پر روزہ رکھا، اور یہ ماہ محرم کا دسواں دن تھا۔ اس لئے ہم اس عظمت کے پیش نظر اس دن روزہ رکھتے ہیں۔ (بخاری، مسلم، ابوداؤد)

حضرت جابر بن سمرۃؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ خود عاشورہ کا روزہ رکھتے ہم کو بھی اسی دن کا روزہ رکھنے کی رغبت دلاتے اور ہم سے قول و قرار لیتے تھے لیکن ماہِ رمضان کے روزے فرض ہونے کے بعد آپ ﷺ نے ہمیں عاشورہ کا روزہ رکھنے کا کوئی حکم نہیں دیا اور ممانعت بھی نہیں فرمائی نیز ہم سے کوئی قول قرار نہیں لیا۔ (مسلم)

حضرت علقمہؓ کا بیان ہے کہ اشعث بن قیس، حضرت عبداللہؓ کے پاس عاشورہ کے دن آئے۔ جو کھانا کھا رہے تھے۔ یہ دیکھ کر اشعث بن قیس نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن[1]! آج عاشورا کا دن ہے، اس پر حضرت عبداللہ نے جواباً کہا رمضان کے روزوں کی فرضیت سے پہلے عاشورا کا روزہ رسول اللہ ﷺ رکھا کرتے تھے، لیکن رمضان کے روزے فرض ہونے کے بعد آپ ﷺ نے عاشورہ کا روزہ رکھنا ترک فرمادیا۔ اگر تم روزہ دار نہیں ہو تو لو کھانا کھاؤ۔ (بخاری و مسلم)

سلمہ بن اکوعؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ایک دن قبیلہ بنو اسلم کے ایک شخص سے فرمایا "جاؤ اعلان کر دو کہ جس نے سحری کھائی ہو یا نہ کھائی ہو وہ آج کے دن روزہ رکھے کیونکہ آج عاشور محرم ہے"۔

ایک روایت میں ہے کہ رسول اکرم نے قبیلہ بنو اسلم کے ایک آدمی سے فرمایا اپنی قوم میں اعلان کر دو یا لوگوں کو مطلع کر دو"۔ ان الفاظ کے ردو بدل میں خود راوی کو شک و شبہ ہے۔ (بخاری، مسلم، نسائی)

---

[1] ان حضرت عبداللہ کی کنیت ابوعبدالرحمٰن تھی ۱۲

نیز عبدالرحمٰن بن سلمہ نے یہی روایت کی ہے جو ابوداؤد میں ہے۔

حضرت ربیع بنت معوذؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ان دیہاتی انصاریوں کے پاس جو مدینہ کے اطراف میں رہا کرتے عاشورہ محرم کی صبح میں کہلا بھیجا آج جس نے روزہ رکھا ہو تو وہ پورا کرے اور جس نے نہ رکھا ہو وہ روزہ داروں کی مانند پورا دن گذارے"۔ اس حکم کے بعد ہم سب خود روزہ رکھتیں اور چھوٹے بچوں کو بھی روزہ رکھواتیں تھیں۔ اور ہم عبادت وغیرہ کے لئے مسجد جاتی تھیں۔ اگر کوئی بچہ کھانے کے لئے روتا تو اسے بہلانے کے لئے وہ اونی گڑیا جو ہم خود بناتی تھیں اس بچہ کو دے دیتی تھیں، یہاں تک کہ افطار کا وقت آجاتا تھا۔ (بخاری ومسلم)

اسی طرح ایک اور روایت بھی ہے۔

قیس بن سعد بن عبادہؓ کا بیان ہے کہ عاشورہ کے دن ہم روزہ رکھتے اور نہ رکھنے کی صورت میں صدقہ فطر دیا کرتے، لیکن ماہ رمضان کے روزے فرض ہونے اور زکوٰۃ کی ادائیگی کا حکم الٰہی آنے کے بعد، رسول اللہ نے عاشورہ کا روزہ رکھنے یا ممانعت کا کوئی حکم صادر نہیں فرمایا اور ہم لوگ عاشورہ کا روزہ رکھتے رہے۔ (نسائی)

محمد بن صیفیؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے عاشورہ کے دن لوگوں سے دریافت کیا کیا تم میں سے کسی نے آج کچھ کھایا ہے؟ انہوں نے عرض کیا ہم میں سے بعض روزہ دار ہیں اور بعض بے روزہ اس پر سرور عالم ﷺ نے فرمایا تم سب لوگ روزہ پورا کرو۔ اور گردونواح کے باشندوں کو مطلع کر دو کہ وہ باقی ماندہ دن یونہی پورا کریں۔

امام مالک نے لکھا ہے: مجھے معلوم ہوا ہے کہ حضرت عمرؓ نے حارث بن ہشام کو کہلا بھیجا کہ کل عاشورہ کے دن تم روزہ رکھو اور اپنے متعلقین کو حکم دو کہ وہ بھی روزہ رکھیں۔ (موطا)

عبداللہ بن ابی یزید کا بیان ہے کہ انہوں نے حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے بیان فرماتے سنا ہے کہ ان سے لوگوں نے عاشورہ کے روزہ کی بابت پوچھا انہوں نے جواب دیا۔ "مجھے معلوم ہے کہ رسول اللہ نے عاشورہ کا روزہ رکھا اور عاشورہ کے دن کو دوسرے دنوں پر افضل و برتر قرار دیا ہے اور اسی طرح ماہ رمضان کو دوسرے مہینوں سے اعلیٰ و افضل فرمایا ہے۔

عبداللہ بن موسےٰ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ عاشورہ کے روزہ کو دوسرے دنوں کے روزہ پر فضیلت دینے کی سعی فرماتے اور ماہ رمضان کو دوسرے مہینوں پر برتر قرار دیتے تھے۔ (بخاری ومسلم)

ابو قتادہؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا میرا گمان ہے کہ عاشورہ کا روزہ رکھنے کو اللہ تعالیٰ سال گذشتہ کے سیئات (جرائم خفیف) کا کفارہ بنادیگا۔ (ترمذی)

ابن عباسؓ نے رسول اکرم کا یہ ارشاد بھی بیان کیا کہ اگر میں سال آئندہ زندہ رہا تو نویں اور دسویں محرم کو روزہ رکھوں گا۔

نیز ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے عاشوا کا روزہ رکھ کر دوسرے مسلمانوں کو بھی اس دن روزہ رکھنے کے لئے فرمایا جس پر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ وہ دن ہے جس کی یہودی مسیحی عزت کرتے اور اسے بڑا دن مانتے ہیں۔ اس پر ارشاد عالی ہوا آئندہ سال انشاء اللہ دسویں محرم کا بھی روزہ رکھوں گا مگر آئندہ سال کا ماہ محرم آنے سے پہلے ہی رسول اللہ ﷺ نے رحلت فرمائی۔ (ابوداؤد)

حکم بن اعرج کا بیان ہے کہ میں ابن عباسؓ کی خدمت میں اس وقت پہنچا جب کہ وہ چادر لپیٹے چاہ زمزم سے ٹیک لگائے بیٹھے تھے۔ میں نے ان سے کہا عاشور کے روزہ کی معلومات بہم پہنچایئے۔ جواب دیا حرم کا چاند دیکھ کر پہلی محرم کو کھاؤ پیو اور نویں محرم روزہ رکھو، میں نے پوچھا کہ سرورِ کائنات کیا اسی طرح روزہ رکھتے تھے؟ جواب دیا ہاں اسی طرح۔

(مسلم وابوداؤد)

رزین نے عطا کی زبانی بیان کیا کہ میں نے حضرت ابن عباسؓ کو فرماتے سنا ہے۔

"یہود کی مخالفت کرتے ہوئے نویں اور دسویں محرم کو روزہ رکھا کرو۔"

ام المومنین حضرت حفصہؓ کا بیان ہے کہ عاشورا، شوال کے دس دن اور ہر ماہ کے تین روزے اور نماز فجر سے پہلے کی دو رکعتیں یہ چار اعمال رسول اکرم ﷺ نے کبھی ترک نہیں فرمائے۔ (نسائی)

## افضل نماز

حضرت ابوہریرہؓ نے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے کہ ماہِ رمضان کے افضل ترین روزوں کے بعد ماہِ محرم میں عاشورا کا روزہ ہے۔ اور پنج وقتہ نمازوں کے بعد صلوٰۃ اللیل (نماز تہجد) افضل ہے۔ (ترمذی، نسائی)

## افضل روزہ

ایک روایت ہے کہ راوی نے رسول اکرم ﷺ سے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ (ﷺ)

فرض نمازوں کے بعد کون سی نماز افضل ہے؟ ارشاد عالی ہوا تہجد کی نماز۔ پھر پوچھا رمضان کے روزوں کے بعد کونسا روزہ افضل ہے؟ ارشاد گرامی ہوا ماہ محرم کا روزہ۔ (مسلم و ابوداؤد)

حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے مجھ سے پوچھا۔ ماہ رمضان کے بعد آپ کس ماہ میں مجھے روزہ رکھنے کا حکم دیتے ہیں؟ جواب دیا اس مسئلہ کو ایک شخص نے رسول اکرم ﷺ سے اس وقت دریافت کیا تھا جبکہ میں آپؐ کے پاس تھا۔ اس آدمی نے پوچھا تھا۔ یارسول اللہ (ﷺ)! ماہ رمضان کے روزوں کے بعد مجھے کس مہینہ میں روزے رکھنے کا حکم ہے؟ ارشاد عالی ہوا تھا ماہ رمضان کے روزوں کے بعد اگر تم روزے رکھنا چاہتے ہو تو ماہ محرم کے روزے رکھو کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کا وہ مہینہ ہے جس کے ایک دن اللہ تعالیٰ نے ایک قوم کی توبہ قبول کی اور اسی دن ایک دوسری قوم کی بھی توبہ قبول فرمائے گا۔ (ترمذی)

احادیث مذکورۂ بالا صحاح ستہ میں موجود اور جامع الاصول میں مرقوم ہیں۔

## جامع کبیر کی احادیث

جامع کبیر وہ کتاب ہے جو ہمارے سردار و آقا عارفِ حق الشیخ علی متقیؒ کی تالیف ہے اور اس کی مندرجہ احادیث کو ترتیب دے کر علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے اپنی کتاب جمع الجوامع میں تحریر کیا ہے اگرچہ مذکورہ احادیث دوسری اسناد کے ساتھ مروی ہیں جن کے اعادہ کی چنداں اس لئے ضرورت نہیں کیونکہ وہ صحاح ستہ کی اسناد سے بیان کی گئی ہیں اور بخدا اگر ان احادیث کے الفاظ کچھ اور ہوتے جو جامع الاصول میں نہ ہوتے تو ہم لازمی طور پر ان کی اسناد قلمبند کر دیتے۔ جامع الاصول کی مندرجہ احادیث کے علاوہ دیگر احادیث یہ ہیں۔

حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ سرور عالم ﷺ نے فرمایا ماہ رمضان کے روزوں کے بعد اگر روزے رکھنا چاہتے ہو تو محرم کا روزہ رکھو کیونکہ محرم اللہ کا وہ مہینہ ہے جس کے ایک دن اللہ نے ایک قوم کی توبہ قبول کی اور اسی دن اللہ تعالیٰ دوسری قوم کی توبہ قبول فرمائے گا۔ نیز سرورِ عالم ﷺ نے لوگوں کو رغبت دلائی کہ عاشورہ کے دن گناہوں سے رکے رہنے کے عہد کی تجدید کریں اور قبول توبہ کے خواہاں رہیں"۔ اس کے علاوہ عاشورا کے دن جو کوئی اللہ سے اپنے گناہوں کی مغفرت کا طلب گار ہوگا تو اللہ اس کی توبہ قبول فرمائے گا کیونکہ اسی دن پہلے زمانہ میں اللہ نے کچھ لوگوں کی توبہ قبول کی اور یہی وہ دن ہے جس میں آئندہ لوگوں کی توبہ کو درجہ قبولیت دے گا۔ (ترمذی)

حضرت ابن عباسؓ نے سرورِ عالم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے کہ یہودیوں کے خلاف تم نویں دسویں گیارھویں محرم کا روزہ رکھو۔ (امام احمد بن حنبل)

حضرت ابن عباسؓ کا یہ بھی بیان ہے کہ سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا اگر میں زندہ رہا تو نویں اور دسویں محرم کا روزہ رکھنے کا حکم دوں گا۔ (شعب الایمان از امام بیہقی)

حضرت ابوہریرہؓ نے بیان کیا کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا زمانہ ماضی کے باشندے عاشورہ کے دن عید مناتے تھے اس لئے اے مسلمانو! تم اس دن روزہ رکھو۔ (بزار و دیلمی)

## موضوع روایات

حضرت انسؓ کا بیان ہے جس نے ماہ محرم میں جمعرات جمعہ اور ہفتہ ان تین دن کا روزہ رکھا اس کے نام دو سال کی عبادت لکھی گئی۔

حضرت ابن عباسؓ نے رسول اکرمؐ کا ارشاد بیان کیا ہے۔ آئندہ سال ہم نویں محرم کا روزہ رکھیں گے۔

ابن عباسؓ سے یہ بھی مروی ہے کہ رسول اکرمؐ نے فرمایا اگر ہم زندہ رہے تو یہودیوں کے عمل کے خلاف نویں محرم کا بھی روزہ رکھیں گے۔

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ نے سرورِ عالم کا یہ ارشاد بیان کیا کہ جس نے یوم زینت یعنی عاشورہ کے دن روزہ رکھا گویا اس نے سال بھر کے فوت شدہ روزے حاصل کر لئے۔

ابوشیخ نے اپنی کتاب ''الثواب'' میں رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد تحریر کیا ہے کہ عاشورہ کے دن حضرت نوحؑ کوہ جودی پر اپنی کشتی سے اترے اور اس دن روزہ رکھا اور اللہ کا شکر ادا کرنے کے لئے اپنے ساتھیوں کو بھی اس روزہ رکھنے کا حکم دیا۔ نیز عاشورا کے دن ہی اللہ نے آدم علیہ السلام کی توبہ قبول کی اور حضرت یونس علیہ السلام کے شہر والوں کی بھی اسی دن توبہ قبول فرمائی۔ اسی دن اسرائیل کے لئے سمندر کو چیر دیا گیا۔ اسی دن حضرت ابراہیم اور عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔

حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا عاشورہ کے دن جس نے اپنے اہل و عیال پر روزی وسیع رکھی تو انشاءاللہ تمام سال اس کے لئے فراخی رہے گی۔

حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ تمام انسانوں کے سردار حضرت آدمؑ ہیں اور رسول اکرم ﷺ سید العرب ہیں۔ اور مشہور صحابی حضرت صہیبؓ روم کے سردار ہیں سرزمین فارس کے سردار

حضرت سلیمانؓ فارسی اور حبش کے سردار بلالؓ ہیں۔ پہاڑوں کا سردار طور سینا اور درختوں کا سردار درخت سدرۃ المنتہی ہے۔ مہینوں کا سردار ماہ محرم اور ایام (دنوں) کا سردار جمعہ ہے۔ اسی طرح کلام کا سردار قرآن کریم، اور قرآن کریم کا خلاصہ سورۂ بقرہ سورۂ بقرہ کا مغز آیۃ الکرسی ہے۔ واضح رہے کہ آیۃ الکرسی میں پانچ خصوصی کلمات ہیں اور ہر کلمہ میں پچاس برکتیں ہیں۔ (مسند فردوس از دیلمی) اور حضرت سے یہ منسوبہ روایت ضعیف ہے۔

## افضلیت و برتری

بندہ ضعیف[1] کا بیان ہے کہ افضلیت و برتری سے متعلق اکثر احادیث میں ہے کہ افضل ترین مہینہ ماہ رمضان ہے طبرانی نے حضرت ابن عباسؓ کی زبانی یہ روایت لکھی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا میں تم سب کو مطلع کرتا ہوں کہ فرشتوں میں افضل حضرت جبرئیل ہیں۔ دنوں میں برتر جمعہ کا دن ہے، مہینوں میں افضلیت ماہ رمضان کو حاصل ہے، برتر شب لیلۃ القدر ہے۔ اور خواتین میں حضرت مریم برتر ہیں۔

اے اللہ تو جانتا ہے کہ اس برتری افضلیت اور سرداری میں کافی فرق ہے۔ لوگو! اسے سمجھو اور غور و فکر کرو۔ اور اللہ تعالیٰ ہی توفیق دیتا ہے۔

شیخ الفقہاء و محدثین شیخ شہاب الدین ابن حجر ہیثمی مصری مفتی مکہ معظمہ نے اپنی تالیف "صواعق محرقہ" میں عاشورا کے ضمن میں لکھا ہے لوگو! اچھی طرح سمجھ لو کہ عاشورا کے دن حضرت حسینؓ مصائب سے دوچار ہوئے اور آپ کی شہادت اللہ تعالیٰ کے نزدیک آپ کے مراتب و درجات کی رفعت کا ثبوت ہے۔ اس شہادت کے ذریعہ اہل بیت اطہار کے درجات بلند کرنا بھی اللہ کے پیش نظر تھا۔ اس لئے عاشورا کے دن جو شخص مصائب کا تذکرہ کرے تو اسے لازم ہے کہ اللہ تعالیٰ کے احکام کی بجا آوری میں انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنے میں مشغول رہے۔ تاکہ اللہ تعالیٰ کے ثواب کا مستحق ہو سکے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

اولٰئک علیھم صلوٰۃ من ربھم ورحمۃ واولٰئک ھم المھتدون

(یہی وہ شخصیتیں ہیں جن پر منجانب پروردگار رحمت و کرم ہوتا ہے اور یہی ہدایت یافتہ ہیں)

عاشورہ کے دن انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھتے رہنے یا بڑی سے بڑی نیکی روزہ رکھنے کے علاوہ کسی اور کام میں مشغول نہ ہو۔

---

[1] مؤلف کتاب شیخ عبدالحق محدث دہلوی ۱۲

خبردار روافض کی بدعتوں میں مشغول نہ رہو۔ گریہ وزاری، آہ وبکا سینہ کوبی ماتم، غم والم کے ظاہری اظہار وغیرہ میں مصروف ومشغول نہ ہو۔ کیونکہ یہ مندرجہ بالا امور دراصل مسلمانوں کے اخلاق عالیہ سے کوئی واسطہ نہیں رکھتے۔

## ماتم ونوحہ

اگر ماتم ونوحہ کی اجازت ہوتی تو رسول اکرم ﷺ کی رحلت کا دن نوحہ وماتم کا زیادہ سزاوار اور مستحق آہ وبکا ہوتا۔ نیز خارجیوں سے احتراز کرو کیونکہ یہ اہل بیت سے تعصب کرتے ہیں۔ اور جاہلوں کی بدعتوں سے بھی علیحدہ رہو کیونکہ یہ تباہی کا بربادی سے، بدعت کا اسلام میں نئی رسموں سے اور بدی کا برائیوں سے مقابلہ کرتے ہیں۔ اور اس تقابل پر خوشی ومسرت کا اظہار کرتے ہیں۔ نیز دسویں محرم کو عید کا دن مانتے ہیں۔ اس دن زیب وزینت کرتے خضاب وسرمہ لگاتے، نئے کپڑے پہنتے، خوب خرچ کرتے، خلاف عادت متفرق کھانے اور کھچڑا وغیرہ پکواتے ہیں۔ اور یہ تمام کام ان کے اعتقاد کے مطابق قدیم دستور اور سنت ہوئے۔

حالانکہ ان تمام خرافات کو ترک کر دینا ہی سنت ہے اور مذکورہ بالا امور کی انجام دہی کے لئے قابل اعتماد روایت یا ثبوت نہیں پایا جاتا۔

بعض محدثین اور علماء سے عاشورا کے دن سرمہ لگانے، نہانے، مہندی لگانے کھچڑا پکانے نئے کپڑے زیب تن کرنے اور خوشی ومسرت کا اظہار کرنے کا مسئلہ پوچھا گیا تو انہوں نے جواب دیا ان امور کی انجام دہی کے لئے رسول اکرم ﷺ کی کوئی حدیث نہیں۔ نیز کسی صحابیؓ سے کوئی روایت مروی نہیں۔ مسلمانوں کے کسی امام یا ائمہ اربعہ اور دوسرے امام نے ان امور کو مستحب اور پسندیدہ قرار نہیں دیا۔ حدیث کی کسی قابل اعتماد کتاب میں ان امور کی انجام دہی کے لئے کوئی صحیح یا ضعیف حدیث نہیں ہے۔

## موضوع احادیث

بعض لوگ کہتے ہیں کہ عاشورا کے دن سرمہ لگانے سے سال بھر آنکھیں نہیں آتیں، عاشورا کے دن نہانے سے سال بھر بیماری نہیں آتی۔ اور عاشورا کے دن اپنے بال بچوں پر فراخی کرنے والے کو اللہ سال بھر وسعت وفراخی دیتا ہے۔ اور اسی طرح کی باتیں کہ اس دن کی نماز افضل وبرتر ہے یا اس دن حضرت آدمؑ کی توبہ قبول ہوئی۔ حضرت نوحؑ کی کشتی اسی دن کوہ جودی پر ٹھہری، اسی دن حضرت ابراہیمؑ کو آتش نمرود سے نجات ملی اسی دن حضرت اسمٰعیلؑ کے

ذبح کے وقت آسمان سے دنبہ آ کر فدیہ بنا، یا اسی دن حضرت یعقوب کے پاس حضرت یوسفؑ لوٹ کر آئے۔ یہ تمام تر احادیث موضوع اور خود ساختہ ہیں۔

رہی بال بچوں پر دل کھول کر خرچ کرنے سے سال بھر تک فراخی کی حدیث جس کے بعض راوی ثقہ نہیں ہیں۔

خارجی جاہلوں نے عاشورہ کے دن کو سرور و انبساط کا دن اس لئے بنالیا کیونکہ رافضیوں نے اسے ماتم کا دن مقرر کرلیا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ دونوں خطا کار و خاطی ہیں اور سنت نبوی کی مخالفت کرتے ہیں۔ یہ وہ عبارت ہے جسے حافظین حدیث نے بیان کیا ہے۔

حاکم نے صراحت کی ہے کہ عاشورہ کے دن سُرمہ لگانا بدعت ہے۔ اور لکھا ہے کہ ''عاشورہ کے دن پتھر کا سُرمہ لگانے سے مدت العمر کبھی آنکھیں نہیں آتیں''۔ یہ قول و روایت سراسر غلط اور تعجب خیز ہے

نیز امام ابن جوزی نے بھی اپنی کتاب موضوعات میں اس قسم کی روایت کو حاکم کی مستدرک کے فیصلہ کے موافق غلط و بے معنی ہی تحریر کیا ہے۔ علاوہ ازیں دیگر محدثین نے کئی طریقوں سے ان مہمل اقوال کو بے سروپا بیان کیا ہے۔

علامہ مجدالدین مؤلف القاموس [1] نے حاکم کے حوالہ سے لکھا ہے کہ روزہ کے سوائے دیگر اعمال مثلاً یوم عاشورا کی فضیلت، اس دن دل کھول کر خرچ کرنا خضاب، تیل اور سرمہ لگانا اور کھچڑا پکانا وغیرہ یہ سب موضوع و خود ساختہ روایات ہیں اور افترا پردازی ہے۔

نیز امام ابن قیم نے صراحت سے تحریر کیا ہے کہ عاشورا کے دن سرمہ، تیل اور خوشبو لگانے کی روایات دراصل جھوٹوں کی وضع کردہ ہیں اور خاص کر عاشورا کے دن سرمہ لگانے کی روایت ان کی اپنی من گھڑت ہے اور اس کی اساس و بنیاد اس روایت کو بناتے ہیں کہ عاشورا کے دن لوگوں کو کھلانے پلانے سے رزق میں فراخی ہوتی ہے۔

حافظ الاسلام زین عراقی نے اپنی کتاب ''امالی'' میں امام بیہقی کی اسناد کے حوالہ سے رسول اکرم ﷺ سے منسوب یہ حدیث لکھی ہے کہ عاشورا کے دن جو شخص اپنے بال بچوں وغیرہ کو خوب کھلائے پلائے تو اللہ سال بھر تک اس کی روزی میں وسعت و کشادگی کر دیتا ہے۔

---

[1] تفصیل کے لئے دیکھئے کتاب السعادۃ کے آخری اوراق۔ مؤلفہ علامہ مجدالدین۔

پھر اس حدیث کے خاتمہ پر تحریر کیا ہے کہ اس حدیث کی اسناد نرم و کمزور ہیں۔ تاہم ابن حبان کے نزدیک یہ حدیث حسن ہے اور حافظ ابوالفضل محمد بن ناصر نے دوسری اسناد کے تحت اس حدیث کو صحیح گردانا ہے حالانکہ اس کی اسناد کی اکثریت تعدادی سراسر غلط ہے۔

امام بیہقی نے کشادگی رزق کی حدیث کو ابن حبان کی رائے کے علاوہ بھی حدیث حسن لکھا ہے کیونکہ صحابہؓ کی زبانی مرفوعاً مروی ہے اور آخر میں لکھا ہے کہ کشادگی رزق کی حدیث کے راوی اگرچہ ضعیف ہیں لیکن اگر ان کو باہم یکجا کر لیا جائے تو ان میں قوت پیدا ہو جاتی ہے۔

کشادگی رزق کی روایت کے حدیث ہونے سے امام ابن تیمیہ نے انکار کیا ہے اور ان کا یہ انکار دراصل ان کا وہ وہم و شک ہے جو اُوپر تحریر کیا گیا ہے۔ نیز امام احمدؒ نے اس حدیث کو صحیح بالذات نہیں مانا ہے اور کسی چیز کو صحیح بالذات نہ ماننے سے اس کے حُسن لغیرہ کی نفی لازم نہیں آتی۔ اور یہ وہ اصول ہے جسے علم فن حدیث میں حجت کے طور پر بیان کیا گیا ہے۔

شیخ محمد سخاوی نے اپنی کتاب "مقاصد حسنہ" میں یہ حدیث لکھی ہے کہ عاشورہ کے دن جس نے پتھر کا سرمہ لگایا اس کی مدت العمر آنکھیں نہ آئیں گی، اس حدیث کو حاکم اور بیہقی نے شعب الایمان کی تمیسویں فصل میں لکھا ہے نیز دیلمی نے حضرت جُبیرؓ کی روایت کو ضحاک کے ذریعہ ابن عباسؓ کی زبانی مرفوعاً تحریر کیا ہے۔ اس کے بعد حاکم نے لکھا ہے کہ حدیث صرف موضوع و خود ساختہ ہی نہیں بلکہ منکر اور سراسر غلط ہے جیسا کہ اس کے موضوع ہونے کو ابن جوزی نے اپنی کتاب موضوعات میں قلمبند کیا ہے اور حضرت ابوہریرہؓ سے اسی کی روایت اس لئے ضعیف و کمزور ہے کہ اس کا ایک راوی احمد بن منصور شونیزی بھی ہے۔ جو احادیث میں اپنی طرف سے الفاظ داخل کرتا ہے۔ "جس نے عاشورہ کے دن اپنے بال بچوں وغیرہ کو خوب کھلایا پلایا اسے اللہ پورے سال بھر خوب وسعت و فراخی دے گا"۔ رسول اکرم ﷺ کی اس حدیث کو طبرانی نے فضائل اوقات اور بیہقی نے شعب الایمان میں تحریر کیا ہے۔ اور لکھا ہے کہ یہ حدیث ابوالشیخ نے حضرت ابن مسعودؓ کے حوالہ سے کی ہے۔

نیز فضائل اوقات میں یہ حدیث ابوسعید سے مروی ہونا تحریر ہے اور شعب الایمان میں اس حدیث کو ابوسعیدؓ، حضرت جابرؓ اور حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہونا قلمبند کیا گیا ہے۔

اوراس حدیث کے آخر میں لکھا ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے لیکن جب ایک کو دوسری حدیث سے ملائیں تو توت کا فائدہ ہویدا ہوتا ہے۔

حافظ الاسلام زین عراقی نے اپنی کتاب امالی میں لکھا ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث کے بعض راویوں کو حافظ ابن ناصر نے صحیح بتایا ہے۔

لیکن ابن جوزی نے اس حدیث کو موضوعات میں شمار کرتے ہوئے لکھا ہے کہ مذکورہ بالا حدیث کا ایک راوی سلیمان بن ابی عبید اللہ ہے جو مجہول ہے۔اوراس سلیمان راوی کو ابن حبان نے ثقہ قرار دے کراس حدیث کو حسن کہا ہے۔

نیز یہ حدیث ایک دوسری سند کے ساتھ حضرت جابرؓ کے واسطہ سے مسلمان ہونے کی شرط پر عبداللہ ابن عبدالبر نے اپنی کتاب استیعاب میں درج کی ہے اور جس کی روایت ابن ابی زبیر کی زبانی تحریر کی ہے۔اور یہ سند بہت زیادہ صحیح ہے۔

علاوہ ازیں یہی دار قطنی میں جید سند کے ساتھ حضرت عمرؓ سے بطریقہ موقوف بیان کی گئی ہے۔اور یہی حدیث بیہقی نے اپنے شعب الایمان میں محمد بن منتشر کی سند سے قلمبند کی ہے۔

اس نوبت پر میں ( شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ ) کہتا ہوں کہ اس حدیث کی تصدیق کے بارے میں ہمارے استاد وشیخ نے بکثرت مواخذہ کیا ہے جس کا میں تذکرہ نہیں کرنا چاہتا۔

ابن جوزی نے اپنی موضوعات میں عقیلی کے قول کے بعد لکھا ہے کہ حضرت ابن مسعودؓ کی حدیث میں ہصیم بن شداخ راوی بالکل مجہول ہے لیکن ابن حبان نے اسے ضعیف وثقہ تحریر کیا ہے۔

شیخ وقت و عالم مدینہ منورہ امام حافظ الشیخ علی بن محمد بن عراقی نے اپنی کتاب "تنزیھه الشریعت فی احادیث الموضو[illegible]" میں یہ حدیث لکھی ہے کہ جس نے یکم سے نویں محرم تک کا روزہ رکھا اس کے لئے اللہ نے فضا میں چار میل مربع ایک قبہ بنا دیا جس کے چار دروازے ہیں اس کے بعد لکھا ہے کہ یہ حدیث ابو نعیم نے حضرت انسؓ کی زبانی بیان کی ہے جس میں ایک راوی موسیٰ طویل بھی ہے اور موسیٰ طویل وہ آفت کا پر کالا ہے جو حدیث گھڑتا ہے۔

۱۔ یہ حدیث کہ جس نے عاشورہ کا روزہ رکھا اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے ساٹھ سال کی عبادت لکھ دی جس میں نماز روزے بھی ہیں۔

۲۔ جس نے عاشورہ کا روزہ رکھا اسے اللہ تعالیٰ نے دس ہزار فرشتوں کی عبادت کا ثواب دیا۔

۳۔ جس نے عاشورہ کا روزہ رکھا اسے اللہ نے ہزار حاجیوں اور عمرہ کرنے والوں کا ثواب دیا۔

۴۔ عاشورہ کا روزہ رکھنے والے کو اللہ تعالیٰ دس ہزار شہیدوں کا ثواب دیتا ہے۔

۵۔ عاشورہ کا روزہ رکھنے والے کو اللہ سات آسمانوں کا ثواب عنایت کرتا ہے۔

۶۔ عشرہ محرم کے دن جس نے کسی بھوکے کو کھانا کھلایا تو گویا اس نے اُمّت محمدیہ کے تمام فقیروں کو کھانا کھلا کر شکم سیر کیا۔

۷۔ جس نے عاشورہ کے دن کسی یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا تو اس کے ہر بال کے عوض ہاتھ پھیرنے والے کو جنت میں بلند مراتب دیئے جائیں گے۔

۸۔ عاشورہ کے دن اللہ نے زمینوں اور آسمانوں کو پیدا کیا۔

۹۔ اللہ نے عاشورہ کے دن لوح وقلم پیدا کئے۔

۱۰۔ عاشورہ کے دن اللہ نے جبرئیلؑ، فرشتوں، آدم، اور حضرت ابراہیمؑ کو پیدا کیا۔

۱۱۔ عاشورہ کے دن اللہ نے حضرت ابراہیمؑ کو نارِ نمرود سے نجات دی۔

۱۲۔ عاشورہ کے دن ہی اللہ نے دنبہ کی صورت میں حضرت اسمٰعیلؑ کا فدیہ دیا۔

۱۳۔ عاشورہ کے دن فرعون کو اللہ نے دریائے نیل میں غرق کیا۔

۱۴۔ عاشورہ کے روز اللہ نے حضرت ادریسؑ کو رفیع الدرجات بنایا۔

۱۵۔ عاشورہ کے دن اللہ نے حضرت آدمؑ کی توبہ قبول کی۔

۱۶۔ عاشورہ کے دن اللہ نے حضرت داؤد کی بھول چوک معاف کی۔

۱۷۔ عاشوہ کے دن ہی اللہ تعالیٰ عرش پر بیٹھا۔

۱۸۔ عاشورہ کے دن ہی قیامت برپا ہوگی۔

یہ تمام مذکورہ بالا احادیث، موضوع اور خود ساختہ ہیں جنہیں ابن جوزی نے حضرت ابن عباسؓ کی زبانی تحریر کیا ہے اور لکھا ہے ان احادیث کے راویوں میں ایک راوی حبیب ابن

حبیب ہے جو آفت کا پر کالا ہے اور جھوٹی احادیث گھڑتا ہے۔

اس کے علاوہ یہ احادیث کہ اللہ نے بنی اسرائیل پر سال بھر میں عاشورہ کا روزہ فرض کیا۔ اس لئے اے لوگو ! اس دسویں محرم کے دن روزہ رکھو اور اس روز اپنے بال بچوں متعلقین کو خوب کھلاؤ پلاؤ کیونکہ جس نے اپنے مال وزر وغیرہ کے ذریعہ عاشورا کے دن اپنے متعلقین پر کشادگی کی تو اس پر اللہ تعالیٰ سال بھر تک کشادگی کرتا ہے۔ عاشورا کے دن روزہ رکھو کیونکہ یہی وہ دن ہے جس میں اللہ نے حضرت آدمؑ کی توبہ قبول کی۔

عاشورا ہی وہ دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے حضرت ادریسؑ کو بلند درجات عنایت کیے۔

اسی دن اللہ نے حضرت ابراہیمؑ کو آتشِ نمرود سے نجات دی۔
اور یہی وہ دن ہے جس میں اللہ نے حضرت نوحؑ کی کشتی پر سے اُتارا۔
عاشورہ ہی وہ دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰؑ پر توراۃ نازل فرمائی۔
اسی روز اللہ نے حضرت اسمٰعیلؑ کو ذبح کرنے کے بجائے دنبہ فدیہ دیا۔
اسی دن اللہ نے حضرت یوسفؑ کو جیل سے چھٹکارا دلایا۔
اور اسی دن اللہ نے یعقوبؑ کو ان کی قوتِ بینائی واپس دی۔
اسی دن اللہ نے ایوبؑ سے بلائیں دور فرمائیں۔
یہی وہ دن ہے جس میں اللہ نے حضرت یونسؑ کو مچھلی کے پیٹ سے نکالا۔
اسی دن اللہ نے دریا کو چیر کر بنی اسرائیل کے لئے راستہ بنایا۔
اسی دن اللہ نے حضرت محمد الرسول اللہ ﷺ کے سب اگلے پچھلے گناہ معاف کیے۔
اسی دن حضرت موسیٰؑ نے دریائے نیل عبور کیا۔
یہی وہ دن ہے جس میں حضرت یونسؑ کی قوم کو توبہ کرنے کی توفیق ہوئی۔
اور جس نے عاشورا کا روزہ رکھا اس کے چالیس سال کے گناہوں کا کفارہ ہو گیا۔
یا یہ احادیث کہ سب سے پہلا دن عاشورہ کا دن ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے یومِ عاشورہ پیدا کیا۔
عاشورہ کا دن ہی وہ پہلا دن ہے جس دن اللہ تعالیٰ نے آسمان سے مینہ برسایا۔
جس نے عاشورہ کا روزہ رکھا تو گویا اس نے پورے زمانہ روزہ رکھا۔

دسویں محرم ہی وہ دن ہے جس میں تمام انبیاء اور حضرت موسیٰؑ نے روزہ رکھا۔

جس نے دسویں محرم کی رات کو شب بیداری کی تو گویا اس نے ساتوں آسمانی مخلوق کے مماثل عبادت کی۔

جس نے عاشورہ کے دن چار رکعات اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد ایک مرتبہ سورۂ اخلاص پچاس مرتبہ تلاوت کی تو اللہ نے اس کے ماضی و مستقبل کے پچاس پچاس سالہ گناہ معاف کر دیئے اور ملاء اعلیٰ (بلندترین مقام اقتدار) میں اس کے لئے ایک ہزار نوری منبر بنا دیئے۔

عاشورا کے دن جس نے ایک گھونٹ شربت پلایا تو گویا اس نے ایک لمحہ کے لئے بھی اللہ کی نافرمانی نہیں کی۔

عاشورہ کے دن جس نے اہلِ بیت کے مسکینوں کو پیٹ بھر کھلایا تو وہ پل صراط پر سے بجلی کی چمک کی طرح گزر جائے گا۔

عاشورہ کے دن جس نے کچھ بھی خیرات کی تو گویا سال بھر اس نے کئی سائل کو اپنے در سے واپس نہیں کیا۔

عاشورہ کے دن جس نے غسل کیا تو وہ مرض موت کے سوائے کبھی بیمار نہ ہوگا۔

عاشورہ کے دن جس نے سرمہ لگایا تو پورے سال اس کی آنکھیں نہیں آئیں گی۔

عاشورہ کے دن جس نے کسی یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا تو گویا اس نے دنیا جہاں کے تمام یتیموں کے ساتھ بھلائی کی۔

عاشورہ کے دن جس نے کسی کی عیادت کی تو گویا اس نے تمام اولاد آدمؑ کے مریضوں کی عیادت کی۔

مذکورہ بالا احادیث کو ابن جوزی نے موضوعات میں لکھا ہے اور آخر میں تحریر کیا ہے کہ ان احادیث کے بیان کرنے والے راویوں کے نام درست ہیں اور یہ بذاتِ خود ثقہ ہیں۔ ان حالات کے پیشِ نظر یہ امر بالکل ظاہر ہے کہ بعض متاخرین نے خود ساختہ احادیث مرتب کر کے ان ثقہ راویوں کی اسناد سے منسوب کر دی ہیں۔



# شہادتِ حسینؓ

سیدنا امام الشہداء، سعادت آثار سبط رسول اللہ ﷺ امام وقت ابو عبداللہ الحسینؓ سے متعلق احادیث واقوال۔

حضرت علیؓ نے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے جبریلؑ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ حسینؓ دریائے فرات کے ساحل پر شہید کئے جائیں گے۔ (ابن سعد)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ نے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے کہ میرے بعد میرا بیٹا حسینؓ سرزمین "طف" میں شہید کیا جائے گا۔ جبریلؑ رسول اللہ ﷺ کے پاس اس کی تربت کی یہ مٹی لائے تھے جہاں انہیں دفن کیا جائے گا۔

(ملاحظہ ہو ابن سعد اور علامہ طبرانی کی کبیر)

اُم فضل بنت حارث نے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے کہ میری امت کے لوگ عنقریب میرے اس بیٹے حسینؓ کو شہید کریں گے اور ان کی تربت کی سرخ مٹی جبریلؑ میرے پاس لائے۔ (ابوداؤد اور حاکم کی مستدرک)

حضرت اُم سلمہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جبریلؑ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ میرا یہ بیٹا حسینؓ سرزمین فرات میں شہید کیا جائے گا تو میں نے جبریلؑ سے کہا جس سرزمین پر وہ قتل کیا جائے گا وہاں کی مٹی لاکر مجھے دکھاؤ۔ چنانچہ وہ مٹی لائے اور کہا ملاحظہ فرمائیے یہ ان کی شہادت گاہ کی مٹی ہے۔ (ابن سعد)

ایک روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ میرا بیٹا حسین سرزمین عراق کے مقام کربلا میں شہید کیا جائے گا، لہٰذا اس وقت جو کوئی موجود ہو وہ ان (حسینؓ) کی مدد کرے۔

(اس روایت کو علامہ بغوی، ابن سکن، ماوردی، ابن مندہ اور ابن عساکر نے انس بن حارث بن منبہ راوی کے ذریعہ تحریر کیا ہے)۔

امام بغوی نے لکھا ہے کہ یہ روایت صرف انس بن حارثؓ کی زبانی سُنی گئی اور ان کے سوائے کسی دوسرے نے یہ روایت بیان نہیں کی۔

ابن سکن کا بیان ہے کہ انس بن حارث ؓ نے اسناد کے ساتھ صرف یہی روایت بیان کی ہے۔اور اس روایت کے علاوہ انس بن حارث سے کوئی دوسری روایت مروی نہیں ہے۔

یہ روایت کہ جبریلؑ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ میرا بیٹا حسین ؓ شہید کیا جائے گا اور اس کے مقتل کی یہ مٹی ہے ،اس روایت کو علامہ حنبل نے بھی اپنی ''ارشاد'' میں تحریر کیا ہے۔

اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ اور اُم سلمہؓ سے ہم زبان مروی ہے ایک دن ہمارے گھر میں جبریلؑ موجود تھے انہوں نے رسول اکرم ﷺ سے کہا کیا حسین ؓ کو آپ چاہتے ہیں؟ رسالت مآب نے فرمایا ہاں دنیا میں انہیں چاہتا ہوں۔اس پر جبریلؑ نے کہا آپ ﷺ کی اُمت میدانِ کربلا میں انہیں عنقریب شہید کرے گی ،پھر مقتل کی مٹی لائے اور ہم دونوں نے وہ مٹی دیکھی۔ (طبرانی کی کبیر)

اُم المومنین حضرت اُم سلمہ ؓ سے روایت کی گئی کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا جبریلؑ نے مجھے اطلاع دی کہ میرے ابن فرزند حسین ؓ کو میرے بعض اُمتی شہید کریں گے اور قاتلین پر اللہ کا شدید غضب نازل ہوگا۔ (ابن عساکر)

ام المومنین حضرت ام سلمہ سے مروی ہے کہ جبریلؑ نے قتل گاہِ حسین ؓ کی مٹی لا کر مجھے دکھائی اور حسین ؓ کا خون بہانے والے پر اللہ کا شدید غضب نازل ہوگا۔اس کے بعد سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا ،اے عائشہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے، مجھے بے حد حزن وملال ہے کہ میری امت میں کون ایسا ہوگا جو میرے بعد حسین کو شہید کرے گا۔ (ابن سعد)

ام المومنین حضرت عائشہؓ سے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد مروی ہے۔جبریلؑ نے آ کر مجھے بتایا کہ میری امت کے چند افراد میرے بیٹے حسین ؓ کو شہید کریں گے،اور میرے مطالبہ پر جبریلؑ نے ان کی تربت کی سرخ مٹی لا کر مجھے دکھائی۔ (طبرانی کی کبیر)

حضرت زینب بنت جحش ؓ سے رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد مروی ہے، اللہ نے بذریعہ وحی مجھے بتایا کہ حضرت یحییٰ بن زکریاؑ کے قتل کے عوض ہم نے ستر ہزار لوگوں کو قتل کرایا۔ آپ پیغمبر ﷺ کے نواسہ کے قتل کے بدلے ستر ہزار ضرب ستر ہزار قتل کراؤں گا۔

(حاکم کی مستدرک)

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ پہلے سے میرے پاس جبریلؑ کھڑے تھے، پھر کہا دریائے فرات کے ساحل پر حسینؓ قتل کئے جائیں گے، اگر آپ ﷺ کہیں تو میں ان کی تربت کی آپ ﷺ کو مٹی سونگھاؤں؟ میں نے کہا سونگھایئے اور پر انہوں نے اپنا ہاتھ پھیلایا اور مٹھی بھر مٹی لا کر میرے حوالہ کی اس نوبت پر میری آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔

حضرت علیؓ، ابی امامہؓ، انس اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کے حوالہ سے مندرجہ بالا روایت احمد، ابوالعلی، ابن سعد اور طبرانی نے لکھی ہے۔

علاوہ ازیں ابن عساکر نے ام المومنین اُم سلمہ، اُم فضل بنت حارث زوجہ عباسؓ کے حوالہ سے اور ابن سعدؓ نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے وسیلہ سے اور ابوالعلی نے ام المومنین حضرت زینب کے ذریعہ یہ روایات قلمبند کی ہیں، گویا میں وہ چتکبرا کتا دیکھ رہا ہوں جو میرے اہلِ بیت کا خون پی رہا ہے۔ (ابن عساکر)

حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا اے عائشہؓ! تعجب خیز خبر یہ ہے کہ میرے پاس ابھی ابھی وہ فرشتہ آیا جو پہلے کبھی نہیں آیا تھا۔ اس نے مجھ سے کہا کہ میرے اس بیٹے کو قتل کیا جائے گا۔ اور اگر آپ ﷺ فرمائیں تو میں ان کی تربت کی مٹی دکھا دوں اتنا کہہ کر اس نے اپنا ہاتھ پھیلایا اور سرخ مٹی لا کر مجھے دکھائی۔ (طبرانی کی کبیر)

حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ قاتل وملعون یزید کو اللہ برکت نہ دے کیونکہ اس نے میرے پیارے بیٹے حسینؓ کے ساتھ بغاوت کی اور انہیں شہید کرایا۔ حسینؓ کی تربت کی مٹی میرے پاس لائی گئی اور مجھے ان قاتلوں کو بھی دکھایا گیا اور جتایا گیا کہ جن کے روبرو حسینؓ قتل کئے جائیں گے وہ ان کی مدد نہ کریں گے اور اسی سبب سے اللہ نے ان پر ایک عام عذاب مسلط کر دیا ہے۔ (ابن عساکر)

حضرت ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ حضرت حسینؓ ۶۰ھ کی ابتداء میں قتل کئے جائیں گے۔ اس روایت کو طبرانی نے اپنی کبیر میں تحریر کیا اور خطیب وابن عساکر نے حضرت اُم سلمہؓ سے مروی لکھا ہے جس کا ایک راوی سعد بن ظریف متروک ہے۔ ابن حبان نے لکھا ہے کہ سعد بن ظریف وہ شخص ہے جو خود ساختہ حدیثیں بیان کرتا ہے۔ اس روایت کو ابن جوزی نے موضوعات میں تحریر کیا ہے۔

یہ روایت کہ حضرت حسین ؓ اس بعثت مقتول ہوں گے جب کہ قبران پر چھا جائے گا۔ طبرانی نے اپنی کبیر میں اور بیان کیا ہے کہ اس کا راوی سعد بن طریف ہے جو باغی و باطل پرست ہے۔

حسین ؓ کو قتل کیا جائے گا ان کی تربت کی مٹی دکھائی گئی اور ان کے قاتل کا پتہ بتایا گیا۔ اس روایت کو معاذ کے ذریعہ بھی لکھا گیا ہے۔

جامع الاصول میں ترمذی کی حدیث ایک انصاری خاتون سلمٰی کی زبانی یہ لکھی ہے کہ میں اُم المومنین حضرت سلمہ ؓ کی خدمت میں ایک دن حاضر ہوئی اور وہ گریہ زاری کر رہی تھیں۔ میں نے کہا آپ کیوں رو رہی ہیں؟ فرمایا میں نے ابھی خواب میں رسول اللہ ﷺ کو روتے ہوئے دیکھا ہے۔ آپ کی ڈاڑھی اور سر کے بال گرد آلود تھے۔ یہ دیکھ کر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ کیوں رو رہے ہیں؟ ارشاد عالی ہوا میں نے ابھی ابھی حسین ؓ کو قتل ہوتے دیکھا ہے۔

اور یہی حدیث بخاری و ترمذی میں حضرت انس ؓ کی زبانی یوں تحریر ہے کہ گورنر کوفہ عبید اللہ بن زیاد کے پاس حسین کا سر لا کر ایک طشت میں رکھا گیا۔ عبید اللہ بن زیاد نے سر حسین ؓ کو ایک لکڑی سے چھیڑا اور ان کی کچھ تعریف کی تو میں (انس ؓ) نے کہا۔ بخدا یہ رسول اکرم ﷺ سے بہت مشابہ ہیں اور اس وقت سر حسین وسمہ کے خضاب سے رنگین تھا۔

نیز ایک روایت حضرت انس ؓ کی زبانی یہ ہے کہ عبید اللہ بن زیاد گورنر کوفہ کے پاس میں بیٹھا ہوا تھا کہ حضرت حسین ؓ کا سر مبارک لایا گیا جن کی ناک میں عبید اللہ بن زیاد ایک لکڑی کرنے لگا۔ اور کہنے لگا میں نے ایسا خوبرو کسی کو نہیں دیکھا۔ تو میں (انس ؓ) نے کہا بخدا یہ رسول اللہ ﷺ سے بہت مشابہ ہیں۔ (ترمذی)

عمارۃ بن عمر ؓ سے روایت ہے کہ عبید اللہ بن زیاد گورنر کوفہ اور اس کے ساتھیوں کا سر کاٹ کر مسجد میں لایا گیا[1]۔ جہاں لوگوں کا ہجوم تھا۔ میں (عمارۃ) بھی اس بھیڑ میں سے گھس کر مسجد میں پہنچ گیا۔ اور اس ہجوم نے کہا وہ آیا وہ آیا یعنی ایک سانپ تھا جو مقتولوں کے سروں میں گھستا ہوا عبید اللہ کے سر کے پاس اور اس کی ناک میں گھس کر تھوڑی دیر بیٹھا رہا اور پھر نکل کر آنکھوں میں غائب ہو گیا۔

---

[1] عبید اللہ بن زیاد گورنر کوفہ کا سر کاٹ کر پہلے کوفہ کے قصر امارہ میں مختار بن عبید کے آگے رکھا گیا اور پھر اس ظالم مختار کے حکم سے مسجد بھیجا گیا تا کہ لوگ حاکم وقت مختار سے خوف زدہ رہیں۔ ۱۲

اس کے بعد لوگوں نے پھر شور مچایا وہ آیا وہ آیا۔ اور اس سانپ نے دو یا تین مرتبہ پہلے کی طرح عمل کیا۔ (ترمذی)

علامہ جلال الدین سیوطی نے اپنی کتاب تاریخ الخلفاء اور امام بیہقی نے اپنی کتاب دلائل میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی زبانی لکھا ہے کہ میں (ابن عباس رضی اللہ عنہ) نے رسول اکرم ﷺ کو ٹھیک دوپہر کے وقت اس حالت میں دیکھا کہ آپ ﷺ کے بال پراگندہ وغبار آلود ہیں۔ اور آپ ﷺ کے دست مبارک میں ایک شیشی ہے جس میں خون ہے۔ یہ دیکھ کر میں (ابن عباس رضی اللہ عنہ) نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان یارسول اللہ یہ کیا چیز ہے؟ ارشاد فرمایا یہ حسین رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کا خون ہے جو آج اب تک جمع کرتا رہا ہوں۔ جب لوگوں نے اس خواب کے دن کا حساب لگایا تو وہ شہادت حسین کا دن نکلا۔[1]

## جنات کی نوحہ خوانی

ابونعیم نے دلائل میں ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی زبانی تحریر کیا ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ پر جنات کو گریہ وزاری اور نوحہ کرتے میں نے خود سنا ہے۔

ثعلبی نے اپنی امالی میں ابن حبان کلبی کی زبانی لکھا ہے کہ میں نے کربلا میں پہنچ کر ایک شریف عزت دار آدمی سے کہا۔ میں نے سنا ہے کہ آپ لوگ جنات کے نوحے سنتے ہیں؟ اس نے جواباً کہا آپ جس سے مل کر پوچھیں گے وہ یہی کہے گا کہ میں نے خود سنے ہیں۔ اس پر میں نے ان صاحب سے کہا اچھا بتایئے وہ کیا نوحہ پڑھتے ہیں؟ تو انہوں نے کہا میں نے جنات کو یہ نوحہ پڑھتے سنا ہے۔

رسول اکرم نے حسین رضی اللہ عنہ کی پیشانی پر دست مبارک پھیرا تو ان کے رخساروں سے روشنی چمکنے لگی۔

حسین رضی اللہ عنہ کے والدین قریش کے بزرگ ترین تھے۔ اور ان کے نانا ﷺ بہترین صفات کے نانا ﷺ تھے۔

## یزید رخنہ انداز

ابویعلی نے ایک ضعیف روایت کے ساتھ ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کی زبانی لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا میری امت کے معاملات ہمیشہ حق وانصاف کے ساتھ تصفیہ پذیر ہوں گے۔

---

[1] تاریخ الخلفاء ۔ ۱۲

مگر خاندان بنو اُمیہ میں سے یزید ہی وہ پہلا شخص ہوگا جو معاملات اُمت میں رخنہ اندازی کرے گا۔

رویانی نے اپنی مسند میں ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی زبانی لکھا ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے خود سُنا ہے کہ اُموی خاندان کا یزید ہی وہ پہلا شخص ہوگا جو میری سنتوں میں ردوبدل کرے گا۔

نوفل بن فرات کا بیان ہے کہ عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے پاس میں بیٹھا ہوا تھا اتنے میں کسی نے یزید بن معاویہ کا تذکرہ کرتے ہوئے امیرالمومنین یزید بن معاویہ کہا۔ اس پر خلیفہؒ وقت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اے شخص تو نے یزید کو امیرالمومنین کہا یہ تیرا جرم ہے۔ پھر اس شخص کو بیس (۲۰) کوڑے لگوائے۔



# امام حسنؓ اور حضرت امیر معاویہؓ کی مصالحت

## امام المسلمین حضرت حسنؓ ابن علیؓ اور حضرت امیر معاویہؓ بن ابی سفیان کی مکروفریب سے بالکل علیحدگی اور باہمی میل ملاپ

۴۱ھ میں حضرت امیر معاویہؓ نے خروج فرمایا۔ امام حسنؓ سامنے آئے اور بحق امیر معاویہؓ حق خلافت سے دستبرداری اختیار کی۔ اسی وجہ سے اس سال کو عام الجماعۃ (سنہ اجماع) کہتے ہیں۔ کیونکہ یہی وہ سال ہے جس میں تمام اُمت نے صرف ایک شخص کو اپنا خلیفہ تسلیم کیا۔ اسی سال یعنی ۴۱ھ میں حضرت امیر معاویہؓ نے مروان بن حکم کو مدینہ کا گورنر مقرر کیا۔

۴۳ھ میں حضرت امیر معاویہؓ نے مملکت رے وغیرہ اور علاقہ بجستان کے بعض شہر نیز سوڈان کے اطراف کے خطے فتح کئے۔

اسی سال یعنی ۴۳ھ میں امیر معاویہؓ نے زیاد بن اُمیہ اپنا نائب بنایا اور یہی وہ پہلا عمل ہے جس کے ذریعہ احکامات رسالت مآب ﷺ کی خلاف ورزی کی گئی۔

(ثعالبی وغیرہ)

## قرارداد خلافت یزید

۵۰ھ میں امیر معاویہؓ نے شامیوں کو بلایا کہ ان کے بعد ان کے بیٹے یزید کی خلافت ماننے کے لئے اس کی ولی عہدی پر بیعت کریں۔

امیر معاویہ کا یہ پہلا عمل تھا جو انہوں نے اپنی صحت کی حالت میں اپنے بیٹے یزید کی ولی عہدی کے لئے لوگوں سے بیعت لی۔ اور یزید کو ولی عہد بنایا۔ اس کے بعد مروان بن حکم گورنر مدینہ کو فرمان بھیجا کہ باشندگان مدینہ سے بھی یزید کی ولی عہدی کی بیعت لی جائے۔ چنانچہ مروان نے مدینہ میں خطبہ دیتے ہوئے کہا۔ امیر المومنین امیر معاویہؓ کا

منشاء ہے کہ وہ اپنے فرزند یزید کو ولی عہد خلافت مقرر کریں۔ جیسا کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں نامزدگی کا طریقہ رائج تھا۔ یہ سُن کر حضرت عبدالرحمٰن ابن ابوبکر صدیق کھڑے ہوئے اور کہا ان بزرگوں کی نامزدگی خلافت کا طریقہ نہ کہو بلکہ قیصرو کسریٰ کا طریقہ کہو۔ بزرگوار حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ میں سے کسی ایک نے بھی اپنی اولاد کو ولی عہد خلافت مقرر نہیں فرمایا اور اپنے خاندان والے کو بھی ولی عہد یا نامزد خلافت نہیں فرمایا۔

## امیر معاویہؓ کی مدینہ آمد

۵۱ھ میں امیر معاویہؓ نے حج کیا اور اپنے بیٹے یزید کی ولی عہدی کے لئے دوسرے لوگوں کے ساتھ حضرت عبداللہ ابنِ عمرؓ کو بلوایا اور ان سے کہا۔ اے ابن عمرؓ آپ ہم سے کہا کرتے تھے "مجھے اس شب تار میں بھی سونا پسند نہیں جبکہ ہم پر کوئی امیر نہ ہو"۔ اب مسلمانوں میں فساد انگیز اور ان کی لاٹھی کے دو ٹکڑے کرنے سے تم کو محفوظ دیکھنا چاہتا ہوں۔ اس پر حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کھڑے ہوئے اور حمد وصلوٰۃ کے بعد کہا تم سے پہلے بھی خلفاء ہوئے ہیں اور ان کے بھی فرزند تھے اور تمہارا بیٹا ان کے فرزندوں سے بہتر نہیں۔ ان خلفائے راشدین نے اپنے بیٹوں کے لئے وہ امرؓ ناپسند کیا جو تم اپنے بیٹے کے لئے کرنا چاہتے ہو۔ واقعہ یہ ہے کہ انہوں نے خلیفہ کا انتخاب عام مسلمانوں پر چھوڑا اور ہر دور کے مسلمانوں نے اپنے حقِ خود اختیاری کے پیشِ نظر اپنے لئے خلیفہ کا انتخاب کیا۔ اب بحالت موجودہ آپ مجھے ڈرا رہے ہیں کہ میں مسلمانوں کی متحدہ قوت کے دو ٹکڑے نہ کروں۔ بخدا میں مسلمانوں میں انتشار کرنے والا نہیں ہوں۔ میں اُمت مسلمہ کا ایک فرد ہوں۔ جب پوری اُمت کسی پر اجماع کرلے گی تو میں بھی ان کو مان لوں گا۔ یہ سُن کر امیر معاویہؓ نے کہا۔ اللہ آپ پر رحمتیں نازل کرے۔ حضرت عبداللہ ابنِ عمرؓ واپس چلے گئے۔

پھر امیر معاویہؓ نے عبدالرحمٰن ابنِ ابوبکر صدیقؓ کو بلوا کر پہلے کی طرح ان سے بھی کہا۔ دورانِ حکم میں حضرت عبدالرحمٰن نے قطع کلام کرتے ہوئے کہا۔ آپ کو گمان ہو گیا ہے کہ آپ کے بیٹے یزید کی ولی عہدی کے متعلق ہم لوگوں نے آپ کو اپنا وکیل ومختار عام بنالیا ہے۔ بخدا آپ کا یہ گمان بالکل باطل ہے۔ ہمارا مقصد یہ ہے کہ تمام مسلمان مجلسِ شوریٰ میں کسی بات پر متفق ہوجائیں۔ ورنہ میں بتائے دیتا ہوں کہ تفرقہ اندازی کا بار

آپ کے کندھوں پر رہے گا۔اتنا کہہ کر حضرت عبدالرحمٰن جانے کے لئے بیٹھ گئے تو امیر معاویہؓ نے کہا۔اے اللہ میری مدد کر۔اور یزید کی ولی عہدی وخلافت کے نتائج سے میری ذات کو محفوظ رکھ۔پھر عبدالرحمٰن سے کہا۔اے جانے والے۔یہاں سے شامیوں کے پاس اپنا تخیل نہ جانے دیجئے۔ مجھے خوف ہے کہ میرے اس معاملہ میں آپ سبقت کر بیٹھیں گے۔ مجھے صرف اتنی مہلت دیجئے کہ میں سب کو مطلع کر دوں کہ آپ نے بیعت کر لی ہے۔پھر حسب دلخواہ جو چاہے کر لیجئے گا۔

اس کے بعد امیر معاویہؓ نے عبداللہ ابنِ زبیرؓ کو بلوا کر کہا۔اے ابن زبیرؓ! تم اس تیز لومڑی کی مانند ہو جو ایک بل سے نکل کر دوسری میں گھس جاتی ہے۔میرا یقین ہے کہ ابوبکرؓ وعمرؓ کے فرزندوں سے تم مل چکے ہو اور ان کے کان میں تم نے کچھ پھونک دیا ہے اور ان دونوں کو ان کی ذاتی رائے کے خلاف کسی اور کے حق میں رائے دہی پر آمادہ کر دیا ہے۔یہ سُن کر عبداللہ ابن زبیرؓ نے کہا۔آپ اگر تخت شاہی سے بیزار ہو گئے ہیں تو بصد شوق استعفیٰ دیجئے اور اس کے بعد اپنے صاحبزادے کو کھڑا کیجئے تا کہ ہم اس کی بیعت کر سکیں تو فرمایئے کہ ہم کس کی سُنیں اور کس کا کہا مانیں۔کیونکہ دو خلیفہ موجود رہیں گے۔اور واضح رہے کہ وقت واحد میں دو خلیفہ نہیں ہو سکتے۔یہ کہہ کے عبداللہ ابن زبیرؓ چلے گئے۔اس کے بعد امیر معاویہؓ نے منبر پر چڑھ کر حمد وثناء کے بعد کہا۔ میں نے کجرو اشخاص کی یہ باتیں سنی ہیں کہ ابن ابوبکرؓ ابن عمرؓ اور ابن زبیرؓ کسی قیمت پر یزید کی خلافت کی بیعت نہیں کریں گے حالانکہ ان حضرات نے برضا ورغبت یزید کی بیعت کر لی ہے۔یہ سن کر شامیوں نے کہا ہم اس وقت ہرگز ہرگز یہ تسلیم نہیں کریں گے البتہ اس وقت مان لیں گے جب وہ ہم سب کی موجودگی میں بیعت یزید کا علی الاعلان اقرار کریں ۔بصورت دیگر ہم ان کے سر قلم کر دیں گے۔اس پر امیر معاویہؓ نے کہا سبحان اللہ! استغفراللہ قریش کی شان میں اس قدر جلد بازی اور یہ شرارت۔یاد رکھو آج کے بعد تم میں سے کسی کی زبان سے آئندہ ایسی گستاخ باتیں نہ سنوں۔اس کے بعد منبر سے اُتر گئے۔

لوگوں نے باہم کہنا شروع کیا کہ ابن ابوبکرؓ ابن عمرؓ اور ابن زبیرؓ نے بیعت کر لی حالانکہ یہ ہر سہ حضرات قسمیہ کہتے رہے ہیں کہ ہم میں سے کسی نے بھی یزید کی بیعت نہیں کی ہے اور کیفیت یہ کہ لوگ ہاں اور نہیں یعنی مثبت ومنفی اقوال زبان پر لاتے رہے۔اور امیر معاویہؓ مدینہ سے روانہ ہو کر مملکت شام واپس چلے گئے۔

## دیگر آراء

حضرت حسن ؒ بصری کا بیان ہے لوگوں میں فتنہ وفساد کی آگ سلگانے والے صرف دو آدمی ہیں۔ جن میں سے ایک عمرو بن عاص ہیں جنہوں نے امیر معاویہ ؓ کو نیزوں پر قرآن کریم اُٹھانے کا مشورہ دیا اور قرآن کریم نیزوں پر اُٹھائے گئے [1]۔ اور ابن قراء کا قول ہے کہ خارجیوں کو انہوں نے ہی ثالث بنایا تھا اور یہ وہ ثالث تھے جن کا چرچا قیامت تک رہے گا۔

فسادیوں میں سے دوسرے شخص مغیرہ بن شعبہ ہیں جو کہ امیر معاویہ ؓ کے گورنر تھے جن کے نام امیر معاویہ ؓ کا یہ فرمان پہنچا تھا کہ اس کے حکم نامہ کی وصولیابی اور خواندگی کے بعد تم خود کو معزول سمجھو اور کوفہ سے فوراً ہمارے دربار میں حاضری دو۔ لیکن مغیرہ نے حکم میں تعویق کی اور بہ تعویق دربار میں پہنچنے پر امیر معاویہ ؓ نے تعویق کا سبب پوچھا تو جواب دیا کہ ایک معاملہ پیش تھا۔ جسے سلجھانے اور مفید طلب بنانے کی وجہ سے دیر ہوگئی۔ امیر معاویہ ؓ نے پوچھا کہ کیا معاملہ تھا بتاؤ۔ مغیرہ نے جواب دیا، آپ کے بعد یزید کی بیعت کے لئے زمین ہموار کر رہا تھا۔ دریافت کیا کہ آیا تم نے یہ پورا کرلیا؟ جواب دیا۔ جی ہاں۔ یہ سُن کر امیر معاویہ ؓ نے کہا اچھا اپنی گورنری پر واپس جاؤ اور حسبِ سابق فرائض انجام دو۔ یہاں سے لوٹ کر مغیرہ جب اپنے احباب کے پاس پہنچا تو انہوں نے پوچھا بتاؤ، کیسی رہی؟ مغیرہ نے کہا میں نے معاویہ ؓ کے پاؤں اس ناواقفیت کے رکاب میں رکھ دیئے ہیں جس میں قیامت تک وہ گرفتار رہیں گے۔

ابن سیرین کا بیان ہے کہ عمر بن حزام نے بصورت قاصد نمائندہ امیر معاویہ ؓ سے کہا۔ اللہ سے لو لگائے رہو۔ تم اُمت محمدیہ ﷺ پر کیسے شخص کو خلیفہ بنا رہے ہو؟

امیر معاویہ ؓ نے جواب دیا۔ آپ کی نصیحت سر آنکھوں پر۔ البتہ میری ذاتی رائے یہ ہے کہ منصب خلافت کے لئے ان کے بیٹوں اور میرے بیٹے کے سوا کوئی اور نظر نہیں آتا اور میرا بیٹا زیادہ مستحق ہے۔

عطیہ بن قیس کا بیان ہے کہ امیر معاویہ ؓ نے دوران خطبہ میں کہا۔ اے اللہ میں نے یزید کو اس کی قابلیت کے پیش نظر ولی عہد خلافت مقرر کیا ہے۔ تو میری یہ تدبیر پوری کر اور یزید کی امداد فرما اور اگر وہ نااہل خلافت ہو اور میں نے محض محبت پدری کے تحت یہ کام کیا ہو تو،

تخت ولایتِ خلافت پر قدم رکھنے سے پہلے ہی اس کو موت کی آغوش میں سُلا دے۔

## حضرت حسینؓ مدینہ سے مکہ

حقیقت حال یہ ہے کہ بد بخت وسرکش یزید ۲۵ھ یا ۲۶ھ میں پیدا ہوا۔ جسے ان کے والد نے لوگوں کی ناپسندیدگی کے باوجود ولی عہد خلافت مقرر کیا۔ امیر معاویہؓ نے ماہِ رجب ۶۰ھ میں وفات پائی تو سب سے پہلے شامیوں نے یزید کے ہاتھ پر بیعت کی۔ پھر یزید نے اپنا ایک قاصد مدینہ روانہ کیا تا کہ باشندگان مدینہ سے بیعت لے۔ لیکن حضرت عبداللہ ابن زبیرؓ نے بیعت سے انکار کیا اور راتوں رات مدینہ سے جانب مکہ روانہ ہو گئے۔

عبداللہ ابن زبیرؓ نے یزید کی نہ بیعت کی اور نہ خود ہی اپنے لئے کوئی خواہش کی البتہ حضرت حسین کی کیفیت یہ تھی کہ امیر معاویہؓ کے دور خلافت ہی میں کوفیوں نے آپ کو خطوط لکھے اور امیر معاویہؓ پر چڑھائی کے لئے بلایا تھا۔ جس پر آپ ہمیشہ انکار کرتے رہے۔ لیکن اب جبکہ یزید کی بیعت ہونے لگی تو اس زمانہ میں آپ کبھی غم زدہ و متفکر ہوتے۔ گاہے اپنے قیام کا خیال کرتے اور گاہے کوفہ کی جانب روانگی کا ارادہ کرتے۔ اس عالم تذبذب میں حضرت عبداللہ ابن زبیرؓ نے آپ کو کوفہ جانے کا مشورہ دیا۔ اور حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے آپ کو کوفہ جانے سے منع فرمایا۔ عبداللہ ابن عمرؓ نے کہا آپ مدینہ چھوڑ کر نہ جایئے۔ اللہ نے رسول اکرمؐ کو اختیار دیا تھا کہ دنیا وآخرت میں سے جسکو چاہئے پسند فرمایئے لیکن رسالت مآب نے آخرت کو پسند فرمایا۔ چونکہ آپ بھی سرور عالمؐ کے جگر گوشہ ہیں اس لئے دنیا آپ کو بھی نہ ملے گی۔ اتنا کہہ کر حضرت حسینؓ سے عبداللہ ابن عمرؓ گلے مل کر روئے اور انہیں الوداع کہا۔

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ اکثر کہا کرتے تھے مدینہ سے روانگی سے حضرت حسینؓ نے بہت زیادہ عجلت سے کام لیا۔ اور میری جان کی قسم انہوں نے اپنے والد بزرگوار اور بڑے بھائی کے ساتھ کوفیوں کی بے وفائیوں سے عبرت نہ لی۔

نیز حضرت جابر بن عبداللہ، ابوسعید خدری، اور ابو واقد لیثی وغیرہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سب ہی حضرت حسینؓ کو کوفہ جانے سے روکتے رہے مگر آپ نے کسی کی نہ سنی اور عراق کی جانب روانگی کا عزم مصمم کر لیا۔ حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے تو یہاں تک کہا اے حسینؓ بخدا میرا گمان ہے کہ اپنے بیٹیوں اور خواتین کی موجودگی میں آپ اسی طرح شہید کر دیئے جائیں گے جیسے حضرت عثمان ابن عفان شہید کر دیئے گئے۔ جب حضرت حسینؓ نے ابن عباسؓ کی

بات نہ مانی تو انہوں نے روتے ہوئے کہا آپ نے عبداللہ ابن زبیر کا مشورہ قبول کر لیا۔ اور عبداللہ ابن زبیرؓ کو دیکھ کر کہا حسینؓ تمہارے مشورہ پر عمل کر رہے ہیں اور تم کو چھوڑ کر سرزمین حجاز تمہارے لئے چھوڑے جا رہے ہیں۔ پھر یہ اشعار پڑھے۔

ترجمہ : "اے کلغی دار پرندا موجودہ سبزہ زار ہی نہیں بلکہ فضا تیرے لئے خالی ہے اس میں تو شوق سے انڈے دے، بچے نکال اور جہاں سے چاہے غذا حاصل کر خوش ہو جا کیونکہ آج تیرا شکاری تیرے ہی سامنے سرنگوں ہے"۔

## کوفہ کو کوچ

عراقیوں نے متعدد خطوط اور قاصد حضرت حسینؓ کے پاس بلاوے کے بھیجے جس کے نتیجہ میں حضرت حسینؓ بتاریخ ۱۰ ذی الحجہ ۶۰ھ مردوں اور عورتوں کو ساتھ لئے عراق کی جانب روانہ ہوئے۔ دوسری جانب یزید نے عراق کے گورنر عبیداللہ بن زیاد کو حکم بھیجا کہ وہ آپ سے نبرد آزمائی کرے چنانچہ اس نے چار ہزار فوجیوں کا لشکر عمر بن سعد کی سرکردگی میں حضرت حسینؓ سے جنگ کرنے کے لئے روانہ کیا۔ اس نوبت پر عراقیوں کوفیوں نے اپنی قدیم عادت کے موافق حضرت حسینؓ کو بے یار و مددگار چھوڑ کر آپ سے بے وفائی کی۔ اور اسی طرح دغا دی جیسی کہ آپ کے والد بزرگوار کو دھوکہ دیا تھا۔

## شہادت حسینؓ

یزیدی ہتھیار بند فوج نے جب حضرت حسینؓ کو راستہ ہی میں گھیر لیا تو آپ نے صلح کی درخواست کی اور کہا یا تو مکہ واپس جانے دو یا یزید کے پاس جانے دو تا کہ خود بذاتہ اس کے ہاتھ پر بیعت کریں لیکن ان فوجیوں نے آپ کی بات نہ مانی اور کہا ہمیں آپ سے جنگ کرنے کا حکم ہے تا کہ آپ کو ٹھنڈا کر دیں۔ غرضیکہ میدان جنگ میں آپؓ کو شہید کر دیا آپ کا سر مبارک ایک طشت میں رکھ کر عبیداللہ ابن زیاد گورنر عراق کے سامنے لایا گیا۔ آپ کے قاتل، ابن زیاد اور یزیدان سب پر اللہ کی لعنت ہو۔

آپ کی شہادت میدان کربلا میں ہوئی اور یہ گسل سانحہ اتنا زیادہ طویل ہے جس کے تذکرہ کی دل کو سکت نہیں ۔ اناللہ وانا الیہ راجعون ۔

## شہادت حسینؓ کے اثرات

حضرت حسینؓ کے ساتھ اہل بیت کے سولہ مرد شہید ہوئے شہادت حسینؓ کے ہنگامہ کے وقت دنیا میں سات دن تک اتنا اندھیرا رہا کہ دیواروں پر دھوپ کا رنگ ہلکا زرد معلوم

دیتا۔اور سات دن تک ستارے ٹوٹتے رہے آپ کی شہادت ۱۰ محرم ۶۱ھ کے دن سورج کو گہن لگا۔آپ کی شہادت کے بعد چھ ماہ تک آسمان کے کنارے سرخ رہے اور پھر یہ سرخی اُفق رفتہ رفتہ کم ہوتی گئی۔

اُفق آسمان پر جو سرخی اب موجود ہے یہ شہادت حسینؓ سے پہلے قطعاً نہ تھی۔

بعض لوگوں کا بیان ہے کہ شہادت حسینؓ کے دن شہر بیت المقدس میں جو پتھر الٹا جاتا ہے اس کے نیچے تازہ خون دکھائی دیتا۔

عراقی کوفی فوج میں جس قدر زرد رنگ رنگنے والی گھاس تھی وہ سب مٹی ہوگئی یعنی وہ رنگنے کے قابل نہ رہی۔

عراقی فوج جب کھانے کے لئے کوئی اونٹ ذبح کرتی تو اس کے گوشت میں آگ نظر آتی۔اور جب اس گوشت کو پکاتے تو وہ کڑوا ہو جاتا۔ایک مرتبہ ایک شخص نے حضرت حسینؓ کی شان میں کچھ سخت سُست باتیں کہیں تو بحکم الٰہی آسمان سے ایک ستارہ ٹوٹا جس سے اس کی آنکھیں جاتی رہیں۔

ثعلبی کی تحریر ہے کہ عبدالملک بن عمر لیثی کی زبانی مختلف راویوں نے روایتیں بیان کیں ہیں۔عبدالملک کا بیان ہے کہ میں نے عبیداللہ بن زیاد کے روبرو سر حسین ایک ڈھال پر رکھے دیکھا پھر اسی گورنر ہاؤس میں عبیداللہ بن زیاد کا سر ایک ڈھال پر مختار بن عبید کے آگے پڑا دیکھا۔اور کوفہ کے اسی قصر الامارۃ میں مختار کا سر مصعب بن عمیر کے دربار میں دیکھا۔اور اسی گورنر ہاؤس میں مصعب بن عمیر کا سر عبدالملک کے روبرو پڑا دیکھ کر جب پورا واقعہ اپنے وقت کے گورنر عبدالملک سے بیان کیا تو اس نے اس قصر کو منحوس سمجھ کر چھوڑ دیا۔

## یزید کی مسرت وشرمندگی

حضرت حسینؓ اور ان کے خاندان کے افراد جب شہید ہوگئے تو ابن زیاد نے ان کے سر یزید کے پاس بھیجے اور سروں کو دیکھ کر یزید پہلے تو ان کی شہادت سے خوش ہوا لیکن جب دوسرے مسلمان ان بزرگوں کے قتل پر ملامت کرنے لگے تو شرمندہ ہوا۔لوگ عام طور پر یزید سے بغض وعداوت رکھتے تھے اور لوگوں کا یزید کو بُرا کہنا حق بجانب ہے۔

## یزید کا مکہ مدینہ پر حملہ

۶۳ھ میں یزید کو اطلاع دی گئی کہ باشندگانِ مدینہ نے چڑھائی کا ارادہ کیا اور اس کی بیعت فسخ کردی ہے تو یزید نے ایک زبردست فوج روانہ کر کے افسر فوج کو حکم دیا کہ مدینہ والوں سے نبرد آزمائی کی جائے۔ اور اسی کے ساتھ ایک فوج مکہ معظمہ بھیجی تاکہ حضرت عبداللہ ابن زبیرؓ سے معرکہ آرا ہو کے انہیں قتل کردے۔ یزیدی فوج جو مدینہ منورہ آئی تھی اس نے باب طیبہ میں معرکہ حَرَّہ قائم کیا اور مدینہ والوں کو دردناک تکلیفیں پہنچائیں۔ لوگو! تمہیں کیا معلوم معرکہ حَرَّہ کیا چیز ہے۔ سنو! معرکہ حَرَّہ دردناک تکلیف دینے والی جنگ وہ عظیم سانحہ ہے جس کے بیان کی دل میں قوت نہیں اور کوئی کان اس کے سننے کی طاقت بھی نہیں رکھتا معرکہ حَرَّہ اس سانحہ عظیم کو حضرت حسن بصریؒ نے اس طرح بیان کیا کہ بخدا یزیدی فوج کی اس دردناک تکالیف دینے والی جنگ میں اکثر صحابہ شہید کئے گئے اور ہزارہا کنواریوں کی عصمت دری کی گئی اور مدینہ کو لوٹا گیا۔ انا لِلّٰہ وانا الیہ راجعون۔

## یزید پر لعنت

رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے جس نے مدینہ والوں کو خوف زدہ کیا اللہ اس کو خوف زدہ رکھے گا۔ ایسے شخص پر اللہ تعالیٰ فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ (مسلم)

باشندگانِ مدینہ نے یزید کی بیعت اس لئے فسخ کی کہ یزید کے گناہ و جرائم حد سے تجاوز کر گئے تھے۔

علامہ واقدی نے کئی طریقوں سے عبداللہ بن حنظلہ غسیل کی زبانی لکھا ہے قسم بخدا ہم یزید پر چڑھائی نہ کرتے لیکن اس کے حالات اور مختلف جرائم کے سبب ہم خوفزدہ تھے کہ کہیں ہم پر آسمان سے پتھر کی بارش نہ ہو۔ یزید کے زمانے میں اس کے مقرب لوگ اپنی بیٹیوں اور بہنوں اور باپ کی بیویوں سے شادی کرنے لگے تھے یزید خود شراب نوشی کرتا اور تارکِ نماز تھا۔

علامہ ذہبی کا بیان ہے کہ یزید نے باشندگان مدینہ کے ساتھ جو سختیاں کیں وہ کیں لیکن اس کے باوجود وہ شراب خور اور ممنوعہ اعمال کا مرتکب تھا۔ اسی سبب سے لوگ اس سے ناراض ہوئے اور اس پر سب نے متفقہ طور پر چڑھائی ارادہ کیا۔ اللہ یزید کو غارت کرے اس نے فوج حرّہ مکہ معظمہ میں صرف حضرت ابن زبیر سے جنگ کرنے کے لئے روانہ کی۔ اس

نوبت پر مقررہ سردار فوج مر گیا تو یزید نے دوسرا سردار فوج مقرر کیا جس نے مکہ میں گھس کر حضرت زبیر کا محاصرہ کیا اور ان کے قتل کے لئے منجنیق اور کرین کے ذریعہ خوب سنگباری کی اور اس طرح ماہ صفر ۶۴ھ میں آگ کے شعلوں سے خانہ کعبہ کا غلاف خاکستر کیا اور خانہ کعبہ کی چھت بھی جلا ڈالی اور مینڈھے کے وہ سینگ جو حضرت اسمٰعیلؑ ذبیح اللہ کے فدیہ کے خانہ کعبہ میں رکھے ہوئے تھے وہ بھی جلا ڈالے۔

## ہلاکت یزید

۱۴۔۱۵ ربیع الاول ۶۴ھ میں اللہ نے یزید کو ہلاک کیا اور اس کے مرنے کی خبر دم کے دم میں عام ہوگئی۔



# ماہِ صفر

## ماہِ صفر میں نحوست اور بدفالی لینے کی متعدد احادیث اور جامع الاصول کی احادیث کا مفہوم

حضرت جابرؓ کا بیان ہے میں نے رسالت مآب ﷺ کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ ماہِ صفر میں بیماری، نحوست اور بھوت پریت وغیرہ کا کوئی نزول نہیں ہوتا۔ (مسلم)

ابو ہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا بیماری، نحوست اور شیطان وغیرہ کا کوئی اثر نہیں ہوتا یہ سن کر ایک دیہاتی نے کہا ریت کے میدان کا وہ اونٹ جو ہرن کی طرح تیز ہے یہ خارشی اُونٹ دوسرے اُونٹوں میں گھس کر ان میں خارش پیدا کر دیتا ہے یہ کیا چیز ہے؟ ارشاد عالی ہوا یہ تو بتاؤ کہ پہلے والے اُونٹ کو خارش کیسے ہوئی؟ (بخاری، مسلم اور ابوداؤد)

بخاری میں تحریر ہے کہ ماہِ صفر میں بیماری، بدشگونی، شیطانی گرفت اور نحوست کے اثرات کوئی چیز نہیں ہیں۔

مسلم میں لکھا ہے کہ بیماری، شیطانی گرفت، ستاروں کی گردش اور نحوست کا ماہِ صفر سے کوئی تعلق نہیں۔ اور مسلم کی دوسری حدیث میں ہے کہ بھوت پریت کا بھی کوئی اثر نہیں ہوتا۔

ابن عطیہ نے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا کہ بیماری، شیطانی گرفت اور نحوست دوسروں پر اثر انداز نہیں ہوتی اور یاد رہے کہ بیمار اونٹ کبھی تندرست اونٹوں میں نہ جانے پائے۔ صحابہؓ نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ یہ کیوں؟ ارشاد عالی ہوا کہ بیمار اونٹ دوسروں کی تکلیف کا سبب بن جاتا ہے۔ (مؤطا از امام مالکؒ)

جامع کبیر میں یہ حدیث درج ہے کہ بیماری، بدشگونی، شیطانی گرفت، نحوست کوئی چیز نہیں اور جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے بھاگتے ہو۔ (مسند از امام احمد و بخاری)

ابو ہریرہؓ کا بیان ہے ایک کی بیماری دوسرے کو نہیں لگتی۔ اور بتاؤ کہ پہلے والے کو خارش کیسے ہوئی؟ بیماری کی چھوت اور بدشگونی کوئی چیز نہیں۔ اللہ نے ہر جاندار کو پیدا کر کے اس طرح کی زندگی، رزق اور مشکلات لکھ دی ہیں۔ (مسند از امام احمد و جامع از امام ترمذی)

حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ بیماری، شگون، شیطانی گرفت، نحوست، بھوت پریت کے اثرات کوئی حیثیت نہیں رکھتے۔ (امام احمد و مسلم)

حضرت جابرؓ کا بیان ہے کہ بیماری، نحوست اور شیطانی گرفت اثر انداز نہیں ہوتے۔

امام احمد، بیہقی اور ابوداؤد میں ابوہریرہؓ کی زبانی بھی یہی حدیث مروی ہے۔

امام احمد و مسلم نے سائب بن یزید سے راویت کی ہے کہ شگون، نحوست کسی شخص پر اثر انداز نہیں ہوتے۔ اور کسی بیمار کی بیماری کسی تندرست کو بیماری کا شکار نہیں بناتی۔ یہ حدیث قاضی محمد ابن عبدالباقی انصاری نے اپنی کتاب "جزر من الحدیث" میں اپنے شیوخ کے توسط سے لکھی ہے۔

حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ شگون، تکلیف وایذا، چھوت کسی پر اثر انداز نہیں ہوتے، نیز کوئی مہینہ کبھی ساٹھ دن کا نہیں ہوتا اور جو کوئی اللہ کی ذمہ داری کے قبول کرنے سے عہد شکنی کرے تو جنت کی خوشبو اسے ہرگز میسر نہ ہوگی۔ (معجم کبیر از طبرانی) اور یہ روایت ابن عساکر نے عبدالرحمن بن ابی عمیر مزنی کی زبانی بھی بیان کی ہے۔

طبرانی نے ابوالملتہ کے یہ الفاظ لکھے ہیں کہ بیماری، شگون، تکلیف وایذاء ہی کسی انسان کے قابو میں نہیں۔ اور دو مہینے کبھی تیس دن کے نہیں ہوتے۔ اور جس نے اللہ کی ذمہ داری قبول کرنے سے عہد شکنی کی تو اسے جنت کی خوشبو میسر نہ ہوگی۔ چھوت، بھوت پریت، شیطانی گرفت اور شگون کوئی حیثیت وقدر و قیمت نہیں رکھتے۔ واقعہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر جاندار کو پیدا کر کے اس کی زندگی موت، مشکلات و روزی خود تحریر کردی ہے۔ (امام احمد و خطیب)

ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ چھوت، بدفالی، شیطانی گرفت اور شگون کی کوئی حیثیت نہیں ہے اور بتاؤ پہلے شخص کو کس کی بیماری لگی؟ (امام احمد و ابن ماجہ)

طبرانی نے اپنی معجم کبیر میں حضرت ابن عباس کی زبانی تحریر کیا ہے کہ چھوت کی بیماری، بدفالی، شیطانی گرفت اور شگون کوئی حیثیت نہیں رکھتے، بیمار اونٹ کبھی تندرست اونٹوں میں نہ جانے پائے اور تندرست اونٹ جہاں چاہے آمد و رفت کرے۔ اس پر لوگوں نے کہا بیمار اونٹ کا تذکرہ کیوں کیا گیا؟ فرمایا اس لئے کہ اس سے تکلیف میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

علامہ بیہقی نے حضرت ابو ہریرہ ؓ کی زبانی لکھا ہے کہ چھوت شیطانی گرفت اور شگون کوئی چیز نہیں ،البتہ جذامی سے اسی طرح خوف زدہ رہو جیسے شیر ببر سے ڈرتے ہو، چھوت ،شیطانی گرفت ،بھوت پریت اور شگون کوئی اثر انداز چیز نہیں ۔یہ روایت ابن جریرؒ نے حضرت ابو ہریرہ ؓ کی زبانی تحریر کی ہے۔

ثعلبہ بن یزید حمانی نے حضرت علیؓ کی زبانی بیان کیا ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے خود سنا ہے کہ شگون وشیطانی گرفت کوئی چیز نہیں اور کسی تندرست کو کسی بیمار کی بیماری نہیں لگتی ۔یہ سُن کر میں (ثعلبہ ) نے کہا اے علیؓ کیا یہ آپ نے رسول اللہ ﷺ سے اپنے کانوں سنا ہے۔جواب دیا ہاں میں نے اپنے کانوں سے سنا ہے اور اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ (ابن جریر نے اس روایت کو بیان کر کے اس کی صحت تسلیم کی ہے)

## صفر کے معانی

احادیث تذکرہ بالا میں لفظ ”صفر“ کا استعمال کیا گیا جس کے تشریحی معنی اور مفہوم درج ذیل ہیں۔

ابن کثیر نے اپنی کتاب نہایہ میں لکھا ہے کہ اہلِ عرب کے نزدیک ”صفر“ کے معنی پیٹ کے اندر کے سانپ کے ہیں جو انسان کو بھوک کی حالت میں ڈستا اور ستاتا ہے اور مرض متعدی کہلاتا ہے، حالانکہ اسلام نے اسے باطل قرار دیا ہے۔

کرمانی نے شرح بخاری میں تحریر کیا ہے کہ لفظ صفر جس میں ص اور ف دونوں پر زبر ہے اس کے معنی پیٹ میں سانپ کے ہیں اور لوگوں کا گمان ہے کہ یہ خارش سے بھی زیادہ متعدی مرض ہے۔

طیبی کی شرح مشکوٰۃ میں ہے ”لوگوں کا گمان ہے کہ صَفَرْ سانپ ہے جو انسان کو بھوک لگنے پر کاٹتا ہے اور بھوک کے وقت بھوک کی جو تکلیف ہوتی ہے وہ اس کے ڈسنے سے پیدا ہوتی ہے“۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ مشہور مہینہ ہے جو محرم اور ربیع الاول کے درمیان میں آتا ہے اور ان لوگوں کا گمان ہے کہ اس ماہ میں بکثرت مصیبتیں و آفتیں نازل ہوتی ہیں ۔اور حقیقت یہ ہے کہ ماہِ صفر میں شریعت اسلامیہ نے نزول آفات کا انکار کیا ہے۔

نہایہ میں ہے کہ بعض لوگوں کے نزدیک صفر سے مراد ”نسیئ“ ہے یعنی ماہ محرم کے ایام کو بڑھا کر صفر کا مہینہ اس میں شامل کر لینا اور ماہِ صفر کو ماہِ محرم ٹھہرا کر اسے ایک معزز مہینہ بنا لینا۔

امام نووی نے شرح مسلم میں تحریر کیا ہے کہ صفر کے معنی پیٹ کے ان کیڑوں کے ہیں جو دواب (کدو دانے) وغیرہ کی طرح بھوک کے وقت اچھلتے کودتے ہیں۔ اور بعض اوقات یہ کیڑے موت کا سبب بن جاتے ہیں۔

جمہور اس امر پر متفق ہیں کہ لفظ دواب جس میں بغیر نقطہ والی دال اور آخر میں ایک نقطہ والی ب ہے یہی صحیح ہے۔ اور بعض کے نزدیک یہ لفظ ذوات ہے جس میں پہلا حرف ایک نقطہ والی ذال اور آخری حرف دو نقطہ والی ت ہے۔ لیکن لفظ دواب ہی چند وجوہ سے صحیح[1] ہے۔

نہایہ میں یہ بھی تحریر ہے کہ اللہ کی راہ میں بھوکے رہنے کے سبب زرد رو ہو جانا سرخ اُونٹوں کے حاصل ہونے سے زیادہ بہتر ہے نیز صفران کیڑوں کو بھی کہتے ہیں جو جگر اور پسلیوں کے سرے میں پیدا ہو جاتے ہیں جن سے انسان کا رنگ بالکل پیلا پڑ جاتا ہے اور بسا اوقات یہ مرض انسانی موت کا سبب بن جاتا ہے[2]۔

قاضی عیاض نے اپنی کتاب "مشارق الانوار" میں لکھا ہے کہ صَفَر سے مراد مشہور مہینہ ہے جسے لوگ ایام جاہلیت میں اتنا بڑھاتے اور طول دیتے کہ ماہ محرم کو بھی اس میں شامل کر لیتے اور محرم کی مانند اس کی عظمت کرتے تھے۔

امام مالکؒ نے تحریر کیا ہے کہ بعض لوگوں کے نزدیک صفر سے مراد پیٹ کے وہ کیڑے ہیں جو سانپ کی طرح ہوتے ہیں[3] اور بھوک کے وقت انسان کے پیٹ میں کاٹتے رہتے اور حد سے تجاوز کرتے رہتے ہیں۔ اور حد سے تجاوز کرنے کو اسلام نے باطل قرار دیا ہے۔

ابوداؤد نے اپنی جامع الاصول میں بقیہ کی زبانی لکھا ہے کہ میں نے محمد بن راشد سے ھامۃ کے معنی پوچھے تو انہوں نے کہا زمانہ جاہلیت میں لوگ کہا کرتے تھے کہ مُردے کو قبر میں دفن کرنے کے بعد اس میں سے ھامۃ نکلتا ہے اور زمانہ جاہلیت میں لوگ ماہ صفر کو منحوس تصور کرتے اور اس سے بُرا شگون لیتے تھے اور رسول اکرمؐ نے فرمایا ماہ صفر سے بُرا شگون نہ لو۔ نیز میں نے ایک شخص کو کہتے سنا ہے کہ صفر کے معنی اس درد شکم کے ہیں جو بعض کے نزدیک مرض متعدی ہے۔

---

[1] اسی لفظ دواب ترجمہ من مترجم اقبال الدین احمد نے کدو دانے کیا ہے ۱۲ [2] اس مرض کو طبی اصطلاح میں یرقان کہتے ہیں۔ از مترجم ۱۲ [3] سانپ کی مانند پیٹ میں کیڑوں کو طبی اصطلاح میں کیچوے کہتے ہیں۔ از مترجم ۱۲

امام مالک کا بیان ہے کہ ایام جاہلیت میں لوگ ماہ صفر کو ایک سال حلال اور ایک سال حرام ٹھہراتے تھے۔اس پر رسول اکرم ﷺ نے فرمایا لاَصَفَرَ (بدشگونی نہ لو) تفصیل کے لئے دیکھئے شرح غریب الطاء دربیان حدیث وتفسیر۔

علاوہ ازیں جاہل عربوں کا گمان ہے کہ صفر پیٹ میں اس سانپ کا نام ہے جو بھوک کے وقت کاٹتا رہتا ہے اور حد سے تجاوز کر جاتا ہے اور درحقیقت اسلام نے اسے باطل قرار دیا ہے۔

بندۂ کمزور (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) کے حالات اللہ تعالےٰ درست کرے اور اگر انباریوں کو دور کرے عرض کرتا ہے کہ صفر کا مفہوم واضح کرنے کے لئے مختلف اقوال ہیں جن کا خلاصہ حسب ذیل تین مطالب پر مشتمل ہے۔اول یہ کہ صفر سے مراد مشہور ماہ صفر ہے دوم یہ کہ اس سے مفہوم پیٹ کے کیڑے ہیں اور تیسرے یہ کہ اس سے مراد نسیئ ہے یعنی اشہر حرم میں سے مہینہ کی عظمت کو طول دے کر اس میں دوسرا ماہ شریک کرلیا جائے۔

اور بدشگونی لینے کے تحت اس کو بدفالی قرار دیا گیا ہے جو پہلے مرادی معنی کی تائید کرتا ہے۔سوم یہ کہ متعدی امراض کے ساتھ اس لفظ صفر کے مرادی معنی درد شکم ہوتے ہیں اور حقیقتاً اللہ تعالےٰ ہی زیادہ جانتا ہے کہ صفر کے مرادی معنی رسول اکرم ﷺ کے نزدیک کیا تھے۔

اب جبکہ صفر کے مرادی معنی ہم نے بیان کر دیئے تو ضروری ہے کہ مذکورہ بالا احادیث میں جو الفاظ آئے ہیں ان کی بھی تشریح کردیں۔

## عَدْویٰ (چھوت)

جب کسی بیماری کے ہم نشین اور پاس والے یا اس کے ساتھ خورد ونوش کرنے والے کو بیماری لگ جائے تو ایسے بیمار ہونے والے بیمار کو عدویٰ مرض متعدی اور چھوت کی بیماری کہتے ہیں۔اور اس عقیدہ کو اسلام نے باطل قرار دیا ہے اور جامع الاصول میں بھی یہی تحریر ہے۔

## طِیَرۃ (شگون)

جامع الاصول کی شرح میں خود مصنف کتاب نے لکھا ہے کہ ناکارہ فاعل اور فال کے ذریعہ بدشگونی لینے کو طیرہ کہتے ہیں۔یہ لفظ طیرہ سے مشتق ہے اور عرب زمانہ جاہلیت میں کوّے، شکرے اور دوسرے پرندے سے فال لیا کرتے تھے۔اور انہیں منحوس جان کر سمجھتے تھے

کہ یہ بھلے اور خیر کی ضد ہیں۔ چنانچہ اسلام نے اس بدشگونی کی ممانعت کرتے ہوئے لَا طِیَرَۃ کہا ہے تَطَیّر اور تخیر کی مانند یہ لفظ طیرہ بھی مصدر سے ہے۔ اور اس وزن پر مذکورہ بالا دو ہی مصدر آتے ہیں۔

## اَلْفَال (فال)

یہ کبھی الف لام کے ساتھ اور کبھی بغیر الف لام کے صرف فال لکھا جاتا ہے۔ فال مثال کے طور پر اس طرح لی جاتی ہے کہ کوئی بیمار جب کسی دوسرے کو کہتا سنے کہ او تندرست یا کوئی متلاشی اپنے متعلق کسی کو کہتا سنے کہ اے پانے والے۔ تو اس سننے والے کو گمان ہو جاتا ہے کہ بیماری سے شفاء ہو جائے گی اور گم شدہ چیز مجھے حاصل ہو جائے گی۔ اس قسم کا فال درست ہے جس کی آئندہ صفحات میں تحقیق و تفصیل کی گئی ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ عدوی دراصل اعداء کا اسم مشتق ہے جیسے بقوی جو ابقاء کا اسم مشتق ہے۔

اعداء الداء کے معنی ہیں کہ اس کو وہی مرض لگ گیا جو اس کے ہم نشین کو تھا۔ جیسے خارشی اونٹ کو دوسرے اونٹوں سے ملنے جلنے نہیں دیتے تا کہ دوسروں کو بھی خارش نہ ہو جائے اسے اسلام نے باطل قرار دیا اور رسالت مآب ﷺ نے فرمایا ہے کہ اللہ ہی بیماری میں مبتلا کرتا بلا نازل کرتا ہے اور دوا بتاتا ہے۔

اسی لئے تو رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ پہلے کو بیماری کہاں سے لگی؟ یعنی پہلے اونٹ کو خارش میں کس نے مبتلا کیا؟

تورپشتی نے اپنی شرح مصابیح میں لکھا ہے کہ العدویٰ کے معنی اس عادت وعلالت کے ہیں جو دوسرں کو لگ جاتی ہے۔ اور اس چھوت کی بیماری کے اطباء نے حسب ذیل سات امراض بیان کئے ہیں۔

(۱) کوڑھ۔ (۲) خارش۔ (۳) چیچک۔ (۴) حصبہ یعنی گندہ خسرا۔ (۵) گندہ ذہنی اور پائیریا۔ (۶) آشوب چشم۔ اور (۷) وبائی امراض۔

قاضی عیاض نے اپنی کتاب مشارق الانوار میں لکھا ہے العدویٰ کے معنی ہیں زمانہ جاہلیت کے لوگوں کا یہ اعتقاد کہ ایک مریض کا مرض اس کے ہم نشین یا کسی صحت مند کو لگ جاتا ہے، اور شریعت اسلامیہ نے اس کی نفی کی ہے اور رسالت مآب ﷺ کا لا عدویٰ فرمانا اس

امر کا ثبوت ہے کہ کوئی مسلمان، چھوت کی بیماریوں کا اعتقاد نہ رکھے یا پھر لاعدویٰ کے حکم سے رسالت مآب ﷺ کا منشا یہ ہے کہ چھوت کا اعتقاد رکھنا در حقیقت کوئی حقیقت وحیثیت نہیں رکھتا۔ جیسا کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ کسی کی کوئی چیز دوسرے کو نہیں لگتی۔ اور رسالت مآب ﷺ کا یہ ارشاد کہ پہلے کو بیماری کہاں سے لگی؟ یہ ارشاد بھی چھوت کے وجود کی نفی کرتا ہے۔

غرضیکہ مندرجہ بالا دونوں مفہوم کہ چھوت کا اعتقاد نہ رکھو اور چھوت حقیقتاً کوئی چیز نہیں یہ شریعت اسلامیہ کے لحاظ سے بالکل درست ہیں یعنی اسلام میں چھوت کوئی چیز نہیں ہے۔

## اَلْهَامُ (بدشگونی)

لفظ ہام جمع ہے ھامة کی قدیم عربوں کے نزدیک ھامة وہ پرندہ ہے جس کے ذریعہ مردہ کی ہڈیاں ہوا ہو جاتی ہیں۔

دورِ جہالت میں عربوں کا مقولہ تھا کہ مقتول کی روح ھامة کے سر سے نکلتی ہے اور یہ ھامة پرند ہمیشہ مجھے پانی پلاؤ مجھے پانی پلاؤ کی رٹ لگائے رہتا ہے تا آنکہ مقتول کو اس کا قاتل ختم کر دے۔

نہایۃ میں لکھا کہ ہامۃ کے معنی سر اور پرند کے ہیں اور حدیث میں پرند مراد ہے جس کا ثبوت یہ ہے کہ جاہل عرب اس لفظ ہامۃ سے جورات کا ایک پرند ہے۔ نحوست کی بدشگونی لیتے تھے۔ اور بعض کے نزدیک یہ اُلّو ہے بعض عربوں کا گمان تھا مقتول جس کا بدلہ نہ لیا جائے اس کی روح اُڑتی پھرتی اور کہتی رہتی ہے مجھے پلاؤ مجھے پلاؤ، مگر جب اس کے خون کا بدلہ لیا جاتا ہے تو پھر یہ پرند بہت دور اُڑ جاتا ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ ہامۃ کے معنی مردہ کی ہڈیاں یا پرند نما روح ہے۔ جس سے بدشگونی لی جاتی ہے۔ اور اسی کو صدیٰ[1] بھی کہتے ہیں۔

ان تمام لغویات کی اسلام نے نفی کی ہے اور مسلمانوں کو اس قسم کے اعتقاد رکھنے کی ممانعت کی ہے۔

طیبی نے لکھا ہے کہ ہامۃ ایک منحوس کا نام ہے۔ نیز جاہل عرب گمان کرتے تھے کہ مردے کی ہڈیاں جب پوشیدہ ہو جاتی ہیں تو وہ ھامة بن کر قبر سے نکل جاتی ہیں اور

---

[1] دورِ جہالت کے عربوں کے گمان کے مطابق وہ جانور ہے جو مقتول کے سر سے نکلتا ہے۔ از مترجم۔ ۱۲

اِدھر اُدھر گھومتی اپنے گھر والوں کی خبریں لیتی پھرتی ہیں۔ اس اعتقاد کو بھی رسولِ اکرم ﷺ نے باطل قرار دیا ہے۔

بعض کا اعتقاد ہے کہ ھامۃ وہ اُلّو ہے جو کسی کے گھر پر بیٹھ جاتا ہے اپنے دیکھنے والے یا اس کے گھر والوں میں سے کسی کی موت پر یہ روتا ہے، اور یہ عقیدہ بھی از روئے اسلام بالکل باطل ہے۔

ھامۃ کو بعض مشدد پڑھتے ہیں اور عام طور پر اس کی میم پر صرف زبر مشہور ہے۔

قاضی عیاض کا بیان ہے کہ ھامۃ وہ پرند ہے جو مُردوں اور قبروں سے الفت کرتا ہے اس کا نام صدیٰ بھی ہے جو رات کو اُڑتا ہے اور یہ اُلّو نہیں بلکہ اس جیسا ایک پرند ہے[1]۔ جاہل عربوں کا گمان تھا کہ مقتول کا جب تک بدلہ نہ لیا جائے اس کے سر کے اُوپری حصہ سے ایک پرند نکلتا ہے اور قاتل کے قتل ہونے تک وہ برابر پُکارتا رہتا ہے مجھے پانی پلاؤ مجھے پانی پلاؤ۔ میں پیاسا ہوں۔ اس گمان وخیال کے مدّ نظر زمانہ جاہلیت کے عربوں کے بے شمار اشعار موجود ہیں۔ بعض کا بیان ہے کہ مقتول کے سر سے ایک کیڑا نکلتا ہے جو پرند کی صورت بن کر خون بہا لینے کی صدائیں لگاتا پھرتا ہے۔

رسولِ اکرم ﷺ نے ھامۃ کے اعتقاد کو باطل قرار دے کر ایسے اعتقاد رکھنے کی ممانعت فرمائی ہے اور اکثر علماء کی بھی یہی رائے ہے کہ ھامۃ یعنی بدشگونی و شیطانی گرفت کا اعتقاد بالکل باطل پرستی ہے۔ یہی رائے یحییٰ حربی اور ابو عبید کی بھی ہے۔

امام مالکؒ نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ لفظ ھامۃ سے میں پرند ہی مراد لیتا ہوں۔

قاضی عیاض نے یہ بھی لکھا ہے کہ لفظ ھامۃ سے بدشگونی کے معنی بھی لئے جا سکتے ہیں کیونکہ دورِ جاہلیت کے عرب ھامۃ پرند سے بدشگونی مراد لیتے تھے اور بعض لوگ اس سے شگون نکالتے تھے۔ جیسے شمر بن حمدویہ جو ہامۃ سے نیک فال اور شگون لینے والوں کے زمرہ کے مردِ میدان تھے۔

ابنِ اعرابی نے حضرت ابو عبیدہ بن جراحؓ کا یہ بیان نقل کیا ہے کہ دورِ جاہلیت کے عربوں کا گمان تھا کہ مُردوں کی ہڈیاں بوسیدہ ہو کر ھامۃ کی صورت ہوا ہو جاتی ہیں اور اس کو صدیٰ کہتے ہیں۔

---

[1] یوپی اور خاص کر روہلکھنڈ کی زبان میں اسے گھگّو کہتے ہیں ۱۲

# غول (شیطانی گرفت)

شرح جامع الاصول میں غول کے معنی لکھتے ہیں کہ یہ وہ جانور ہے جس کی بابت جاہل عربوں کا گمان تھا کہ وہ بعض اوقات مختلف طریقوں سے لوگوں کے سامنے آتا اور اچانک آکر دبالیتا ہے اور یہ غول از قسم شیاطین ہے اور رسول اکرم ﷺ کا ارشاد "لاغول" نفس شیطان کے وجود کا انکار نہیں بلکہ عربوں کے اس گمان کی نفی ہے کہ وہ مختلف صورتیں اختیار کرتا اور اپنی شیطانی گرفت کا حامل ہے یعنی رسول اکرم ﷺ کا منشا و حکم یہ ہے کہ "شیطانی گرفت" کوئی حقیقت نہیں ہے اور شیطانی گرفت کا کوئی مسلمان اعتقاد نہ رکھے۔

نہایہ میں درج ہے کہ غول کی جمع غیلان ہے اور غول دراصل شیطان و جنات کی ایک قسم ہے جاہل عربوں کا گمان تھا کہ "غول" لوگوں کو جنگل میں دکھائی دیتا اور مختلف صورتیں اختیار کر کے لوگوں کو ان کے راستہ سے بھٹکاتا اور انہیں ہلاک کر دیتا ہے۔ اس گمان اور خیال باطل کی رسول اکرم ﷺ نے نفی فرمائی اور اسے باطل قرار دیا ہے۔ اور رسول اکرم ﷺ کا ارشاد "لاغول" سے نفس غول جنات و شیاطین کے وجود کا انکار نہیں بلکہ اس کے مختلف صورتیں اختیار کرنے اور بے ارادہ کرنے کے غلط خیال کی نفی کرتے ہوئے آپ ﷺ نے صاف فرمایا ہے کہ "غول" کسی کو بے ارادہ نہیں کر سکتے جس کے ثبوت میں آپ ﷺ کا ارشاد "لاغول" ہمارے اس بیان کی تائید کرتا ہے البتہ سعالی (جنات میں سے جادوگر جن) موجود ہیں جو تخیلات اور پوشیدہ مکر و عیوب کا بھیس بدلتے ہیں۔ جیسی کہ یہ حدیث ہے کہ جب غول بیابانی پریشان کریں اور مختلف صورتیں ظاہر کریں تو ان کی شرارتوں کو دور کرنے کے لئے فوراً ہی اذن دینا شروع کر دو تکہ وہ بھاگ جائیں یعنی ذکر الٰہی کے ذریعہ شر و فساد کو دور کرو۔

اس حدیث سے ثابت ہے کہ "غول" موجود ہیں اور ان کو دور کرنے کا رسول اکرم ﷺ نے حکم صادر فرمایا ہے۔

علامہ بغوی کا بیان ہے کہ اس حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ شیطان و جنات کسی کو راہ سے بے راہ کرنے یا مار ڈالنے کا کوئی اختیار و اقتدار نہیں رکھتے۔ اور جو کچھ ہوتا ہے وہ صرف اللہ تعالیٰ کے حکم سے ہوتا ہے۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ "غیلان" جنات میں سے وہ جادوگر ہیں جو لوگوں کو فتنہ و فساد میں مبتلا کرتے اور بے راہ بناتے ہیں۔

مفاتیح شرح مصابیح میں تحریر ہے کہ غول (غین کے زبر سے) مصدر ہے جس کے معنیٰ ہلاکت میں ڈالنا اور غول (غین کے پیش سے) اسم ہے جاہل عربوں کا گمان تھا کہ غول آدمیوں کو نظر آتے ہیں۔ اسی لئے شریعت اسلامیہ نے ان کی نفی کر دی ہے۔

اور یہ بھی عین ممکن ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی تشریف آوری کے سبب سے "غول" بھوت پریت جنات وشیاطین وغیرہ کی قسم کی مخلوق اسی طرح دور ہو گئی جیسے آسمان سے شیاطین کا باتیں اُچک لینا بند کر دیا گیا ہے۔

طیبی کا بیان ہے رسول اکرم ﷺ کی حدیث غول وشیاطین کے پنجہ میں آنے سے "اے اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں" کا مفہوم یہ ہے کہ غول وہلاکت غیر سے جو محسوس نہیں اے اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں۔

ان احادیث وبیانات کے پیش نظر میں (شیخ عبدالحق محدث دہلوی) کہتا ہوں کہ حدیث غول کی تائید اس روایت سے بھی ہے "اے اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں قبل اس کے غول کے پنجہ میں نیچے کی جانب سے گرفتار ہوں" یعنی غول کے پنجہ میں اس طرح پھنس جاؤں کہ مجھے معلوم تک نہ ہو۔ یعنی زمین میں دھنسا دیا جاؤں۔ اور یہی مفہوم نہایہ میں بھی مرقوم ہے۔

قاضی عیاض نے مشارق الانوار میں حدیث کے الفاظ لاغول (غین پر پیش) کی تفسیر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ غول وہ جادوگر جنات ہیں جو مختلف صورتیں اختیار کرتے ہیں اور عربوں کی کہاوت بھی یہی ہے کہ غیلان (جادوگر جنات) مختلف صورتیں بدلتے ہیں لوگوں کو راہ سے بے راہ کرتے اور ہلاک کرتے ہیں۔ اور واقعہ یہ ہے کہ رسالت مآب نے ان تمام حالات وکوائف کو باطل قرار دیا ہے۔

## اَلنَّوءُ (ستاروں کے اثرات)

شرح جامع الاصول میں مرقوم ہے کہ نَوء کی جمع اَنْواء ہے اور یہ ستاروں کی وہ (۲۸) منزلیں ہیں جن میں سے تیرھویں رات کو طلوع فجر وصبح صادق کے وقت ان کی ایک منزل ختم ہوتی اور دوسری منزل کا سمت مقابل سے آغاز ہوتا ہے۔ اور ستاروں کی یہ اٹھائیس منزلیں ایک سال میں اپنی گردش پوری کرتی ہیں۔

جاہل عربوں کا گمان تھا کہ ستاروں کی ایک منزل کے ختم اور دوسری کے آغاز پر بارش ہوتی ہے۔ یعنی جاہل عرب، بارش کی منزل کی جانب منسوب کرتے اور کہتے تھے کہ فلاں منزل کی وجہ سے ہم پر بارش ہوئی اور اسی تخیل کی وجہ سے اس کو النوء کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔

بعض کا قول ہے کہ ستاروں کی ایک منزل جب مغرب میں غروب ہوتی ہے تو اسی لحہ دوسری منزل مشرق سے طلوع ہوتی ہے اسی زاویۂ نگاہ کو عرب ان الفاظ میں ظاہر کرتے ہیں کہ یہ طلوع و غروب کی منزل ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ نَوْءٌ کے معنی غروب کے ہیں اور یہ لغات اضداد میں سے ہے[1]۔

حضرت ابو عبیدہؓ کا بیان ہے کہ نوء کے معنی غروب کے صرف سیارگان کی گردش کے بارے ہی میں سنے گئے ہیں۔ اور رسول اکرم ﷺ نے اس ناکارہ جاہلی تخیل کی اس لئے شدت سے تردید فرمائی کہ جاہل عرب بارش کو سیاروں کی گردش سے منسوب کرتے تھے۔

اندریں حالات جس کا یہ عقیدہ ہو کہ بارش صرف اللہ کے حکم سے ہوتی ہے اور لفظ نوء سے وقت مراد لے اور کہے کہ یہ فلاں وقت کی بارش ہے تو ایسا خیال کرنا جائز و درست ہے۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نے نماز استسقیٰ پڑھنا چاہی اور حضرت عباسؓ ابن عبدالمطلبؓ کو بلوا کر دریافت کیا ثریا ستارہ کے نوء میں کتنی مدت باقی ہے؟ انہوں نے فرمایا موسمی اوقات جاننے والے ماہروں کا گمان ہے کہ ثریا اپنے نزول کے بعد ساتویں منزل میں ہے اس کے بعد یہ سال ختم نہ ہوا تھا کہ بارش ہوئی۔ حضرت عمرؓ فاروق کا یہ استفسار کہ ثریا کے نوء میں کتنی مدت باقی ہے اس سے آپ کا مطلب یہ تھا کہ حسب رواج قدیم بارش ہونے کے وقت میں کتنی مدت باقی ہے؟ جس میں اللہ تعالیٰ بارش برساتا ہے۔

نہایہ میں مرقوم ہے کہ امورِ جاہلیت میں سے ایک نوء بھی ہے اور یہ نوء نام ہے چاند کی اٹھائیس منزلوں کا۔ اور ماہتاب ہر شب ایک منزل طے کرتا ہے۔ جیسا کہ قرآنِ کریم میں ہے وَالْقَمَرَ قَدَّرْنَاهُ مَنَازِلَ (ہم نے چاند کے لئے منزلیں مقرر کردیں ہیں) اس کے بعد نہایہ میں شرح جامع الاصول کی مانند باقی تحریر ہے البتہ حضرت ابوعبیدہ کا بیان تحریر نہیں کیا گیا ہے۔

---

[1] لغات اضداد ان الفاظ کو کہتے ہیں جن کے معنی باہم مختلف ہوں جیسے مشابہ اور غیر مشابہ، مانند اور ضد وغیرہ۔ از مترجم ۱۲

کرمانی نے شرح بخاری میں لفظ نوء کے تحت لکھا ہے جاہل عربوں کا گمان تھا کہ سیارگاں کے طلوع وغروب کے سبب سے بارش ہوتی ہے۔ البتہ جو لوگ نوء کے معنی وقت لیتے ہیں تو اس میں کوئی حرج نہیں کیونکہ ہر ایک وقت لوگوں کے کسی نہ کسی فوائد کے نام سے موسوم ہے۔ اس کے بعد جامع الاصول کی مانند حضرت عمر فاروق ؓ کا قصہ نماز استسقیٰ تحریر کیا ہے۔

قاضی ابن عربی کا بیان ہے کہ جو کوئی سیارگان کی گردش کے اثر سے بارش ہونے کا اس طرح یقین کرے کہ ستاروں کی گردش ہی پانی برساتی ہے یا پانی برسانے میں اللہ کے ساتھ کسی اور چیز کو شریک کرے تو ایسا شخص کافر ہے کیونکہ ہر کام کی تخلیق صرف اللہ تعالیٰ کا کام ہے۔ اور جو کوئی نوء کے معنی سے رواج ودستور مراد لے تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

علامہ نووی کا بیان ہے کہ بارش ہونے کو رواج ودستور قرار دینے کا عقیدہ رکھنا بھی مکروہ ہے کیونکہ یہ بھی کفر کی علامت ہے اور اس سے کفر پیدا ہو سکتا ہے۔

طیبی کا بیان ہے کہ بارش ہونے کو رواج قرار دینے کا عقیدہ دراصل مکروہ تنزیہی ہے۔

قاضی عیاض کا بیان ہے کہ گردش سیارگان سے بارش ہونے کی گفتگو دراصل غیر مسلموں کا شعار ہے۔

سیارگان کی اٹھائیس منازل کے منجملہ کسی ایک منزل میں ستاروں کے غروب کو جاہل نوء کہتے ہیں۔ اور اس کی صورت ان کے نزدیک یہ ہے کہ جس وقت مغربی ستارہ غروب ہوتا ہے اسی وقت مشرقی ستارہ طلوع ہوتا ہے اور اسی وقت بارش ہوتی ہے یا سخت آندھی آتی ہے بارش وآندھی کو بعض لوگ طلوع ہونے والے سیارے اور بعض لوگ غروب ہونے والے سیارہ کا اثر بتاتے ہیں۔

جس کی رسول اکرم ﷺ نے نفی فرمائی اور مسلمانوں کو حکم دیا ہے کہ وہ یہ غلط وباطل عقیدہ نہ رکھیں۔

قاضی ابن عربی نے سیارگان کے گردشی اثرات سے بارش ہونے کے معتقد کو کافر کہا ہے لیکن اس میں علماء کا یہ اختلاف ہے کہ جو لوگ سیارگان کو فاعل کہتے ہیں وہ تو کافر ہیں اور جو لوگ گردش سیارگاں سے رواج وعادت مراد لے کر بارش ہونے کا اعتقاد رکھتے

ہیں یہ تمام لوگ علماء کے نزدیک مکروہ عقیدہ رکھتے ہیں، اس کی بھی رسول اکرم ﷺ نے ممانعت فرمائی ہے۔

بعض علماء کا بیان ہے کہ کفر سے مراد کفرانِ نعمت ہے جس کو ہم نے اپنی ایک دوسری کتاب میں تفصیل سے لکھا ہے۔

شگون اور چھوت لوگوں کی زبان زد ہے، لوگ عملی واعتقادی حیثیت سے اس میں مبتلا ہیں اور احادیث بھی اس بارے میں وارد ہیں اس لئے ان دونوں کو ہم علیحدہ علیحدہ بیان کرتے ہیں۔

## شگون

طیبی کا بیان ہے کہ لفظ طیرۃ حرف طاء کے زیر اور حرف یا کے زبر یا سکون کے ساتھ مستعمل ہے اس کے معنی ہیں کسی چیز کو منحوس سمجھنا۔

حیرۃ اور تحیر کی مانند طیرہ وتطیر مصدر ہے۔ اور ان دونوں کے علاوہ کوئی اور لفظ اس وزن پر مصدر کی طرح استعمال نہیں ہوتا۔ لوگوں کا یہ عقیدہ ہے کہ شکاری کے ہاتھ میں شکار آجانے کے لئے پرندوں اور ہرن وغیرہ کے ذریعہ شگون لیتے ہیں اور اپنے اعتقاد کے موافق اپنے کام سے رُک جاتے ہیں اسی لئے شریعتِ اسلامیہ نے اس کی نفی کرتے ہوئے شگون لینے کو امرِ باطل قرار دیا ہے اور رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ نفع یا نقصان دینے کی شگون میں کوئی تاثیر نہیں ہے۔

## فال

لفظ فال اچھے اور بُرے دونوں نتیجوں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور شگون صرف بدشگونی کے لئے مستعمل ہے۔ گاہے اچھے شگون کے لئے بھی بولا جاتا ہے۔ یہ تمام لغوی معنی ہیں۔ رہا شریعت کے مدِ نظر لفظ فال کا استعمال مطلق طور پر اچھائی کے لئے اور شگون کا بُرے کام کے لئے ہوتا ہے۔ اور مقید طور پر فال ہمیشہ بُرے کام کے لئے زبان پر لایا جاتا ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے۔ بری فال، مکروہ فال وغیرہ۔

طیبی نے لکھا ہے کہ فال اور شگون میں فرق اس روایت سے بخوبی واضح ہو جاتا ہے جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے رسالت مآب ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا ہے چھوت اور شگون کوئی چیز نہیں البتہ فال پسندیدہ نظر ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے دریافت کیا یا رسول اللہ ﷺ فال کسے کہتے ہیں فرمایا وہ اچھی بات ہے۔

کرمانی نے شرح بخاری میں لکھا ہے اصل بات یہ ہے کہ جاہل عرب اپنے دستور کے موافق پرند اور ہرن آزاد کرتے تھے جب یہ دائیں جانب جاتے تو اسے بابرکت تصور کرتے اور اگر بائیں جانب روانہ ہوتے تو اسے منحوس سمجھتے۔

امام نووی نے شرح مسلم میں تحریر کیا ہے کہ پرندوں وغیرہ کے ذریعہ نحوست و برکت کا اعتقاد دراصل شرک ہے۔ اور قاعدہ وضابطہ یہ ہے کہ جس چیز سے کوئی نقصان نہ ہو اور حسب عادت فائدہ بھی نہ ہو تو وہ کام عام وخاص دونوں حیثیت سے ممنوع ہے اور اسی کو شگون کہتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہر وہ خبر جو عام طور پر نقصان رساں ہو اور دوامی نہیں بلکہ کبھی کبھی واقع ہوتی ہو جیسے وبائیں وغیرہ تو احکام یہ ہیں کہ مقامِ وبا میں کوئی داخل نہ ہو اور مقامِ وبا سے کوئی باہر بھی نہ جائے۔

اور ہر وہ چیز جو عام نہ ہو بلکہ خاص طور پر نقصان رساں متصور ہو جیسے مکان، گھوڑا اور عورت تو ان سے گریز کرنا مباح ہے۔

نہایہ میں ہے کہ لفظ فال اچھے اور بُرے دونوں نتیجوں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور شگون اکثر طور پر برائی کے لئے استعمال ہوتا ہے اِلّا یہ کہ گاہے اچھائی کے لئے بھی شگون بولا جاتا ہے۔

بعض لوگ الفال کہنے کے بجائے صرف فال کہنے کے زیادہ شوقین ہو گئے ہیں علاوہ ازیں رسالت مآب ﷺ نے فال کو اس لئے پسندیدہ نظر فرمایا کہ عوام جب اللہ تعالیٰ سے کسی فائدہ کی اُمید لگاتے ہیں عام اس سے کہ اس کے اسباب قوی ہوں یا ضعیف، اور اگرچہ وہ غلط اُمیدیں باندھیں۔ لیکن ایسے لوگ راہِ راست پر ہیں کیونکہ پُر توقع رہنا ان کی ذات کے لئے بہتر ہے۔ اور جب لوگ اپنی ڈھارس اللہ تعالیٰ سے نہ رکھیں تو ان کا یہ فعل شرارت پسندی پر مبنی ہے۔

رہا شگون کا مسئلہ تو اس میں اللہ تعالیٰ سے بدگمان ہو کر آنے والی مصیبت کے وقوع کا یقین ہوتا ہے۔ اور ایسے تخیل وعمل کو عقلمند مذموم کہتے اور شریعت اسلامیہ ممنوع قرار دیتی ہے۔ اور تفاؤل فال لانے کی مثال یہ ہے کہ کوئی مریض یا کسی گم شدہ چیز کا متلاشی "اے تندرست یا اے پا جانے والے" کے الفاظ سن کر یہ گمان کرے کہ میں اچھا ہو جاؤں گا یا میری چیز مل جائے گی۔

تو میرے (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) نزدیک اس کا وہی منشا ہے جو حدیث شریف کے الفاظ کلمہ طیبہ (نیک گمان) کا مفہوم ہے۔

نہایہ میں تحریر ہے کہ لفظ طیرہ (شگون) عام ہے اور فال خاص ہے جیسا کہ مقولہ ہے کہ شگون کی بہ نسبت فال اچھی چیز ہے۔ اور اس کی بابت میری (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) ذاتی رائے یہ ہے کہ شگون اور فال تقریباً ایک ہی قسم کی چیزیں ہیں اور لغت میں لفظ طیرہ (شگون) بغیر کسی شک وشبہ کے "نہایت ہی مذموم" کے معنی میں آتا ہے اور فال کی عمومیت مسلم قرار دی گئی ہے۔ قاموس میں تحریر ہے کہ طیرہ (شگون) وہ بُری فال ہے جسے عام طور پر منحوس قرار دیا گیا ہے۔

اب جب کہ شگون اور فال کے معنی ومفہوم سمجھ لئے گئے ہیں تو ان کے متعلق سے جو احادیث وارد ہیں انہیں ہم بیان کریں گے۔

## شگون اور فال کی احادیث

جاننا چاہئے کہ جس حدیث میں شگون اور فال دونوں کا تذکرہ ہے اُسے صرف ایک مرتبہ بیان کریں گے جیسا کہ ماہِ صفر کے عنوان کے تحت ہم نے لکھا ہے البتہ بشرطِ ضرورتِ شدید اثناءِ بیان میں دو مرتبہ بھی مرقوم ہوں گے۔

## احادیث جامع الاصول

بریدہؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کسی چیز سے بدشگونی نہیں لیتے تھے۔ اور کسی عامل (گورنر) کو روانہ کرتے وقت اس کا نام دریافت فرماتے۔ اگر اس کا نام اچھا ہوتا تو آپ ﷺ کے چہرۂ اقدس پر مسرّت ظاہر ہوتی۔ اور اگر اس کے نام کے الفاظ اچھے نہ ہوتے تو چہرۂ انور پر ناپسندیدگی کے آثار نمایاں ہوجاتے۔ (ابوداؤد)

انسؓ کا بیان ہے رسولِ اکرم ﷺ جب کسی ضرورت سے باہر نکلتے اور کسی کو اے نیکوکار یا اے کامیاب کہتے سُنتے تو اظہارِ مسرّت فرماتے۔ (ترمذی)

عروہ بن عامر قرشی کا بیان ہے کہ دربارِ رسالت مآب ﷺ میں شگون کا تذکرہ کیا گیا، ارشادِ عالی ہوا اس سے فال بہتر ہے۔ اور کوئی مسلمان کسی شگون کے چکر میں نہ پھنسے اور فال نکالنے کے بھی درپے نہ ہو۔ اے مسلمانو! اگر تم میں سے کوئی کسی پسندیدہ بات کو دیکھے تو دعا کرے۔ اے اللہ خیر وخوبی اور بھلائی تیرے ہی حکم سے ملتی ہے اور ہر

قسم کی برائی کو تو ہی دور کرتا ہے۔ اور اے اللہ ہر قسم کی قوت و طاقت صرف تیری ہی ذات میں ہے۔ (ابوداؤد)

## شگون

ابنِ مسعودؓ نے رسالت مآب ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا شگون لینا شرک ہے شگون لینا شرک ہے اگرچہ اکثر لوگ شگون لیتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ توکل کی برکت کے سبب شگون و بدشگون کے متخیلہ اثرات دور کر دیتا ہے۔

ترمذی نے لکھا ہے میں نے محمد بن اسمٰعیل کی زبانی خود سُنا ہے کہ انہوں نے سلیمان بن حرب کو بیان کرتے سُنا ہے کہ شگون و بدشگونی کے اثرات کو اللہ تعالیٰ اپنی برکتوں سے دور کر دیتا ہے۔ یہ حدیث دراصل میرے نزدیک عبداللہ ابن مسعودؓ کا قول ہے۔

## فال

انسؓ کا بیان ہے رسالت مآب ﷺ نے ارشاد فرمایا مرضِ متعدی اور شگون کوئی حقیقت نہیں رکھتے البتہ ان کی بہ نسبت فال پسندیدہ نظر ہے۔ صحابہؓ نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ فال کیا ہے؟ ارشاد فرمایا وہ کلمہ خیر ہے۔ (بخاری و مسلم)

نیز بخاری میں اس طرح مرقوم ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھے نیک فال پسند ہے جو اچھی بات ہو۔

مسلم میں بھی یہی تحریر ہے کہ فال، ایک کلمہ خیر ہے۔ اور ابوداؤد نے بخاری کی طرح یہ روایت لکھی ہے۔

ترمذی میں ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا مرضِ متعدی و بدشگونی کوئی چیز نہیں۔ البتہ گھوڑا، عورت اور گھر میں نحوست ہو سکتی ہے۔

ایک روایت ہے کہ صحابہؓ نے دربارِ رسالت مآب ﷺ میں نحوست کا تذکرہ کیا تو ارشادِ عالی ہوا اگر نحوست ہو سکتی تو گھوڑے عورت اور گھر میں نحوست ہو سکتی۔ (بخاری)

مسلم میں تحریر ہے کہ عورت، گھوڑا اور مقامِ سکونت میں نحوست ممکن ہو سکتی ہے۔

موطا، ابوداؤد، ترمذی اور نسائی میں پہلی روایت مذکور ہے اور مرضِ متعدی و شگون کا تذکرہ نہیں ہے۔

سہل بن سعد نے رسالت مآب ﷺ کا ارشاد بیان کیا کہ نحوست اگر کسی چیز میں ممکن ہو سکتی تو گھوڑے، عورت اور مقامِ سکونت میں ممکن تھی۔ (بخاری، مسلم و موطاء)

گھوڑے، خادم اور اقامت گاہ میں نحوست ہو سکتی ہے۔ (مسلم و نسائی)

## نحوست

حکیم بن معاویہ کا بیان ہے کہ رسالت مآب ﷺ کو فرماتے میں نے سنا ہے نحوست کوئی چیز ہی نہیں ہے۔ البتہ گھر، عورت اور گھوڑے سے برکت ہوتی ہے۔ (ترمذی)

ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کو فرماتے میں نے سنا ہے شگون کوئی چیز نہیں البتہ اس کی بہ نسبت فال اچھی ہے۔ صحابہؓ نے پوچھا یارسول اللہ ﷺ فال کیا ہے؟ ارشادِ عالی ہوا وہ کلمہ خیر ہے جسے تم سنتے ہو۔ (بخاری و مسلم)

سعد بن مالک نے اپنے والد کی زبانی بیان کیا کہ رسول اکرم ﷺ کو فرماتے میں نے سنا ہے کہ عِیافہ (پرند سے فال لینا) شگون اور طَرُق (پتھر سے فال لینا) یہ سب بُت پرستی ہے۔ (ابوداؤد)

ابوداؤد نے لکھا ہے کہ طرق کے معنی تھوکنا اور عیافۃ کے معنی خط کھینچنا ہے پھر اپنی شرح میں لکھا ہے کہ عیافۃ کے معنی ہیں پرند آزاد کرنا اور ان سے عربوں کی طرح فال لینا اور طرق کے معنی ہیں کنکریاں مارنا۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ طرق کے معنی ریتلی زمین پر لکیریں کھینچنا جیسا کہ لوگوں کی دل کی باتیں بتانے کے لئے نجومی کھینچتے ہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔ اور بُت پرستی کہتے ہیں اس کام کو جو اللہ کے سوائے کسی اور کی عبادت کی جائے۔

بعض کہتے ہیں کہ بُت پرستی نام ہے پیشنگوئی اور شیطانی کام کا۔

طیبی نے لکھا ہے کہ عِیافہ کے معنی ہیں پرند کو اُڑانا اور ان کے نام، بولی اور آمدورفت کے راستہ سے شگون لینا۔ اور جاہل عرب دورانِ سفر میں اپنے یہ رسوم انجام دیتے اور اٹکل پچو گمان لگانے کے لئے پرند چھوڑتے تھے۔ اور طرق کے معنی ہیں کنکریاں مارنا جس طرح عورتیں کنکریاں مارتی ہیں۔ بعض کہتے ہیں طرق کے معنی ہیں ریتلی جگہ میں خطوط کھینچنا۔ اور بُت پرست کہتے ہیں جادو و پیشنگوئی کو بعض کہتے ہیں کہ بُت پرستی نام ہے اس کام کا جو اللہ کے سوائے کسی اور کی عبادت کی جائے۔ بعض کہتے ہیں جِبت (بت پرستی) نام ہے

جادوگری کا۔ بعض کہتے ہیں کہ لفظ جبت عربی کا لفظ نہیں ہے بلکہ سعید بن جبیر کے نزدیک یہ حبشی زبان کا لفظ ہے۔

قطرب کا بیان ہے کہ جبت کے معنی ہیں وہ چیز جس میں کسی قسم کی خیر وخوبی نہ ہو۔

انس ؓ کا بیان ہے ایک آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم لوگ پہلے ایک گھر میں رہتے تھے جہاں ہماری تعداد زیادہ تھی اور وافر دولت تھی لیکن پھر ہم ایک دوسرے گھر میں چلے گئے جہاں ہماری تعداد گھٹ گئی اور مال و دولت میں کمی ہوگئی فرمائیے یہ کیا بات ہے؟ ارشادِ عالی ہوا اس کو ترک کر دو یہ نازیبا ہے۔ (ابوداؤد)

یحییٰ بن سعید کا بیان ہے کہ ایک عورت نے آکر رسولِ اکرم ﷺ سے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ پہلے ہم لوگ جس گھر میں رہتے تھے وہاں ہماری اکثریت تھی اور کافی دولت تھی لیکن جب وہ گھر بدل کر دوسرے گھر میں آئے تو ہماری تعداد گھٹ گئی اور مال و دولت صاف ہو گیا۔ یہ سُن کر ارشاد فرمایا چھوڑ دو، یہ بُرا ہے۔ (موطا)

## احادیث جامع کبیر

حاکم نے مستدرک میں لکھا ہے کہ شگون دراصل تقدیر سے پیوستہ ہے اور حضرت عائشہ ؓ کا بیان ہے کہ شگون لینا شرک ہے۔ (ترمذی) احمد و بخاری و ابن ماجہ نے باب ادب میں اور حاکم نے مستدرک میں بھی یہی روایت لکھی ہے۔

ابنِ مسعود ؓ کا بیان ہے زمانہ جاہلیت میں لوگ کہا کرتے کہ عورت، سواری اور گھر سے شگون لیتے تھے۔ (مستدرک از حاکم اور شعب الایمان از بیہقی)

ترمذی ونسائی میں ابن عمر ؓ کی زبانی روایت ہے کہ مکان، عورت اور گھوڑے میں نحوست ہوسکتی ہے۔

امام احمد ؒ نے لکھا ہے اگر کسی چیز میں نحوست ہوسکتی ہے تو گھر، عورت اور گھوڑے میں ممکن ہے۔

یہی عبارت بخاری نے سہل بن سعد کی زبانی بیہقی نے ابنِ عمر ؓ کی زبانی تحریر کی ہے۔

نسائی نے جابر ؓ کی زبانی لکھا ہے کہ شگون، بدگمانی اور حسد ان تین عادات سے محفوظ رہنے کے لئے ترکیب یہ ہے کہ شگون لینے کو خیال میں نہ لائے، بدگمانی اس طرح

دور کی جائے کہ تحقیق کو کام میں لانے کی فکر نہ کی جائے اور حسد سے بچنے کے لئے ہر قسم کا ظلم وستم کرنا ترک کر دیا جائے۔ اور یہی روایت شعب الایمان میں بیہقی نے حضرت ابوہریرہؓ کی زبانی تحریر کی ہے۔

ابنِ صیصری نے امالی میں اور دیلمی نے مسند الفردوس میں لکھا ہے کہ مومن و مسلم کے تین خصائل ہیں اور باقی اُوپر کی حدیث کی مانند لکھا ہے۔

## شگون

طبرانی نے کبیر میں عمران بن حصینؓ کے حوالہ سے یہ حدیث لکھی ہے جو شخص شگون لے ،پشنگوئی یا جادو کرے کرائے تو ایسا شخص امتِ محمدیہ ﷺ کا فرد نہیں ہے۔

امام احمد نے لکھا ہے کہ شگون لینا شرک ہے۔

طبرانی نے ابن عمرؓ کے حوالہ سے لکھا ہے کہ شگون لینا شرک ہے اور یہ الفاظ تین مرتبہ ادا کئے۔ پھر کہا سفر کو جانے والا کسی شگون کی وجہ سے لوٹ آئے تو اس نے رسالت مآب ﷺ پر نازل شدہ احکامِ الٰہی کا انکار کیا اور کسی چیز میں کوئی نحوست نہیں اگر ہو سکتی ہے تو گھوڑے، عورت اور گھر میں ہوتی ہے۔

روایت ہے کہ جو شخص کسی شگون کی رو سے اپنا کام نہ کر سکا تو یقیناً اس نے شرک کیا۔ اس کی بابت صحابہؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اس کا کفارہ کیا ہے؟ ارشاد فرمایا۔ یہ کہنا چاہیئے اے اللہ تجھ سے شگون لینے کے سوائے کوئی چیز نہیں۔ اور تیری خیر خواہی کے سوا کوئی بھلائی نہیں اور تیرے سوا کوئی دوسرا معبود نہیں۔ فال فرستادہ ہے، چھینک شاہد و عادل ہے اور نحوست کوئی چیز ہی نہیں ہے اور دراصل مکان، عورت اور گھوڑے میں برکت ہوتی ہے۔ (ترمذی)

ابنِ ماجہ نے حکیم بن معاویہؓ کی زبانی لکھا ہے اے اللہ تو موجود ہے، ہم تجھ سے فال چاہتے ہیں، بدشگونی کوئی چیز نہیں۔ نظر لگنا درست ہے اور اچھا شگون دراصل فال ہے۔ (احمد)

امام ترمذی نے حضرت جابرؓ سے روایت کی ہے کہ شگون لینا کوئی چیز نہیں ہے اور ان کی بہ نسبت فال مجھے پسند نظر ہے یہ حدیث متفق علیہ ہے۔ (دار قطنی)

ابنِ ابی ملیکہ کی زبانی مروی ہے کہ میں نے ابنِ عباسؓ سے کہا کہ مجھے اپنی لونڈی کی بابت کچھ کھٹک سی ہوگئی ہے اور کئی لوگوں کا کہنا ہے کہ انہوں نے رسولِ اکرم ﷺ کو فرماتے سُنا ہے کہ اگر نحوست ہے اقامت گاہ، گھوڑے اور عورت میں ہے۔ یہ سن کر حضرت ابنِ عباسؓ نے سختی سے انکار کیا اور کہا کہ یہ بات کسی نے بھی رسولِ اکرم ﷺ کی زبانی نہیں سنی اور آپ ﷺ پر تہمت لگانا سب سے بڑا گناہ ہے۔

ایک روایت میں ہے کہ حضرت ابنِ عباسؓ نے نہایت شدت سے کہا کہ رسولِ اکرم ﷺ نے کبھی بھی نحوست کا وجود مکان، عورت اور گھوڑے میں نہیں بتایا اور میں ابنِ عباسؓ کہتا ہوں کہ اور تمہارے دل میں کسی چیز کی نحوست کا شک پیدا ہو جائے تو اس چیز کو الگ کر دو، فروخت کر دو یا آزاد کر دو۔ (ابنِ جریر)

قتادہؓ نے ابوحسانؓ کے ذریعہ بیان کیا کہ امّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کی خدمت میں دو آدمیوں نے حاضری دے کر عرض کیا ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ عورت، گھوڑے اور مکان میں نحوست ہوتی ہے۔ یہ سُن کر آپؓ بے حد غضب ناک ہوئیں اور کہا رسالت مآب ﷺ نے یہ فرمایا ہے کہ ان چیزوں کو زمانہ جاہلیت کے لوگ منحوس سمجھتے تھے۔ (ابنِ جریر)

ابنِ جُریر نے حضرت عبداللہ ابن عمرؓ کی زبانی لکھا ہے کہ دربارِ رسالت مآب ﷺ میں ایک عورت نے آکر کہا یا رسول اللہ ﷺ ہم اپنے گھر میں نہایت وافر مال و دولت کے ساتھ رہتے تھے اب غربت و احتیاج نے ہم پر قابو پا لیا ہے۔ اور ہمارے دلوں میں باہمی رنجش پیدا ہو کر سب گھر والے الگ الگ ہو گئے ہیں بتائیے کیا کریں؟ ارشادِ عالی ہوا اس گھر کو فروخت کر دو یا چھوڑ دو اگر تم اسے بُرا سمجھتی ہو۔

واضح ہو کہ اس باب میں بکثرت احادیث وارد ہیں اور جتنی ہم نے تحریر کی ہیں یہی بہت کافی ہیں جن سے شگون کے اثرات کی بالکل نفی اور شگون پر اعتقاد رکھنے کی ممانعت معلوم ہوتی ہے اور بعض اثرات کے مؤثر ہونے کا ثبوت ملتا ہے، جیسے عورت، مکان اور سواری کے موثر ہونے کی روایات، لیکن رہی تاثیر تو یہ اثر اندازی یا تو زمانہ جاہلیت کی پیداوار ہے یا زمانہ حال کی ایجاد ہے۔ واضح رہے ان اشیاء کی تاثیر کے انکار اور ان کی ممانعت میں شرطیہ الفاظ پائے جاتے ہیں۔ جیسے اگر کسی چیز میں نحوست ہوتی تو ان چیزوں میں

ہوتی اور جملہ شرطیہ کے معنی اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔

خلاصہ یہ کہ نحوست کسی چیز میں نہیں ہے۔اور اگر کسی چیز میں نحوست مان لی جائے تو یہ نحوست صرف ظنی اور گمان وخیال کی حد تک محدود رہتی ہے۔ نیز مناسب یہ ہے کہ اس مقام پر رسولِ اکرم ﷺ کی وہ حدیث بیان کر دی جائے جس میں فرمایا ہے اگر کوئی چیز تقدیر پر سبقت لے جاسکتی ہے تو نظر لگنا سبقت لے جاسکتا ہے۔اور اسی حدیث کے پیشِ نظر قاضی عیاضؒ نے لکھا ہے کہ اگر نحوست ہوتی میں لفظ اگر ایک شرط کو بیان کر رہا ہے یعنی مطلب یہ ہے کہ ان اشیاء میں بھی نحوست نہیں ہے۔

قاضی عیاض کے بیان سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ کسی چیز میں نحوست نہیں ہے۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ اور حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے صراحت سے نحوست کا انکار فرمایا ہے اور روایات سے نحوست کا وجود مانا جاتا ہے ان دونوں روایتوں کو اس طرح ایک دوسرے سے مطابقت دی جاسکتی ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے کسی چیز میں خود بذاتہ اثر کرنے کی قوت کی ممانعت فرمائی ہے۔ کیونکہ ہر چیز میں صرف اللہ تعالیٰ ہی حقیقی مؤثر ہے اور تمام مخلوق اسی کی ہے۔اور بھی اللہ ہی کے قبضہ قدرت میں ہیں۔اور جن چیزوں میں اثرات پائے جاتے ہیں یہ اللہ کی مرضی ہے کہ وہ ان میں تاثیر دے دیتا ہے جیسے آگ جس کی خصلت وفطرت جلانے کی ہے۔خلاصہ یہ کہ تاثیر کسی چیز میں ذاتی نہیں ہے اور بعض اشیاء کی خصلت ان کی خِلقی اور اصلی ہے۔

اور جن اشیاء کا رسولِ اکرم ﷺ نے حوالہ دیا ہے ان کی خصلت وتاثیر واضح ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ عورت کی نحوست یہ ہے کہ وہ بانجھ ہو، شوہر کی نافرمان ہو، اور شوہر کی نظر میں ناپسند وبدصورت ہو۔

گھر کی نحوست یہ ہے کہ وہ تنگ اور چھوٹا ہو۔اس میں کھلی آب وہوا نہ آتی ہو اور اس کا پڑوس خراب ہو۔

گھوڑے کی نحوست یہ ہے کہ وہ سرکش ہو اور قیمتی ہو۔اور مالک کی مصلحت کے موافق نہ ہو وغیرہ وغیرہ۔

نحوست کو مجازی طور پر مانا جارہا ہے اور نحوست کی وجہ دراصل ناپسندیدگی ہے جو شریعت وطبیعت کی مخالفت پر محمول ہے یعنی جو چیز شریعت وانسانی طبیعت کے خلاف اثر انداز

ہو وہ نحوست کہلاتی ہے جس کی تائید "شرح السنہ" میں بایں طور مرقوم ہے گویا رسول اکرم ﷺ نے فرمایا اگر کسی مکان کے باشندے اپنے مکان کی رہائش پسند نہ کرتے ہوں یا کوئی شوہر اپنی بیوی سے صحبت ناپسند کرتا ہو یا گھوڑا پسندیدہ نہ ہو تو ایسی صورت میں مکان چھوڑ دیا جائے بیوی کو طلاق دے دی جائے اور یہ بالکل ویسا ہی ہے جیسا کہ ایک شخص نے رسالت مآب ﷺ سے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ہم جس گھر میں رہتے بستے تھے وہاں ہماری تعداد زیادہ تھی جس کے جواب میں ارشادِ عالی ہوا اس گھر کو چھوڑ دو۔ اور کسی دوسرے گھر میں منتقل ہو جاؤ تاکہ دل میں جو ناپسندیدگی بس گئی ہے وہ دور ہو جائے۔

اس سے مزید ثابت ہوا کہ نحوست اور شگون کا رسالت مآب ﷺ نے انکار فرمایا ہے۔ باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔



# باب دوم

## مرضِ متعدی

قبل ازیں ہم وہ احادیث لکھ چکے ہیں جو مرضِ متعدی اور چھوت کے وجود کا انکار کرتی اور اس قسم کے غلط اعتقاد رکھنے کی ممانعت کرتی ہیں۔

## چھُوت

تاہم لوگوں کا یہ اعتراض ہے کہ چھوت کی نفی کے بعد رسولِ اکرم ﷺ کے یہ احکام موجود ہیں۔ کوڑھی جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے بھاگتے ہو۔

بیمار اُونٹ تندرست اُونٹوں میں جانے نہ پائے۔

کوئی بیمار کسی تندرست کے پاس آمد ورفت نہ کرے۔

بیمار اُونٹ کا مالک بھی بیمار اور تندرست اُونٹ کا مالک بھی تندرست ہوتا ہے۔

نیز ان احکام کی موجودگی میں رسولِ اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ ایک کی بیماری دوسرے کو نہیں لگتی۔ جس کا ثبوت یہ ہے کہ ایک دیہاتی نے حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ایک وہ اُونٹ جو ریت میں اس طرح چلتا ہے گویا جنگل میں کودنے والا ہرن ہو لیکن دوسرا خارشی اُونٹ آ کر اس کو خارش میں مبتلا کر دیتا ہے۔ یہ کیا ہے؟ اس پر رسولِ اکرم ﷺ نے جواباً فرمایا بتاؤ! پہلے اُونٹ کو خارش کیسے ہوئی؟۔

اور ایک دوسری روایت میں یوں ہے کہ ایک دیہاتی نے آ کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ خارش اولاً اونٹ میں شروع ہوتی ہے یا پھر اس کی دُم سے آغاز ہوتا ہے اور پھر یہ خارش دوسرے تمام اونٹوں میں پھیل جاتی ہے۔ اس پر رسالت مآب نے فرمایا پہلے والے اونٹ کو خارش کیسے ہوئی اور کس کے ذریعہ ہوئی؟ یاد رکھو مرض متعدی، شگون اور بدفالی کوئی چیز نہیں۔ اللہ نے ہر جاندار کو پیدا کر کے اس کی زندگی روزی اور مصیبت مقرر کر دی ہے۔

علاوہ ازیں رسولِ اکرم ﷺ کے حکم "چھوت کوئی چیز نہیں" اور کوئی بیمار کسی تندرست کے پاس آمد ورفت نہ کرے۔" گو ابو ہریرہ پہلے تو علی الاعلان کہا کرتے تھے لیکن پھر چھوت کوئی چیز نہیں" یہ حکم محبوب رب العالمین کا بیان کرنا ترک کر کے آخر عمر تک رسولِ اکرم ﷺ کی

یہی حدیث بیان کرتے رہے کہ کوئی بیمار کسی تندرست کے پاس آمد ورفت نہ کرے۔ اور جب اپنے پہلے قول سے انہوں نے انکار کیا تو لوگوں نے کہا آپ تو کہا کرتے تھے کہ "چھوت کوئی چیز نہیں" اس کے جواب میں ابو ہریرہؓ حبشہ کی باتیں کرنے لگے۔ اس معاملہ میں ابو سلمہؓ کا قول ہے کہ ابو ہریرہؓ کو "چھوت کوئی چیز نہیں" کی حدیث یاد نہیں رہی۔

حضرت ابو ہریرہؓ کے چچازاد بھائی حارثؓ کا بیان ہے کہ میں نے ابو ہریرہؓ سے کہا اے ابو ہریرہؓ پہلے تو تم رسول اللہ کی یہ حدیث سُنایا کرتے تھے کہ "چھوت کوئی چیز نہیں ہے" اب کیا ہو گیا ہے جو اس کے بیان کرنے سے تم نے سکوت اختیار کر لیا ہے؟ اس پر ابو ہریرہؓ نے جواباً کہا یہ تو مجھے یاد نہیں البتہ رسالت مآب ﷺ کا یہ ارشاد ہے کہ کوئی بیمار کسی تندرست کے پاس آمد ورفت نہ کرے۔ اس پر جب حارثؓ نے جرح کی تو حضرت ابو ہریرہؓ غضب ناک ہو گئے حبشہ سے متعلق عجیب وغریب باتیں کرنے لگے۔

ابو سلمہؓ کا بیان ہے۔ میری جان کی قسم۔ ابو ہریرہؓ ہمیں رسول اللہ کی یہ حدیث سُناتے تھے کہ "چھوت کوئی چیز نہیں" اب معلوم نہیں کہ یہ حدیث انہیں بھلا دی گئی یا منسوخ کر دی گئی۔

اور اگر اعتراض کیا جائے کہ جبکہ ابو ہریرہؓ نے اس روایت سے انکار کر دیا تو چھوت کی حدیث ثابت نہیں ہوتی۔ اس کا جواب میں (عبدالحق محدث دہلویؒ) یہ دیتا ہوں کہ اس کی اصولی بحث قبل ازیں بیان کی جا چکی ہے اور راوی کے انکار سے چھوت کا بالکلیہ عدم ثبوت نہیں ہوتا۔ اور بفرض محال اگر مان بھی لیں تب بھی "چھوت کوئی چیز نہیں" کی حدیث دوسری متعدد احادیث کے ذریعہ متحقق اور اپنی جگہ قائم ہے۔ بعض لوگ چھوت کوئی چیز نہیں کی حدیث اور جذامی سے فرار کا حکم یا بیماری کے احکام میں نہ ٹھہرنے اور کسی مریض کا تندرست کے پاس نہ جانے کے احکام کے درمیان تعارض سمجھتے ہیں۔ اس کا جواب ہم وہی دیتے ہیں جو علماء عظام نے چھوت کوئی چیز نہیں اور جذامی سے فرار کی مطابقت میں دیا ہے یعنی ان دونوں باتوں پر یکسانیت ہے اور کوئی تضاد نہیں ہے اور اس طرح دوسری حدیث کی وجہ سے مطابقت بھی واضح ہو جائے گی۔ در حقیقت حال اللہ ہی جانتا ہے۔

## چھوت

کرمانی نے شرح بخاری میں "چھوت کوئی چیز نہیں" کی تشریح کرتے ہوئے لکھا

ہے کہ بلحاظ طبیعت وخلقت کوئی بیماری دوسرے کو نہیں لگتی۔ اور جو کچھ ظاہر ہوتا ہے۔ وہ دراصل اللہ کے حکم ومنشاء سے ہوتا ہے۔ اور اسی لئے رسالت مآب نے بیمار اونٹ کو تندرست اونٹ کے پاس جانے کی ممانعت فرمائی اور ارشاد فرمایا جذامی سے دور بھاگو۔

بعض کہتے ہیں کہ تندرست اونٹ کے پاس جانے کی ممانعت سے چھوت کا حکم مستثنیٰ ہے۔

تورپشتی کا بیان ہے چھوت کی تاویل میں علماء کا باہمی اختلاف ہے۔ اکثر علماء کہتے ہیں کہ "چھوت کوئی چیز نہیں" کی حدیث سے نفس چھوت کی نفی مراد ہے۔ اور چھوت کو رسول اکرم ﷺ نے باطل ونا کارہ قرار دیا ہے۔ جس کا ثبوت حدیث کے ظاہری انوار اور قرائن میں موجود ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ "چھوت کوئی چیز نہیں" کی حدیث سے نفس چھوت کا بطلان ونا کارہ پن مراد نہیں ہے بلکہ جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے بھاگتے ہو اور تندرست کے پاس بیمار آمد ورفت نہ کریں۔ ان دونوں حدیثوں سے رسول اکرم ﷺ کی مراد یہ ہے کہ کمزور طبائع جو اس امر کا اعتقاد رکھتے ہیں کہ امراض ایک دوسرے کو لگتے یا لازمی طور پر اثر انداز ہوتے ہیں وہ باخبر ہو جائیں کہ ان کا وہم ان کے گمان کی حد تک ہے ورنہ اصلیت یہ ہے کہ اس قسم کے امراض بھی مشیت الٰہی کے تابع ہیں اور جو وہ چاہتا ہے ہوتا ہے اور جس کام کو وہ نہیں چاہتا وہ معرض وجود میں نہیں آتا اور اسی کی جانب رسول اکرم ﷺ کا یہ فرمان اشارہ کر رہا ہے کہ بتاؤ پہلے کو کس نے بیمار کیا؟ آمد ورفت نہ کریں گویا بالکل ویسا ہی ہے جیسے ٹیڑھی دیوار یا شکستہ کشتی سے بچنے کا حکم دیا جاتا ہے۔

اور ان میں دو احادیث کے ذریعہ اکثر علماء کی جماعت نے بعض دوسری جماعت والوں پر دلیل لا کر ان کے خیالات کی اس طرح تردید کی ہے کہ مذکورہ بالا احادیث میں جو ممانعت وارد ہے اس کا مطلب شفقت ورافت ہے کہ اگر یہ بیمار ہو جائے یا اونٹوں میں بیماری پھیل جائے تو لوگ یہ اعتقاد نہ کر بیٹھیں کہ چھوت کی بیماری لگتی ہے اور یہ حق ہے حالانکہ چھوت کوئی چیز نہیں ہے۔

بعض کہتے ہیں دونوں احادیث کی یہی تاویل مناسب ہے کیونکہ احادیث مرویہ سے اس کی مطابقت بھی ہوتی ہے کہ چھوت کوئی اثر انداز چیز نہیں ہے۔ اور اگر پہلا قول مانیں

یعنی چھوت کو اثر انداز تصور کیا جائے تو اس سے فنِ طب کے اصول بھی معطل ہو جاتے ہیں، اور طبی اصول کو شریعت اسلامیہ معطل کرنے کے درپے نہیں بلکہ اسے بدین طور اور زیادہ ثبات و استحکام دیتی ہے اصول توحید کی مخالفت بھی نہ ہونے پائے۔

اور جیسا کہ ہم نے اوپر بیان کیا ہے، اس پر سرِ تسلیم خم کرنے میں کسی مخالفت کا بھی اندیشہ پیدا نہیں ہوتا۔

اور بعض لوگوں کا یہ استدلال کہ سیاق کلام کا قرینہ ہی چھوت کا ثبوت ہے اس کا جواب یہ ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے جن اشیاء کی ممانعت فرمائی یا جن چیزوں کو حرام مکروہ قرار دیا ہے انہیں باعتبار تنوع ایک وسطی درجہ میں یکجا بھی فرما دیا ہے اور ہمارے اس بیان کی تائید وصحت کے لئے رسالتِ مآب ﷺ کا یہ فرمان بھی پیشِ نظر رکھا جائے جب کہ ایک جذامی سے جو بغرض بیعت حاضر ہوا تھا فرمایا تمہاری بیعت ہم نے قبول کر لی بس اب جاؤ۔ اور ایک دوسرے جذامی کا ہاتھ لے کر آپ نے ایک بڑے پیالہ میں رکھا اور فرمایا اللہ پر اعتماد و بھروسہ کر کے دکھاؤ۔ ان دونوں احادیث کے درمیان مطابقت صاف ظاہر ہے کہ پہلی حدیث اتلاف اسباب سے پرہیز کرنے کا حکم ہے کہ ایسی صورت میں پرہیز کرنا چاہیئے اور دوسری حدیث مشارکت اسباب کی موجودگی میں اللہ تعالیٰ پر اعتماد و بھروسہ کا بیّن ثبوت ہے۔ اور یہی سنتِ نبوی ﷺ ہے کہ تمام اسباب کی موجودگی میں اللہ اور صرف اللہ پر اعتماد کیا جائے۔

طیبی نے عمر بن ثرید کی روایت سے لکھا ہے کہ بنو ثقیف کے وفد میں جو شخص تھا اس کے ہاتھ رسول اکرم ﷺ نے کہلا بھیجا کہ ہم نے تمہاری بیعت قبول کر لی اور اے جذامی اب تم لوٹ جاؤ۔

مسلم نے یہ حدیث لکھ کر تحریر کیا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کی اجازت وہی اس کے لئے ہے جو توکّل کی منزل پہ نہ پہنچا ہو اور آپ کا منشاء یہ ہے کہ اسباب کو بھی پیشِ نظر رکھو کیونکہ موجوداتِ عالم کو اللہ تعالیٰ نے خواص و اثرات ودیعت فرمائے ہیں۔

علامہ بغوی کا بیان ہے کہ جذامی کے جسم میں سے ایک خاص قسم کی بدبو اور گیس نکلتی ہے اور جذامی کے پاس زیادہ نشست و برخاست کرنے والے اور ایک ساتھ کھانے اور سونے والے پر اثر انداز ہوتی ہے اور امر چھوت نہیں بلکہ فنِ طب کا ایک قاعدہ سا ہے جس کی مثال یہ ہے کہ سڑی ہوئی چیز کھانے، بدبودار سونگھنے بند یا سیل والے مکان میں رہنے سے نقصان

ہوتا ہے حالانکہ ہر کام صرف اللہ کے حکم سے ہوتا ہے اور اللہ کے حکم کے بغیر کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی۔

امام وقت حافظ ابنِ حجر عسقلانی نے ''شرح نخبۃ الفکر'' میں تحریر کیا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کا یہ عمل کہ ایک جذامی کو دور سے رخصت کر دیا اور دوسرے جذامی کا ہاتھ پکڑ کر ایک پیالہ میں کھایا یہ دونوں عمل در حقیقت ایک دوسرے کے مخالف نہیں بلکہ ان میں مطابقت پائی جاتی ہے اور یہ اس امر کی وضاحت کرتے ہیں کہ چھوت کی بیماری کوئی متعدی مرض نہیں۔ تاہم بیمار سے تندرست کے اختلاط کو اللہ تعالیٰ نے ایک سبب بنا دیا کہ کہیں اس کی بیماری تجاوز نہ کر جائے۔ اور یہ کوئی قاعدہ کلیہ نہیں بلکہ بعض اوقات کسی بیمار سے اختلاط کرنے کے باوجود تندرست تیمار دار کو اس کا مرض لاحق نہیں ہوتا۔

ابنِ صلاح نے بھی اسی طرح مطابقت احادیث بیان کی ہے۔ اور میرے (شیخ عبدالحق'') کے خیال میں ان دونوں احادیث کی مطابقت یوں ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے چھوت کی جو ممانعت فرمائی ہے وہ اپنی جگہ عمومی حیثیت سے برقرار ہے۔ اور آپ ﷺ کا یہ ارشاد کہ کوئی بیماری تجاوز کر کے دوسرے کو نہیں لگتی یہ اپنی جگہ مسلّم اور بالکل درست ہے۔

اور رسولِ اکرم ﷺ کا یہ ارشاد کہ جس طرح اللہ نے پہلے کو بیمار کیا اسی طرح دوسرے کو بھی بیمار کیا، یہ اس حقیقت کا انکشاف ہے کہ اللہ تعالیٰ فاعل مختار ہے اور جس کو جس طرح چاہتا رکھتا ہے وہی بیمار ڈالتا اور شفا دیتا ہے۔

اور رسولِ اکرم ﷺ کا یہ حکم کہ ''جذامی سے بھاگو'' یہ دراصل ذرائع و اسباب کا سدِ باب کرتا ہے کہ جو شخص کسی جذامی سے اختلاط کے باعث بیمار ہو جائے تو کہیں یہ اعتقاد نہ کرنے لگے کہ چھوت لگ گئی۔ بلکہ ہر مسلمان کو یہ پختہ اعتقاد رکھنا چاہیئے کہ صرف اللہ تعالیٰ ہی بیمار ڈالتا ہے اور وہی شفا دیتا ہے اور رسولِ اکرم ﷺ نے یہ حکم قرار دے کر بد اعتقادی کی بیخ کنی فرمائی ہے تاکہ چھوت وغیرہ کو حق ماننے کا بالکل خاتمہ ہو جائے۔

اس کے علاوہ اس باب میں ''شرح نخبۃ الفکر'' کے حاشیہ پر حافظ ابنِ حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کا ایک جذامی کے ساتھ کھانا نوش فرمانا اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ آپ ﷺ کو اللہ کی قدرت کے بارے میں کوئی بدظنی نہ تھی اور آپ ﷺ کا یہ عمل دراصل ان لوگوں کے لئے سبق تھا جن کے دل یقین کی دولت سے لبریز نہ تھے۔ اور توہم پرستوں

کے لئے عملی نصیحت ہے کہ اگر کوئی بیماری آجائے تو دل میں اس بیماری کے لگنے کا خیال تک نہ لایا جائے۔

نیز آپ ﷺ کے اس رشاد سے آپ ﷺ کی رحمت کا بھی اظہار ہے تاکہ کوئی شخص درنیائے شرک میں معمولی طور بھی گرنے نہ پائے۔

اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کی اس شانِ رحمت میں مسلمانوں کو اچھے عمل کی توفیق دے اور آپ ﷺ کا وسیلہ رکھ کر فضیلت و پرچم حمد عنایت فرمائے اور لاکھوں درود و سلام ہوں سرورِ عالم ﷺ پر جو پیکرِ شرف و کرم ہیں۔

چونکہ اس مضمون کو حافظ ابنِ حجر عسقلانی نے رسولِ اکرم ﷺ پر درود و سلام بھیجتے ہوئے ختم کیا ہے۔ لہٰذا میں (شیخ عبدالحق) بھی درود و سلام پر ختم کرتا ہوں۔ اور اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔



# ربیع الاوّل

بہتر ومناسب یہ ہے کہ اس عنوان کے تحت اولاً رسالتمآب ﷺ کی ولادت وصال اور متعلقہ احکام لکھے جائیں اور پھر اس ماہ میں رسالتِ مآب ﷺ کی خواب میں رویت وزیارت کا تذکرہ کیا جائے اس میں دو باب لکھے ہیں۔

# باب اوّل

## ولادت باسعادت

### سالِ فراخی ومسرّت

سچے دوستو! اللہ تعالیٰ نور یقین سے تمہاری تائید کرے اور رسالتِ مآب ﷺ کے تذکرہ سے تمہارے دل منوّر کرے درود ہو رسولِ اکرم ﷺ پر، آپ ﷺ کے آل واصحاب ؓ پر اور سب پر واقعہ یہ ہے کہ بطنِ حضرت آمنہ ؓمیں جب رسولِ اکرم ﷺ تشریف لائے تو زمانہ حمل میں حضرت آمنہ ؓ کو آپ ﷺ کی برکت سے وہ عجیب وغریب اور نادر ونایاب واقعات پیش آئے جو سیرت کی کتابوں اور احادیث میں مذکور ہیں ان بحور ذخار میں سے ہم صرف وہی امور جو حقیقی حالات کی وضاحت کرتے ہیں اور وہ احادیث لکھیں گے جو صحیح کتب احادیث میں مشہور ومعروف اسناد کے ساتھ مرقوم ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس کام کی تکمیل کی توفیق عنایت فرمائے۔

روایت ہے کہ حمل مبارک ﷺ سے پہلے قریش سخت قحط اور تنگی ترشی کے عالم میں مبتلا تھے لیکن بطنِ آمنہ ؓ میں رسولِ اکرم ﷺ کی تشریف ارزانی کے ساتھ ہی سرزمینِ مکہ سرسبز اور درخت بارآور ہو گئے اور قریش کو ہر سمت سے آمدنی ہونے لگی۔ اسی لئے قریش نے اس سال ۵۷۰ء کا نام جس میں رسولِ اکرم ﷺ بطنِ مادر میں تشریف لائے تھے۔ ’’سالِ فراخی ومسرّت‘‘ رکھا۔

ابنِ اسحٰق کا بیان ہے کہ حضرت آمنہ ؓ فرماتی تھیں جب محبوب رب العالمین ﷺ میرے پیٹ میں آئے تو ایک دن میں نیند و بیداری کی درمیانی حالت میں تھی کہ ایک غیبی آواز آئی اے آمنہ ؓ! تمہارے پیٹ میں اُمت کا سردار ہے۔ اور مجھے مطلق علم نہ تھا کہ میں حاملہ ہوں کیونکہ مجھے کسی قسم کی گرانی نہ تھی اور میری وہ حالت نہ تھی جو دوسری خواتین کی ہوتی ہے۔ البتہ ایام بند ہو جانے پر مجھے تعجب تھا۔

ایک حدیث سے مرفوعاً روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا دوسری خواتین کی بہ نسبت میری والدہ ماجدہ کے پیٹ کے اندر میں بھاری محسوس ہوا تو انہوں نے اپنی سہیلیوں وغیرہ سے اس کی شکایت کی۔ پھر اسی شب انہوں نے خواب میں دیکھا کہ اس پیٹ میں جو ہیں وہ نور ہیں (آخر حدیث تک) اور اسی حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کو زمانہ حمل میں ثقل محسوس ہوا۔ اس حدیث کے سوائے باقی تمام دیگر احادیث میں ہے کہ آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کو زمانہ حمل میں کوئی ثقل اور بوجھ محسوس نہیں ہوا۔

حافظ ابونعیم نے مذکورہ بالا احادیث میں یوں مطابقت دی ہے کہ ابتدائی دنوں میں تو آپ کو ثقل محسوس ہوا لیکن حمل کے زیادہ سے زیادہ مہینوں میں آپ کو کوئی ثقل اور بوجھ معلوم نہیں ہوا۔ اور یہ دونوں حالتیں عام عادت کے بالکل خلاف وقوع پذیر ہوئیں۔

ابوزکریا یحیٰی بن عائذ کا بیان ہے کہ رسالت مآب ﷺ اپنی والدہ کے پیٹ میں پورے نو ماہ رہے اس زمانہ میں حضرت آمنہ ؓ کے پیٹ میں درد، مروڑ اور ریاح وغیرہ کی کوئی شکایت نہیں ہوئی۔ اور دوسری حاملہ خواتین کی مانند آپ کو کوئی عارضہ نہیں ہوا۔ آپ فرماتی تھیں بخدا میں نے کسی کو بھی اپنے سے زیادہ ہلکا حمل نہیں دیکھا اور یہ حمل بڑا ہی برکت والا ہے۔

## انتقال حضرت عبداللہ ؓ بن عبدالمطلب

رسولِ اکرم ﷺ کو بطنِ مادر میں آئے صرف دو ماہ ہوئے تھے کہ آپ ﷺ کے والد بزرگوار حضرت عبداللہ ؓ ابن عبدالمطلب نے وفات پائی۔ بعض کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ ؓ نے اس وقت وفات پائی جب کہ رسولِ اکرم ﷺ پالنے میں تھے۔ اور مشہور و راجح روایت پہلی ہی ہے کہ ولادتِ سرورِ عالم ﷺ سے قبل ہی حضرت عبداللہ ؓ نے وفات پائی۔

واقعہ وفات یہ ہے کہ مدینہ منورہ سے مکہ واپس جاتے ہوئے راستہ میں حضرت عبداللہ ؓ ابنِ عبدالمطلب نے وفات پائی اور مقام ابواء میں آپ کو دفن کیا گیا۔

## ولادتِ رسالتمآب ﷺ بحالتِ سجدہ

ابو نعیم نے عبداللہ بن عباس ؓ کی روایت سے لکھا ہے حضرت آمنہ ؓ فرماتی تھیں جب حمل کو چھ ماہ ہو چکے تو کسی آنے والے نے خواب میں آکر مجھ سے کہا اے آمنہ! تمہارے پیٹ میں دو عالم کے بہترین سردار ہیں۔ وضع حمل پر آپ کا اسمِ گرامی محمد ﷺ رکھنا! اور اپنا حال پوشیدہ رکھنا۔ اس کے بعد حضرت آمنہ ؓ نے فرمایا دوسری خواتین کی مانند میرے وضع حمل کا زمانہ بھی قریب آ گیا۔ پھر آپ ؓ نے جو عجیب و غریب امور دیکھے تھے بیان کئے مثلاً وہ پرند دیکھے جن کی چونچ زمرد کی اور باز و یاقوت کے تھے۔ اور کچھ مرد و زن ہوا میں اس طرح پرواز کرتے دیکھے جن کے ہاتھوں میں چاندی کے لوٹے تھے، نیز اللہ نے میری آنکھوں سے پردے اُٹھا دیئے اور میں نے مشرق و مغرب کی زمینیں دیکھیں۔ اسکے علاوہ تین پرچم اس طرح دیکھے کہ ان میں سے ایک مشرق میں دوسرا مغرب میں اور تیسرا خانۂ کعبہ کی چھت پر نصب تھا۔

پھر مجھے دردِ زہ ہوا اور رسولِ اکرم ﷺ کی ولادت اس طرح ہوئی کہ آپ ﷺ سجدے میں تھے اور جیسے کوئی عاجز گریہ وزاری کرتا ہے ویسے ہی آپ کی حالت تھی اور آپ ﷺ انگشتِ شہادت آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے تھے۔ اس کے بعد میں نے ایک سفید ابر دیکھا جس نے آسمان سے آکر آپ ﷺ کو ڈھانپ لیا اور پھر آپ ﷺ میرے پاس سے غائب ہو گئے۔ اسی دوران میں نے ایک آواز سُنی "منادی بہ بانگ دہل کہہ رہا تھا" آپ کو سرزمینِ مشرق و مغرب کی سیر کراؤ اور سمندروں میں لے جاؤ تاکہ وہ آپ کے متبرک نام سے متعارف ہو جائیں۔ آپ ﷺ کی نعت و صفات اور صورت سے واقف ہو جائیں اور اچھی طرح سمجھ لیں کہ آپ ﷺ کا متبرک نام ماحی (ظلم و شرک وغیرہ کو مٹانے والا) ہے۔ اب کسی قسم کی بُت پرستی اور شرک کا وجود باقی نہ رہے گا اور آپ ﷺ کے عہدِ خجستہ میں شرک و بُت پرستی محو ہو جائے گی۔ اس اعلان کے بعد ہی وہ چھایا ہوا بادل آپ ﷺ پر سے ہٹ گیا۔

محمد بن سعد نے جماعت محدثین حضرت عطاء و عبداللہ ابنِ عباس ؓ وغیرہ کے ذریعہ حضرت آمنہ بنتِ وہب ؓ کی زبانی لکھا ہے کہ رسالتمآب ﷺ کی ولادت کے وقت آپ کے

ساتھ ایسا نور بھی نکلا جس سے مشرق ومغرب کی ہر چیز روشن دکھائی دی۔ اور آپ ﷺ کی ولادت اس طرح ہوئی کہ آپ ﷺ اپنے ہاتھوں کے سہارے زمین پر آئے پھر آپ ﷺ نے اپنی مٹھیاں زمین سے اٹھائیں اور سرِ مبارک آسمان کی جانب بلند فرمایا۔

طبرانی کی تحریر ہے کہ رسالت مآب ﷺ جب پیدا ہوئے تو آپ ﷺ کی مٹھیاں بند تھیں البتہ انگشتِ شہادت اس طرح اٹھائے ہوئے تھے گویا سبحان اللہ پڑھ رہے ہوں۔

## خاتم النبیین

امام احمد، بزار، طبرانی، حاکم اور علامہ بیہقی نے عرباض بن ساریہ کی روایت سے لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا میں اللہ کا بندہ اور خاتم النبیین ہوں۔ میں اس وقت بھی نبی تھا جب کہ آدم اپنے خمیر میں تھے۔ اور عنقریب تمہیں تمام حالات سے باخبر کروں گا۔ میں اپنے والد حضرت ابراہیمؑ کی دعوت ودعا، حضرت عیسیٰؑ کی بشارت اور اپنی والدہ ماجدہؓ کا خواب ہوں جو انہوں نے دیکھا۔ تمام انبیاء کی مائیں اپنے اپنے فرزند کی نبوت وغیرہ سے متعلق خواب دیکھتی رہی ہیں۔ اور سرورِ دو عالم کی والدہ ماجدہ نے بوقتِ وضع حمل وہ نور دیکھا جس سے مملکتِ شام کے تمام محل منور نظر آئے۔

حافظ ابنِ حجر کا بیان ہے کہ مذکورہ بالا حدیث ابنِ حبان اور حاکم کے نزدیک حدیث صحیح ہے اس کے علاوہ اس حدیث کے صحیح ہونے کی مزید اسناد موجود ہیں۔

مملکتِ شام کے محلات صاف نظر آنے کی بابت حضرت عباس بن عبد المطلبؓ نے اپنے ان اشعار میں اشارہ کیا ہے۔

وانت لما ولدت اشرقت الارض واضاءت بنورک الافق فنحن فی ذلک الضیاء والنور وسبیل الرشاد نخترق۔

"اے رسول ﷺ جب آپ پیدا ہوئے تو زمین روشن ہوگئی اور آپ ﷺ کے نور سے آسمانی کنارے درخشاں ہوگئے اور ہم اسی روشنی ونور میں رشد وہدایت کی راہ چلتے ہیں"۔

روایت مندرجہ بالا میں مملکتِ شام کی خصوصیت کی وجہ یہ ہے کہ علاقۂ شام آپ ﷺ کا دار الملک ہے۔ اور اسی کو کعب نے بحوالہ جات کتب قدیم یوں تحریر کیا ہے کہ احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادتِ مکہ میں ہجرتِ مدینہ میں اور آپ ﷺ کا ملک شام ہے۔ اور اسی نسبت سے شبِ معراج میں آپ ﷺ کو مملکتِ شام کی جانب بیت المقدس تک

لے جایا گیا۔ نیز شام کی جانب آپ ﷺ کی روانگی اس لئے بھی ہوئی کہ قبل ازیں حضرت ابراہیمؑ نے علاقہ شام کی سمت ہجرت فرمائی تھی۔ اور سرزمینِ شام ہی وہ خطۂ زمین ہے جو حشر ونشر کا مقام متصوّر ہے۔

علاوہ ازیں صحیح حدیث ہے کہ زمین شام کو لازم پکڑلو اس لئے کہ تمام روئے زمین کی بہ نسبت سرزمینِ شام اللہ تعالیٰ کو زیادہ پسند ہے اور اللہ کے برگزیدہ ومنتخب بندے اسی سرزمین پر زیادہ سے زیادہ تشریف فرما ہے۔

## عجائباتِ ولادت

رسولِ اکرم ﷺ کی ولادتِ باسعادت کے عجائبات کے منجملہ امام بیہقی وابونعیم نے یہ روایت تحریر کی ہے کہ یہودی جو بحیثیتِ تاجر مکّہ معظّمہ میں مقیم تھا اس نے اس رات جس میں رسالت مآب ﷺ اس دنیا میں تشریف فرما ہونے والے تھے کہا اے گروہ یہود! احمدِ مجتبیٰ ﷺ کا ستارہ طلوع ہوا ہے اور آج کی شب وہ تولد ہوں گے۔

## مُہرِ نبوّت ﷺ

حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے کہ جس دن کو رسالتِ مآب ﷺ پیدا ہوئے اسی شب ایک یہودی مقیم مکّہ معظّمہ نے کہا۔

اے جماعتِ قریش! کیا تمہارے خاندان میں کوئی لڑکا پیدا ہوا ہے؟ پھر اس یہودی نے کہا اس رات وہ پیدا ہوں گے جو اُمّت کے نبی ہیں اور ان کے نبی ہونے کی علامت یہ ہے کہ ان کے دونوں کاندھوں کے درمیان مُہرِ نبوّت ہے۔ یہ سن کر قریش پھیل گئے اور دریافت پر معلوم کیا کہ حضرت عبداللہ ابن عبدالمطلبؓ کے فرزند تولد ہوئے ہیں۔ چنانچہ وہ یہودی، چند قریش کے ساتھ آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضرت آمنہؓ نے اس یہودی کی خواہش پر آپ ﷺ کا دیدار کرایا۔ آپ ﷺ کو دیکھتے ہی وہ یہودی غش کھا کر گرا اور پھر کہا۔ اے جماعتِ قریش! سنو! بنی اسرائیل میں سے نبوت ختم ہوگئی۔ اور اب تم کو ان نبی ﷺ کے ذریعہ بے حد غلبہ وشوکت حاصل ہوگی اور آپ کی دعوت مشرق سے مغرب تک جاری رہے گی۔

یہ روایت یعقوب بن سفیان نے بھی حسن اسناد کے ذریعہ لکھی ہے اور یہی روایت فتح الباری میں بھی ہے۔

## کرشمۂ ولادت

رسالتِ مآب ﷺ کی ولادت کے وقت شاہ کسریٰ کے محل میں زلزلہ آیا اور اس کے محل کے چودہ کنگرے گر گئے۔

بحیرۂ طبریہ خشک ہوگیا۔ فارس میں آتش پرستوں کی وہ آگ جو عرصہ سے مسلسل جاری تھی آپ ﷺ کی ولادت کے ساتھ ہی ٹھنڈی ہوگئی یہ روایت اکثر لوگوں نے لکھی ہے۔

ایوانِ کسریٰ کے چودہ کنگرے گرنے میں اس امر کی طرف اشارہ تھا کہ فارس کے صرف چودہ بادشاہ ہوں گے چنانچہ چار سال کی مدت میں دس بادشاہ ہوئے اور بقیہ چار نے حضرت عثمان غنیؓ کی خلافت تک بادشاہت کی۔ (مواہب لدنیہ)

علاوہ ازیں آپ ﷺ کی ولادتِ باسعادت کے سبب آسمانی خبروں کی حفاظت کے لئے شہابِ ثاقب مقرر کئے گئے اور شیطان کی کمین گاہیں مسدود کردی گئیں نیز شیطانوں کی چوری چھپے آسمانی باتیں سننے کی اللہ تعالیٰ نے ممانعت فرمادی۔

## مختون وناف بُریدہ

ابو ہریرہؓ وابنِ عباسؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ مختون اور ناف بُریدہ پیدا ہوئے۔ (اوسط از طبرانی)

علاوہ ازیں ابو نعیم، خطیب اور ابنِ عساکر نے متعدد اسناد کے ساتھ حضرت انسؓ کی زبانی رسالت مآب ﷺ کا یہ ارشاد تحریر کیا ہے کہ میرے رب کی جانب سے میری بزرگی و کرامت یہ ہے کہ میں ختنہ شُدہ پیدا ہوا۔ اور کسی نے میری شرم گاہ نہیں دیکھی۔ اسے مختارہ نے بھی صحیح لکھا ہے۔

حاکم نے اپنی مستدرک میں تحریر کیا ہے کہ متواتر احادیث سے یہ ثابت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ مختون پیدا ہوئے۔

متواتر احادیث سے حاکم کی مراد یہ ہے کہ سیرت کی کتابوں میں یہ واقعہ بکثرت درج ہے اور یہی مشہور بھی ہے۔ اور تواتر احادیث سے ان کا مقصد ائمہ محدثین کی اصطلاح "طریقۂ اسناد" نہیں ہے اس روایت کی خصوصیت کو بعض محدثین نے ضعیف بھی لکھا ہے جس کی صراحت کرتے ہوئے ابن قیم نے تحریر کیا ہے کہ ختنہ شُدہ پیدا ہونا صرف رسول اکرم ﷺ کے ساتھ مخصوص نہیں ہے کیونکہ اکثر لوگ ختنہ شدہ پیدا ہوئے ہیں۔

ابنِ درید نے وشاح میں ابن کلبی کی زبانی لکھا ہے ہمیں معلوم ہوا ہے آدمؑ کی تخلیق اس طرح ہوئی کہ آپ مختون تھے۔ اور آدمؑ کے بعد مزید بارہ نبی ایسے ہوئے جو مختون پیدا ہوئے جن کے آخر میں سرورِ عالم محمد رسول اللہ ﷺ مختون پیدا ہوئے۔

ایک ضعیف روایت یہ ہے کہ رسالتِ مآب ﷺ کی ولادت کے ساتویں دن آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب ؓ نے آپ کا ختنہ کرایا اور ضیافت کر کے آپ کا اسمِ مبارک محمد ﷺ رکھا۔

ایک قول یہ ہے کہ جبریل ؑ نے بوقتِ انشراحِ صدر آپ ﷺ کا قلب دھویا اور آپ ﷺ کا ختنہ بھی کیا۔ ذہبی کا بیان ہے کہ یہ قول منکر ہے۔

## مسئلہ ختنہ

واضح ہو کہ لڑکے کے آلہ تناسل کے سرے پر جو زائد کھال حشفہ کے اوپر ہوتی ہے اسے کاٹ دیا جاتا ہے اور لڑکی کی شرمگاہ کے اوپری حصہ جو زائد کھال ہوتی ہے وہ کاٹ دی جاتی ہے اور ان دونوں کا نام (اردو زبان میں) ختنہ ہے اور (عربی زبان میں) مرد کے ختنہ کرنے کو اعذار اور عورت کے ختنہ کرنے کو خفضہ کہتے ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ اور امام مالک اور کچھ شافعیوں کا مسلک یہ ہے کہ ختنہ کرانا سُنت ہے اور امام شافعی کا خود مذہب یہ ہے کہ ختنہ کرانا واجب ہے اور مذہبِ مالکی کے مشہورِ عالم سحنون بھی اسے واجب کہتے ہیں۔

واضح رہے کہ امام شافعی نے مردوں کا ختنہ واجب اور لڑکیوں کا ختنہ سُنت قرار دیا ہے۔

جو اشخاص ختنہ کرانے کو سنت کہتے ہیں وہ اس کی دلیل ابو ملیح بن اسامہ کے اس قول سے لاتے ہیں کہ انہوں نے اپنی والدہ کی زبانی بیان کیا کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے مردوں کے لئے ختنہ کرانا سنت اور لڑکیوں کے لئے تکرمہ (قابلِ پسندیدگی) ہے۔

(مسند از امام احمد و امام بیہقی)

جو لوگ ختنہ کو واجب قرار دیتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ مذکورہ بالا احادیث میں لفظ سنت سے جو مراد ہے وہ واجب کے خلاف نہیں ہے بلکہ سنت سے مطلب ایک خاص طریقہ ہے۔ اور ختنہ کرانا واجب ہے جس کی دلیل قرآنِ کریم کی یہ آیت ہے۔

ان اتبع ملّۃ ابراھیم حنیفا　　(یک سو ہو کر دینِ ابراہیمی کے مطیع ہو جاؤ)

صحیح بخاری ومسلم میں ابوہریرہؓ کی حدیث اس امر کا ثبوت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا حضرت ابراہیمؑ نے اپنی عمر کے (۸۰) سال میں بسولہ سے اپنا ختنہ کیا ابوداؤد نے بھی وجوب ختنہ کے لئے رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد بطور دلیل پیش کیا ہے کہ جو شخص اسلام لائے وہ اپنے اوپر سے کفر کے نشان دور کردے اور ختنہ کرالے۔

علاوہ ازیں قفال مروزی شافعی بھی وجوب ختنہ کے قائل ہیں اور یہ دلیل لاتے ہیں کہ حشفہ کے اوپر کی زائد کھال کو باقی رکھنے سے پیشاب وغیرہ کی نجاست اس کے اندر رُکی رہتی ہے جس کی وجہ سے نماز نہیں ہوتی۔ اس لئے اس زائد کھال کا کاٹنا واجب ہے۔

## ختنہ کا زمانہ

ختنہ کرانے کے زمانہ ووقت میں علماء کا باہمی اختلاف ہے۔ ختنہ کرانا واجب ہے کے کہنے والے کہتے ہیں کہ بلوغ کے بعد کرایا جائے کیونکہ بلوغ ہی محل وجوب ہے۔

بعض شافعی کہتے ہیں ولی پر واجب ہے کہ وہ لڑکے اور لڑکی کے بلوغ سے پہلے ہی ختنہ کرادیں۔ ختنہ کرانا سُنّت ہے کے کہنے والوں کا بیان ہے صاف بات یہ ہے کہ ختنہ کا وقت وزمانہ بلوغ سے پہلے کا ہے کیونکہ شرمگاہ چھپانا واجب ہے اس لئے سنت کو کسی حال ترک نہیں کیا جاسکتا۔ اور حقیقت اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔

## تاریخ ولادتِ رسالت مآب ﷺ

رسالت مآب ﷺ کے سالِ ولادت میں لوگوں کا اختلاف ہے اکثر اسی پر متفق ہیں کہ عام الفیل[1] آپ ﷺ کا سنہ ولادت ہے۔ حضرت ابنِ عباسؓ کا بھی یہی قول ہے۔ بعض علماء نے لکھا ہے کہ اس کے خلاف جو قول ہے وہ ظن وتخمین اور وہم ہے۔

سہیلی اور ان کی جماعت کا بیان ہے کہ واقعہ الفیل کے پچاس دن بعد آپ ﷺ کی ولادت ہوئی اور یہی مشہور ہے، لیکن میاطی نے اپنی آخریں میں تحریر کیا ہے کہ واقع الفیل کے پچپن دن بعد آپ ﷺ کی ولادت ہوئی۔

اسی طرح آپ ﷺ کی ولادت کے مہینہ میں بھی لوگ باہم مختلف ہیں۔ جمہور علماء کا قول یہ ہے کہ ماہِ ربیع الاوّل میں آپ ﷺ جلوہ افروز ہوئے۔ اور ابنِ جوزی نے بھی اسی کو متفق علیہ قرار دیا ہے۔

---

[1] عامۃ الفیل وہ سال ہے جس میں ابرہا حرم مکہ پر ہاتھیوں کے ذریعہ حملہ آور ہوا تھا تا کہ مکہ کو ڈھادے یہ واقعہ ۵۷۰ کا ہے ۱۲۔

اسی طرح آپ ﷺ کی ولادت کے دن میں لوگ مختلف الخیال ہیں بعض کہتے ہیں کہ کوئی تاریخ متعیّن نہیں ہو سکتی البتہ یہ ضرور ہے کہ ماہِ ربیع الاوّل میں کسی پیر کے دن آپ ﷺ رونق افروز ہوئے۔ اس کے برعکس جمہور علماء کا مذہب وایقان ہے کہ آپ ﷺ کی ولادت کا دن مقررہ ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ ربیع الاوّل کی دوسری تاریخ تھی۔ بعض کہتے ہیں کہ آٹھ تھی اور ربیع الاوّل کی آٹھویں تاریخ ولادت ہی کو شیخ قطب الدین قسطلانی نے صحیح قرار دیا ہے اور اکثر محدثین کا یہی قول مختار ہے۔

حضرت عبداللہ ابن عباس و جبیر بن مطعمہ مطعم کے نزدیک بھی یہی قول صحیح و درست ہے کیونکہ یہ حضرات واقف حالات ہیں۔ اور یہی مذہب حمیدی اور ان کے استاذ شیخ ابن حزم کا ہے۔

قضاعی نے عیون المعارف میں لکھا ہے کہ تمام سیرت نگاروں کے نزدیک آٹھویں تاریخ ولادت رسالتِ مآب ﷺ ہے اور زہری نے محمد بن جبیر کی زبانی بھی اسی کی تائید کی ہے۔ واضح رہے کہ محمد بن جبیر وہ شخص ہے جو نسب ناموں اور حالات ایامِ عرب کے زیادہ جاننے والے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ دسویں ربیع الاوّل کو آپ ﷺ کی ولادت ہوئی۔

## بارھویں ربیع الاوّل

بارھویں ربیع الاول تاریخ ولادت رسالت مآب ﷺ مشہور ہے۔ اور اہلِ مکہ کا عمل یہی ہے کہ وہ اس تاریخ کو مقام ولادت رسالت مآب ﷺ کی اب تک زیارت کرتے ہیں[1]۔

طیبی کا بیان ہے کہ "تمام مسلمانوں کا اس امر پر اتفاق ہے کہ رسالت مآب ﷺ ۱۲ ربیع الاول کو اس دنیا میں رونق افروز ہوئے۔

میں (عبدالحق) کہتا ہوں کہ طیبی کے امر اتفاق پر ہمیں بھی مندرجہ بالا بیانات کی موجودگی میں کلام نہیں۔ نیز اس امر پر بھی سب متفق نہیں کہ آپ ﷺ کس وقت پیدا ہوئے۔ البتہ مشہور یہی ہے کہ پیر کے دن صبح آپ ﷺ کی ولادت باسعادت ہوئی ہے۔

قتادہ انصاری کا بیان ہے کہ پیر کے دن روزہ رکھنے کے بارے میں دریافت کیا گیا تو ارشاد عالی ہوا یہ وہ دن ہے جس دن میری ولادت ہوئی اور اسی دن مجھ کو نبوت عطا فرمائی گئی۔ (مسلم)

---

[1] یہ تحریر ۱۰۵۲ھ سے پہلے کی ہے کیونکہ شیخ نے ۱۰۵۲ھ میں انتقال کیا ہے اور اب تو حالات ہی کچھ اور ہو گئے ہیں۔ از مترجم ۱۲۔

اس ارشاد سے واضح ہے کہ آپ کی ولادت دن کے وقت ہوئی۔

مسند میں حضرت ابن عباسؓ کی زبانی یہ تحریر ہے کہ رسول اکرم ﷺ پیر کے دن پیدا ہوئے۔ اور پیر ہی کے دن مکہ سے مدینہ کی جانب ہجرت فرمائی۔ پیر کے دن ہی حجر اسود اٹھا کر نصب فرمایا۔ نیز فتح مکہ اور سورۂ مائدہ کا نزول بھی پیر کے دن ہی ہوا ہے۔

## وقت ولادت رسالت مآب ﷺ

بلاشک وشبہ یہ امر یقینی اور پایہ ثبوت کو پہنچتا ہے کہ سرورِ عالم ﷺ بوقت طلوع فجر اس دنیا میں رونق افروز ہوئے۔

عبداللہ ابن عمرو بن عاصؓ کا بیان ہے کہ ظہران میں ایک شامی راہب[1] رہتا تھا جو عیصا کے نام سے مشہور تھا اور وہ اکثر و بیشتر کہا کرتا تھا۔ اے مکہ والو! تم میں عنقریب وہ شخصت پیدا ہوگی جس کا مذہب تمام عرب قبول کرلے گا اور وہ عجم کے بھی مالک ہوں گے اور ان کی پیدائش کا یہی زمانہ ہے۔

اندرونِ مکہ میں جو لڑکا پیدا ہوتا لوگ اس راہب سے جا کر پوچھتے تھے۔ لیکن ایک دن جس کی صبح میں رسول اکرم ﷺ رونق افروز عالم ہوئے تھے۔ حضرت عبداللہؓ رواج کے موافق عیصا کے پاس گئے اور اسے آواز دی چنانچہ اس نے ملاقات کر کے کہا عالم کو منور کرنے والے کی ولادت آپ کو مبارک ہو۔ آپ کے فرزند ہی وہ نومولود ہیں جن کی پیر کے دن کی پیدائش کے بارے میں میں اعلان کرتا تھا۔ یہ پیر کے دن ہی تاجِ نبوت سے سرفراز ہوں گے اور پیر کے دن ہی وفات پائیں گے۔ پھر عیصا نے پوچھا ان نومولود کا کیا نام رکھا ہے؟ حضرت عبداللہؓ نے جواباً کہا محمد ﷺ۔ یہ سن کر عیصا نے کہا بخدا میری خواہش یہی تھی کہ یہ فرزند ارجمند تمہارے گھر پیدا ہو اور میرے علم کی حد تک ان میں تینوں باتیں میری خواہش کے موافق موجود ہیں اور یہ سب یکجا ہیں۔ ایک یہ کہ ان کا ستارہ گذشتہ شب طلوع ہوا۔ دوسرے یہ کہ پیر کے دن پیدا ہوئے اور تیسرے یہ کہ ان کا نام نامی محمد ﷺ ہے۔ مذکورہ بالا روایت ابو جعفر بن ابی شیبہ کی بیان کردہ ہے۔

اس کے علاوہ اسی راویت کو ایک ضعیف راوی کے حوالہ سے ابو نعیم نے اپنی دلائل میں تحریر کیا ہے۔

---

[1] عیسائیوں کا پارسا وعبادت گزار۔ ۱۲

ایک قول یہ ہے کہ آپ ﷺ کی ولادت غفر کے وقت ہوئی اور غفر وہ تین چھوٹے ستارے ہیں جن کی منزل چاند ہے۔ اور چاند کی یہ منزل وہ وقت ہے جس میں عام طور پر انبیاء کی ولادت ہوئی ہے۔

اور شمسی مہینوں کے مطابق ماہ نیساں کی بیسویں تاریخ آپ ﷺ کی ولادت قرار پائی ہے اور یہ برج حمل کا وقت تھا[1]۔

بعض لوگ آپ ﷺ کی ولادت کا وقت حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کی روایت کے مطابق رات کا بتاتے ہیں۔

شیخ بدر الدین زرکشی کا بیان ہے صحیح یہی ہے کہ رسالت مآب ﷺ کی ولادت باسعادت دن کے وقت ہوئی۔ اس کے علاوہ جو لوگ آپ ﷺ کی ولادت کے وقت ستاروں کا ٹوٹنا بیان کرتے ہیں اسے ابن حَجِیَہ نے ضعیف کہا ہے اور دلیل یہ لکھی ہے کہ ستارے رات کے وقت گرتے ہیں۔ لیکن چونکہ آپ کی ولادت صبح کے وقت ہوئی ہے اس لئے ستارے ٹوٹنے کی علت وسبب بنانا درست نہیں کیونکہ زمانہ نبوت میں خوارق عادت ہوا ہی کرتے ہیں اس لئے خوارق کے مدنظر دن کے وقت ستارے ٹوٹنا جائز ہے۔

اور میں بندہ کمزور (عبد الحق) کہتا ہوں ممکن ہے کہ ستارے رات کو ٹوٹے ہوں اور اسی صبح کے وقت آپ ﷺ کی ولادت ہوئی۔ اور لوگوں کا یہ کہنا کہ بوقت ولادت ستارے گرے اس کا بھی یہی مطلب ہے[2]۔

## افضلیت شب ولادت

سرور دو عالم کی شب ولادت یقیناً شب قدر سے زیادہ افضل ہے کیونکہ شب ولادت آپ ﷺ کی پیدائش وجلوہ گری کی شب ہے اور شب قدر آپ ﷺ کو عطا کی ہوئی شب ہے۔ اور جو رات کہ ظہور رات کے سبب مشرف کی گئی ہو وہ اس شب سے زیادہ مشرف وسر بلند ہے جو عطیہ وسرفرازی کی وجہ سے معزز بنائی گئی ہو۔

شب ولادت رسالت مآب کی افضلیت کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ شب قدر میں صرف آسمان سے فرشتے نازل ہوتے ہیں اور شب ولادت میں رسول اکرم ﷺ کی ذات عالی کا

---

[1] نیساں موسم بہار کا وہ شمسی مہینہ جو عربوں میں رائج تھا جسے بعد میں ایران میں استعمال کیا جانے لگا۔ بلحاظ مطابقت یہ ماہ اپریل ہے اور تاریخ دول ایوب ہی میں آپ کی ولادت ۲۰ اپریل ۵۷۱ء درج ہے۔ از مترجم۔ ۱۲

[2] رسالت مآب ﷺ کی ولادت پیر کے دن صبح کے تڑکے ہوئی اور صبح کے وقت بھی رات کے مانند ستارے ٹوٹ کر گرتے ہیں۔ اب بھی جس کا جی چاہے مطالعہ کر لے۔ صبح کے وقت ستاروں کا ٹوٹنا باہم کوئی تضاد وتخالف نہیں۔ از مترجم۔ ۱۲

ظہور ہوا ہے جن کے پاس مقرب فرشتے آتے رہتے تھے۔

علاوہ ازیں شب ولادت کی برتری کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ شب قدر کی برتری وخوبی صرف امتِ محمدیہ ﷺ کے لئے ہے اور واقعہ بھی یہی ہے کہ ذات رسالت مآب ﷺ کو اللہ نے تمام جہانوں کے لئے رحمت بنایا ہے اور آپ ﷺ ہی کی ذات والا صفات کے سبب سے آسمانی وزمینی تمام مخلوقات کو اللہ نے عام نعمتیں سرفراز کی ہیں۔

ابولہب کی باندیوں میں سے ثوبیہ لونڈی نے ابولہب کو رسول اکرم ﷺ کی ولادت کی خوشخبری دی جسے سن کر ابولہب نے اپنی باندی ثوبیہ کو آزاد کر دیا ابولہب کے مرنے کے بعد اس کے کسی ساتھی نے اسے خواب میں دیکھ کر اس کا حال پوچھا تو جواب دیا جہنم میں پڑا ہوں البتہ اتنا ضرور ہے کہ ہر پیر کی رات کو عذاب میں تخفیف ہو جاتی ہے۔اور اپنی ان دو انگلیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا ان دو انگلیوں سے میں نے اپنی لونڈی ثوبیہ کو اس لئے آزاد کر دیا تھا کہ اس نے رسول اکرم ﷺ کی ولادت کی خوشخبری دی تھی۔اس صلہ میں ان دونوں انگلیوں سے کچھ پانی پی لیتا ہوں۔اور ثوبیہ میری وہ آزاد کردہ لونڈی تھی جس نے رسول اکرم کو دودھ بھی پلایا تھا۔

ابن جوزی نے لکھا ہے کہ ابولہب کافر جس کی مذمت قرآن کریم میں وارد ہے جبکہ اس کو ولادتِ رسول اکرم ﷺ کی خوشی مناتے میں اپنی لونڈی ثوبیہ کو آزاد کرنے کا یہ بدلا ملا ہے کہ وہ دوزخ میں بھی ایک رات کے لئے فرحت ومسرت سے ہمکنار ہو جاتا ہے تو ان مسلمانوں کے حال پر غور کیا جائے جو آپ ﷺ کی ولادت باسعادت پر مسرتوں کا اظہار کرتے اور آپ ﷺ کی محبت میں بقدر استطاعت خرچ کرتے ہیں۔مری جان کی قسم! شب ولادت رسالت مآب ﷺ میں اظہار مسرت کرنے والوں کو اللہ جنت کے باغوں میں داخل کرے گا۔مسلمان ہمیشہ سے محفل میلاد النبی ﷺ منعقد کرتے آئے ہیں۔محفل میلاد کے ساتھ ہی دعوتیں دینے کھانے وغیرہ پکواتے اور غریبوں کو طرح طرح کے تحفہ تحائف تقسیم کرتے۔خوشی کا اظہار کرتے۔اور دل کھول کر خرچ کرتے ہیں۔نیز ولادت باسعادت پر قرآن خوانی کراتے اور اپنے مکانوں کو مزین کرتے ہیں۔ان تمام افعال حسنہ کی برکت سے ان لوگوں پر اللہ کی برکتوں کا نزول ہوتا رہتا ہے[1]۔

---

[1] کھانا پکوا کر مستحقین وغربا کو کھلانا چاہیئے لیکن جھنڈیاں اور بے سود روشنی کا کہیں جواز نہیں اور شیخ کی عبارت کا مطلب بھی یہی ہے کہ فضول خرچی ونمائش نہ کی جائے بلکہ خلوص کے ساتھ بھوکوں کو کھلاؤ، غریبوں کو پہناؤ اور زیادہ سے زیادہ عبادت الٰہی کرو۔اور کسی ناروا کام کے قریب تک نہ جاؤ۔

محفل میلاد النبی ﷺ کرنے کے خصوصی تجربے یہ ہیں کہ میلاد کرنے والے سال بھر تک اللہ کی حفظ وامان میں رہتے اور حاجت روائی ومقصود برآری کی خوشیوں سے جلد تر ہم آغوش ہوتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ان پر رحمتیں نازل کرتا ہے جو میلاد النبی ﷺ کو عید مناتے ہیں[1] اور جس کے دل میں عناد اور دشمنی کی بیماری ہو وہ اپنی دشمنی میں اور زیادہ سخت ہو جاتا ہے۔

ابنِ الحاج نے اپنی مدخل میں محفل میلاد النبی ﷺ میں لوگوں کی بدعتوں، ناجائز کاموں حرام سازوں سے گانوں باجوں کی نہایت سختی سے تردید کی اور ان گانوں وغیرہ کو بالکل ناجائز قرار دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو نیک نیتی کا ثواب دے اور سنت کی راہ پر گامزن کرے۔ اور اللہ ہی ہمارے لئے کافی اور بہترین مددگار ہے۔

## رضاعت

رسالت مآب ﷺ کو دودھ پلانے کی سعادت حلیمہ سعدیہ کو حاصل ہوئی۔ طبرانی بیہقی اور ابونعیم وغیرہ نے حضرت حلیمہ سعدیہ کی زبانی لکھا ہے کہ میں بنو سعد کے قافلہ کے ساتھ مکہ معظمہ میں اس صورت سے داخل ہوئی کہ اس خشک سالی کے زمانہ میں ہم سب کسی بچہ کو دودھ پلانے کی جستجو میں تھے۔ میری گود میں ایک بچہ تھا اور میں ایک گدھی پر سوار تھی اور ہمارے ساتھ ایک بوڑھی اونٹنی بھی تھی، کیفیت یہ تھی کہ میرے پستان میں اتنا دودھ نہ تھا کہ اپنے بچے کو سیراب کر سکتی اور ساتھ والی اونٹنی بھی اتنا دودھ نہیں دیتی تھی کہ غذا کے کام آسکے۔ ہمارے قافلہ کی ہر ایک عورت نے رسول اکرم ﷺ کو دودھ پلانے سے انکار کر دیا تھا کہ آپ ﷺ یتیم ہیں۔ پھر ان میں سے ہر ایک کو ایک ایک بچہ دودھ پلانے کے لئے مل گیا۔ ایک میں بچی تھی کہ میں نے بھی چار و ناچار جبکہ مجھے کوئی بچہ نہ ملا تو میں نے اپنے شوہر سے کہا۔ اللہ کی قسم۔ میں یہ امر پسند نہیں کرتی کہ میں اپنے ساتھ والیوں کے ساتھ اس حال میں واپس چلوں کہ میرے پاس کوئی دودھ پلانے والا بچہ نہ ہو۔ اس لئے اس یتیم بچہ کے ہاں جاتی ہوں اور اس کو لے لیتی ہوں چنانچہ جب میں حضرت عبداللہ ؓ کے گھر میں گئی تو میں نے دیکھا کہ دُرِّ یتیم ایک

---

[1] روز عید منانے کا مطلب یہ ہے کہ زیادہ تر عبادت کریں اور آج کل کے مروجہ میلاد کو اس سے کوئی واسطہ نہیں جو کہ حضرت مصنف کا مطلب ہے۔

صاف شفاف کپڑا اوڑھے ہیں ان کے جسم سے مشک کی خوشبو پھوٹی پڑ رہی ہے اور وہ سبز ریشمی بچھونے پر چت لیٹے سو رہے ہیں۔

آپ کا حسن و جمال دیکھ کر میں نے آپ ﷺ کو بیدار کرنا مناسب نہ سمجھا تاہم آہستہ آہستہ آپ کے قریب پہنچی اور اپنے دونوں ہاتھ آپ ﷺ کے سینہ پر رکھے۔ تو آپ ﷺ نے تبسم فرمایا اور دونوں آنکھیں کھول کر میری طرف نظر فرمائی۔ اس وقت آپ کی آنکھوں سے وہ نور نکلا جس نے آسمانی فضا کو بھر دیا یہ دیکھ کر میں نے آپ ﷺ کی دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیا۔ پھر آپ ﷺ کو اپنا داہنا پستان پیش کیا تو آپ نے جتنا چاہا پیا اور اب تک آپ ﷺ کی یہی کیفیت ہے کہ صرف ایک پستان سے دودھ نوش فرماتے ہیں۔

علماء کا بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رسالت مآب کو یہ بتا دیا تھا کہ آپ ﷺ کا دودھ شریک بھائی بھی ہے اس لئے آپ ﷺ نے عدل وانصاف سے کام لیا۔

حلیمہ سعدیہ فرماتی ہیں کہ آپ ﷺ اور آپ ﷺ کے دودھ شریک بھائی نے خوب شکم سیر ہو کر دودھ پیا۔ پھر میں آپ ﷺ کو لے کر اپنی قیام گاہ میں آئی۔ اتنے میں میرے شوہر نے ہماری بوڑھی اونٹنی کے تھن دودھ سے بھرے دیکھے۔ اسے دوھ کر خود بھی پیا اور مجھے بھی شکم سیر کر کے پلایا۔ پھر ہم نے آرام سے رات بسر کی۔

حضرت حلیمہ سعدیہ کا بیان ہے کہ ہماری ساتھ والیاں جب بچے لے کر مکہ سے چلنے لگیں تو میں بھی رسول اکرم ﷺ کی والدہ ماجدہ سے رخصت ہو کر اپنی گدھی پر سوار ہوئی اور آپ ﷺ میرے ہاتھوں میں تھے اس وقت میں نے دیکھا کہ میری گدھی نے کعبہ کی جانب تین مرتبہ سجدہ کیا اور پھر وہ سر اٹھا کر چلنے لگی اس کی تیز رفتاری کی یہ حالت تھی کہ جو سواریاں آگے نکل گئی تھی میری گدھی ان سے بھی آگے نکل آئی یہ دیکھ کر میرے قافلے کی ساتھی عورتوں نے تعجب آمیز الفاظ میں کہا اس کی بڑی شان ہے اس کے بعد ہم سب قبیلہ بنو سعد والے اپنے اپنے گھروں میں پہنچ گئے۔ سب کے ساتھ میں بھی جانتی تھی کہ ہمارے قبیلہ کی سرزمین ہی سب سے زیادہ قحط سالی کا شکار ہے لیکن رسول اکرم ﷺ کو لانے کے بعد ہی صبح کو دیکھا کہ ہماری بکریوں کے تھن دودھ سے پھٹے پڑے ہیں۔ چنانچہ ہم دوہتے اور خوب پیتے۔ اس کے برعکس دوسرے لوگوں کی کیفیت یہ تھی کہ کوئی ان کا دودھ دوہ ہی نہ سکتا کیونکہ ان کے جانوروں کے تھنوں میں دودھ کا کوئی قطرہ ہی نہ ہوتا۔ ہمارے ہاں دودھ کی زیادتی دیکھ کر ہماری قوم والوں

نے اپنے چرواہوں سے کہا جہاں بنت ابی ذویب کی بکریاں چرتی ہیں تم بھی وہیں چرایا کرو۔ چنانچہ چرواہوں نے وہیں چرانا شروع کیا جہاں ہماری بکریاں چرتی تھیں اس کے باوجود بھی ان کی بکریاں صبح کو بھوکی نظر آتیں اور دودھ کی ایک بوند تک نہ دیتیں۔ اور میری بکریاں جب شام کو واپس ہوتیں تو شکم سیر اور تھنوں میں تھل تھلاتا دودھ بھرے لوٹتی تھیں۔ حلیمہ اسی طرح ہمیشہ خیر و سعادت حاصل کرتی رہیں اور آپ کی برکتوں سے بخوبی فیضیاب ہوتی رہیں۔

کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

ترجمہ اشعار :

قبیلہ ہاشمی میں پہنچ کر حلیمہ سعدیہ اس مرتبہ پر فائز ہوگئیں جو عزت و بزرگی کے کنگرے سے افضل و برتر ہے۔

ان کے مویشیوں میں اضافہ ہوا اور ان کا گھر سرسبز ہوگیا۔ اور حلیمہ سعدیہ قبیلہ بنوسعد کے ہر فرد سے اعلیٰ و افضل ہوگئیں۔

ابنِ جراح کا بیان ہے کہ میں نے ابوعبداللہ محمد بن معلّیٰ ازدی کی کتاب الترقیص میں یہ شعر دیکھا ہے جس سے رسول اللہ ﷺ کو وہ لوری دیتی تھیں۔

یارب اذا اعطیتہ فابقہٖ  واَعْلُہٗ الی العلی وارقہ

وادحض اباطیل العری بحقہٖ

ترجمہ : اے اللہ جب تو نے آپ ﷺ کو دیا ہے تو آپ کو باقی رکھ آپ کو بلند درجے دے اور ترقیاں عنایت کر اور آپ ﷺ کی برکتوں سے باطل پرست دشمنوں کو ذلیل کر دے۔

اور آپ ﷺ کی دودھ شریک بہن شیما آپ ﷺ کو گود میں لے کر یہ شعر پڑھا کرتی تھیں۔

ترجمہ شعر :

یہ میرے وہ بھائی ہیں جو میرے ماں جائے نہیں اور میرے والد و چچا کی نسل سے بھی نہیں۔ لیکن میں آپ ﷺ پر اپنے بزرگ ماموں و چچا کو قربان کرتی ہوں۔ اور اے اللہ جیسا کہ تو نشو ونما کیا کرتا ہے اس سے زیادہ اچھی آپ ﷺ کی نشو ونما کر۔

بیہقی، صابونی، خطیب اور ابنِ عساکر وغیرہ نے حضرت ابنِ عباس بن عبدالمطلب کی زبانی لکھا ہے "میں" (عباسؓ) نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کی نبوت کی

علامات نے مجھے آپ ﷺ کے مذہب اسلام میں داخل ہونے کی دعوت دی ہے کیونکہ میں نے آپ ﷺ کو جھولے میں جھولتے وقت دیکھا کہ آپ ﷺ چاند سے (مناخات) باتیں کرتے اور جدھر اُنگلی کا اشارہ کرتے چاند اسی جانب چلتا تھا۔ اس پر جوابا کہا جی ہاں چاند مجھ سے باتیں کرتا اور میں چاند سے باتیں کرتا وہ مجھے رونے سے بچانے کے لئے بہلایا کرتا اور جب وہ عرشِ الٰہی کے نیچے سجدہ کرتا تو میں اس کے جُھکنے کی آواز سنتا تھا۔

صابونی کا بیان ہے کہ اس حدیث کے بعض راوی ضعیف ہیں البتہ حدیث کا متن معجزات حَسن میں سے ہے۔

ماں جب بچہ کو محبت وشفقت کی باتیں کر کے بہلائے تو اسے عربی زبان وادب میں مناخات ومحادثہ کہتے ہیں۔

بیہقی وابنِ عساکر نے ابنِ عباس ؓ کی زبانی لکھا ہے حلیمہ سعدیہ نے بتایا کہ رسولِ اکرم ﷺ کا جب میں نے دودھ چھڑایا تو آپ ﷺ نے سب سے پہلا کلمہ یہ ادا فرمایا۔

الله اکبر کبیرا والحمد لله کثیرا وسبحان الله بکرۃً وا َصِیلا

"اللہ تعالیٰ سب سے زیادہ بڑا ہے۔ اور تمام تعریفیں بیش در بیش اللہ ہی کے لئے ہیں۔ اور میں صبح وشام اللہ تعالیٰ ہی کی تسبیح وپاکیزگی بیان کرتا ہوں"۔

پھر جب آپ ﷺ کی کچھ عمر ہوئی تو باہر جانے لگے لیکن جب دوسرے بچوں کو کھیلتے دیکھتے تو ان میں نہ کھیلتے بلکہ ان سے علیحدہ رہتے۔ (تا ختم حدیث)

نیز حضرت ابنِ عباس ؓ کا بیان ہے کہ جناب حلیمہ سعدیہ کبھی بھی رسولِ اکرم ﷺ کو اسلئے تنہا نہ چھوڑتی تھیں کہ کہیں آپ ﷺ دُور نہ چلے جائیں۔ ایک دن آپ ﷺ اپنی رضاعی بہن شیما کے ساتھ دوپہر کے وقت مویشیوں کی طرف چلے گئے اور حلیمہ سعدیہ آپ ﷺ کو تلاش کرتی ہوئی وہاں پہنچیں جہاں بہن بھائی دونوں موجود تھے آتے ہی کہا اے نورِ درخشاں! آپ ﷺ اتنی دھوپ میں باہر تشریف لائے! جس کے جواب میں شیما نے کہا اماں جان! میرے بھائی دھوپ میں نہیں آئے۔ میں نے خود دیکھا ہے کہ بادل کا ایک ٹکڑا آپ ﷺ پر سایہ افگن تھا۔ جب آپ ﷺ چلتے تو وہ بادل بھی چلتا اور جب آپ ﷺ ٹھہر جاتے تو وہ بادل بھی آپ ﷺ کے سر پر ٹھہرا رہتا۔ تا آنکہ اس بادل کے سایہ میں ہم یہاں آگئے۔

اور رسول اکرم ﷺ اپنے بچپن میں اتنی زیادہ سُرعت کے ساتھ بڑے ہو رہے تھے کہ دوسرے بچے اتنی جلدی ایسی نشوونما نہیں رکھتے ۔

حضرت حلیمہ سعدیہ کا بیان ہے کہ میں نے جب آپ ﷺ کا دودھ چھڑایا تو میں آپ ﷺ کو آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کے پاس لائی حالانکہ میں آپ ﷺ کے فیوض و برکات کی وجہ سے آپ ﷺ کو مزید اپنے پاس رکھنے کی متمنی تھی۔ میں نے آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ سے عرض کیا اس نورِ درخشاں کو ہمارے پاس ذرا بڑے ہونے تک اور رہنے دیجئے ہمیں خوف ہے کہ کہیں مکہ کی وبائیں آپ ﷺ پر اثر انداز نہ ہوں۔ اور یہ باتیں میں آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ سے مسلسل کہتی رہی۔ آخر کار انہوں نے آپ ﷺ کو ہمارے ساتھ واپس کر دیا۔ اللہ کی قسم! آپ ﷺ کی واپسی کے دو یا تین دن بعد ایک دن آپ ﷺ اپنے رضاعی بھائی کے ساتھ پچھواڑے کی بکریوں میں تھے کہ اچانک آپ ﷺ کا رضاعی بھائی دوڑتا ہوا آیا اور کہا میرے ان قریشی بھائی کے پاس دو سفید پوش آئے اور انہوں نے آپ ﷺ کا سینہ چاک کیا۔ ( تا ختم حدیث)

اس واقعہ شق صدر کے بعد اس خوف سے کہیں آپ کی والدہ ماجدہ کو اس کی اطلاع دوسروں سے نہ مل جائے آپ ﷺ کو لئے آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور پورا ماجرا کہا جسے سُن کر مادرِ مشفقہ نے فرمایا شاید تمہیں ان پر شیطان کے قابو پانے کا خوف ہے۔ اللہ کی قسم۔ آپ ﷺ پر شیطان کا ہرگز ہرگز کوئی اثر نہیں ہو سکتا اور میرے بیٹے کی تو شان ہی انوکھی ہے۔

## شقِ صدر

رسالت مآب ﷺ کے سینہ مبارک کے شق ہونے اور قلب اطہر کے دھونے کا واقعہ چار مرتبہ ہوا۔

۱۔ پہلی مرتبہ اس وقت جب کہ آپ ﷺ کا قبیلہ بنو سعد میں اپنے رضاعی بھائی کے ساتھ مکان کے پچھواڑے تھے۔ اور کم سن تھے۔

۲۔ دوسری مرتبہ اس وقت جب کہ آپ ﷺ کی عمر دس سال تھی۔ اور آپ ﷺ جنگل میں تھے سرورِ عالم نے فرمایا ہے کہ یہ واقعہ احکام نبوت کی ابتدائی منزل تھی۔

۳۔ تیسری مرتبہ جب کہ آپ کی بعثت ہوئی اور آپ ﷺ کو تاج نبوت پہنایا گیا یہ اس وقت کا واقعہ ہے کہ آپ ﷺ نے اور اُم المومنین حضرت بی بی خدیجہ ؓ نے ایک ساتھ

ایک ماہ تک اعتکاف کرنے کی نذر مانی تھی۔ اور خدا کا کرنا یہ کہ وہ مہینہ ماہِ رمضان کا تھا۔ بعض کتابوں میں ہے کہ تیسری مرتبہ آپ ﷺ کا شقِ صدر غارِ حرا میں ہوا جس کے بعد ایک رات جب آپ ﷺ غارِ حرا سے باہر آئے تو کسی کو السلام علیکم کہتے سُنا اس کے بعد رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا مجھے گمان ہوا کہ کہنے والا شاید کوئی جن ہو۔ چنانچہ میں تیز رفتاری کے ساتھ گھر آیا اور بی بی خدیجہ ؓ نے مجھے دیکھ کر کہا خیر تو ہے کیا بات ہے؟ چنانچہ پُورا ماجرا میں نے کہہ سُنایا جس کے جواب میں بی بی خدیجہ ؓ نے کہا مژدہ ہو۔ سلام سُننا تو اچھی بات ہے۔ پھر دوسری مرتبہ جب میں غار سے باہر آیا تو میں نے دیکھا کہ جبریل ؑ سورج پر سوار ہیں ان کا ایک پیر مشرق میں اور دوسرا مغرب میں ہے۔ (تاختم حدیث)

۴۔ چوتھی مرتبہ آپ ﷺ کا شقِ صدر شبِ معراج میں ہوا۔ اگرچہ پانچویں مرتبہ بھی رسولِ اکرم ﷺ کا شقِ صدر ہوا لیکن اس کا ثبوت دستیاب نہیں ہوا۔ جس کی تحقیق میں بندہ (عبدالحق) نے ایک علیحدہ مستقل کتاب لکھی ہے اور تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں۔

## غسل قلبِ اطہر

کئی احادیث میں مختلف اسناد کے ساتھ وارد ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کے قلبِ اطہر کو سونے کے طشت میں رکھ کر آبِ زمزم سے غسل دیا گیا۔

ان تمام احادیث سے یہ امر ثابت ہوتا ہے کہ جنّت کے پانی کی بہ نسبت آبِ زمزم زیادہ افضل اور پاکیزہ ہے۔ ورنہ جنّت کے پانی ہی سے غسل دیا جاتا۔

سوال کیا جاتا ہے کہ آپ ﷺ کے قلبِ اطہر کو طشت میں غسل دیا گیا آیا یہ آپ ﷺ کے ساتھ مخصوص ہے یا دیگر انبیاء کے ساتھ بھی یہی عمل کیا گیا؟ جس کا یہ جواب دیا گیا ہے کہ تابوت وسکینہ کی حدیث میں وارد ہے کہ تابوت میں ایک ہی طشت تھا جس میں انبیاء کے دل دھوئے گئے۔ (طبری)

عماد بن کثیر نے اپنی تفسیر میں سدی کے حوالہ سے بروایت ابو مالک، حضرت عبداللہ ابنِ عباس ؓ کی زبانی بھی یہی روایت تحریر کی ہے۔ علاوہ ازیں مواہب لدنیہ میں بھی یہی مرقوم ہے۔

## وفات والدہ ماجدہ

رسالت مآب ﷺ کی عمر جب چار سال کی تھی، بعض کہتے ہیں پانچ سال، چھ سال اور نو سال کی تھی اور ایک روایت میں ہے کہ بارہ سال ایک ماہ دس دن کی تھی کہ آپ ﷺ کی

والدہ ماجدہ نے مقامِ ابواء میں وفات پائی[۱]۔

بعض کہتے ہیں کہ مقامِ حجون[۲] میں انتقال فرمایا۔

قاموس میں ہے کہ مکہ معظمہ کے مقام نابغہ میں حضورِ انور ﷺ کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ ؓ مدفون ہیں۔

ابنِ سعد ؒ نے ابنِ عباس ؓ کی زبانی لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کی عمر جب چھ سال کی تھی تو آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ آپ ﷺ کو لئے ہوئے قبیلہ بنو نجار میں اپنے ماموں وغیرہ سے ملنے کے لئے مدینہ طیبہ تشریف لے گئیں اور وہاں سے جب مکہ معظمہ واپس ہو رہی تھیں تو مقامِ ابواء میں آپ ؓ نے رحلت فرمائی۔

روایت ہے کہ حضرت آمنہ ؓ وفات پانے کے بعد رسولِ اکرم ﷺ پر ایمان لائیں۔ طبرانی نے اسناد کے ساتھ حضرت عائشہ صدیقہ کی زبانی تحریر کیا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ حزن وملال کے عالم میں مقامِ حجون حسبِ مرضی الٰہی ٹھہرے رہے اور پھر وہاں سے شاداں مراجعت فرمائی۔ اور مجھ سے کہا کہ میں نے اپنے اللہ سے دعائیں مانگیں تو اس نے میری والدہ ماجدہ کو میرے لئے زندہ کر دیا اور وہ میری نبوّت پر ایمان لائیں اس کے بعد پھر وہ اپنی اصلی حالت پر لوٹ گئیں یعنی وصال فرما گئیں۔

اس حدیث کو ابو حفص بن شاہین نے اپنی کتاب الناسخ والمنسوخ میں بھی لکھا ہے۔

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ سرورِ عالم ﷺ کے والدین اسی دُنیا میں زندہ کئے گئے اور وہ دونوں رسولِ اکرم ﷺ پر ایمان لائے۔

خطیب نے بھی یہ حدیث تحریر کی ہے۔ اور سہیلی نے یہ حدیث قلمبند کر کے آخر میں لکھا ہے کہ اس روایت کے بعض راوی مجہول الحال ہیں۔ ابنِ کثیر نے لکھا ہے کہ یہ حدیث بیحد منکر اور اس کے بعض راوی مجہول الکیفیت ہیں۔

بعض عُلماء کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کے والدین کو دوزخ سے کوئی واسطہ نہیں بلکہ دونوں کے دونوں جنّتی ہیں۔

---

۱ مکہ ومدینہ کے راستہ میں ابواء ہے جہاں ۵۷۰ء میں رسالتمآب ﷺ کے والد بزرگوار حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب مدفون ہو چکے تھے اور یہیں حضورِ انور ﷺ کی والدہ ماجدہ نے انتقال فرمایا۔ بعض آپ ﷺ کا سنہ وصال ۵۷۴ء کہتے ہیں ۱۲

۲ حجون پہلا حرف حائے حطی زبر کے ساتھ ہے اور یہ دورہ مقرہ ہے جو مکہ کی پہاڑی میں ہے۔ از مترجم۔ ۱۲

سرکارِ دو عالم ﷺ کے معزز والدین کے بارے میں سلسلۂ کلام طویل ہے اور مقتضائے احتیاط یہی ہے کہ خاموشی اختیار کی جائے۔

حافظ شمس الدین بن ناصر الدین دمشقی نے کیا خوب شعر کہا ہے۔

ترجمۂ اشعار :

اللہ تعالیٰ نے رسولِ اکرم ﷺ کو فضیلت پر فضیلت یہ مرحمت فرمائی کہ از روئے مہربانی آپ ﷺ کی والدہ ماجدہ اور آپ ﷺ کے والد بزرگوار کو اسی دُنیا میں اس لئے زندہ کیا کہ وہ آپ ﷺ پر ایمان لے آئیں اور تمام مسلمانوں کو اس امر واقعہ کا یقین کرنا چاہئے کہ آپ ﷺ کے معزز والدین اسی دنیا میں زندہ ہو کر آپ ﷺ پر ایمان لائے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات قدیم ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اگرچہ حدیث مذکورہ بالا کے بعض راوی ضعیف ہیں۔

بعض علماء نے آپ ﷺ کے عزت مآب والدین کی ایمان آوری کے ثبوت میں طویل گفتگو کی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان علماء کرام کو ان کی نیک نیتی کے عوض جنت میں جگہ دے۔

خبردار ہرگز ہرگز کبھی بھول کر بھی آپ ﷺ کے عزت مآب والدین کی بُرائی نہ کرو۔ اور ان کی شان میں کوئی گستاخ کلمہ نہ کہو۔ کیونکہ اس سے رسولِ اکرم ﷺ کو تکلیف ہوگی۔ اور مشہور قاعدہ کلیہ بھی یہی ہے کہ جب کسی کے والدین کو بُرا کہا جائے یا ان میں کوئی بُرائی نکالی جائے تو اس گفتگو سے ان کے بیٹے کو ایذا ہوتی ہے اور رسولِ اکرم ﷺ نے بھی یہی فرمایا ہے کہ متعلقہ مُردوں کو بُرا کہہ کے ان کے زندہ لوگوں کو تکلیف نہ پہنچاؤ۔

ان مطالب کے اثبات واقعات کے لئے علامہ جلال الدین سیوطی ؒ نے کئی رسالے تحریر کئے ہیں۔ بشرط ضرورت ان کا مطالعہ کیا جاسکتا ہے۔

## دادا کا انتقال

رسالت مآب ﷺ کی والدہ ماجدہ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کے دادا حضرت عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قُصّی نے آپ ﷺ کی کفالت کا بار اپنے کندھوں پر رکھا[1]۔ اور دو سال تک کفالت کرتے ہوئے بعمر ۱۲۰ یا ۱۴۰ (۵۷۷ء) میں انتقال فرمایا[2]۔

---

[1] حضرت عبدالمطلب کا نام شیبہ اور ہاشم کا نام عمر عبد مناف کا نام مغیرہ اور قُصّی کا نام زید بن کلاب بن مُرّہ تھا (تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو تاریخ الخلفاء بیان نسب حضرت علیؓ)۔ ۱۲ [2] تفصیل کے لئے دیکھئے تاریخ ذہبی۔ ۱۲

## چچا کی کفالت

دادا مرحوم کے انتقال کے بعد آپ ﷺ کی کفالت کی ذمہ داری حضرت ابوطالب نے جن کا نام عبد مناف تھا اپنے کندھوں پر لی۔ کیونکہ ایک طرف تو حضرت عبدالمطلب نے اپنے ان بیٹے ابو طالب کو رسالتمآب ﷺ کی کفالت کرنے کی وصیت کی تھی۔ اور دوسری طرف یہ وجہ تھی کہ ابوطالب کے بھائی عبداللہ بن عبدالمطلب آپ ﷺ پر بے حد شفیق تھے۔

ابن عساکر نے حلیمہ کی وساطت سے عرفطہ کی زبانی لکھا ہے۔ میں مکہ میں سخت قحط کے زمانہ میں آیا۔ اور قریش نے حضرت ابوطالب سے کہا سخت قحط کے آثار ظاہر ہیں اور ہم لوگ قحط میں گرفتار ہیں۔ چلئے بارش کی دُعا کریں چنانچہ ابو طالب اپنے ساتھ ایک بیٹے کو لئے روانہ ہوئے۔ ان صاحبزادہ کی مثال اس آفتاب زیرِ ابر کی مانند تھی جس پر سے ابھی بادل ہٹا ہو۔ حضرت ابو طالب کے ساتھ اور بھی بعض لڑکے تھے۔ غرض کہ ابو طالب نے آفتابِ تمثال فرزند کو گود میں اُٹھا کر آپ ﷺ کی پیٹھ کعبہ کو لگائی اور آپ ﷺ نے آسمان کی طرف اپنی انگلی اُٹھائی۔ اگر چہ آسمان پر بادل کا کوئی اثر تک نہ تھا لیکن انگشتِ مبارک کا اشارہ پاتے ہی ہر چہار طرف سے بادل گھر آئے اور اتنی زیادہ بارش ہوئی کہ نالے بہہ نکلے اس وقت ابو طالب نے یہ اشعار پڑھے تھے۔

ترجمہ اشعار :

"سُرخ وسفید رنگ والے جن کے چہرہ سے بادل سیراب ہوتے ہیں یہ یتیموں کے ملجا اور فاقہ کشوں کو شکم کرتے ہیں۔ یہ مسکینوں کے ماویٰ وجائے پناہ ہیں۔ ملجا کو عربی زبان میں "ثمال" (ث کے زیر سے) کہتے ہیں نیز ثمال کے معنی فریادرس اور فاقہ کشوں کو شکم سیر کرنے والے کے بھی آتے ہیں"۔

اور ارامل جس کا واحد ارملہ ہے اس کے معنی مسکینوں کے ہیں جو مرد وزن دونوں کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ تاہم یہ لفظ ارامل صرف عورتوں کے ساتھ مخصوص اور بکثرت مستعمل ہے۔

حضرت ابو طالب کا یہ شعر ان کے طویل قصیدہ میں موجود ہے جسے ابنِ اسحٰق نے کامل طور پر نقل کیا ہے۔

اس قصیدہ کے علاوہ حضرت ابو طالب نے رسول اکرم ﷺ کی نعت میں دیگر قصائد بھی کہے ہیں اور آپ نے رسول اکرم ﷺ کی جو کم سنی سے کفالت کی وہ مشہور ہے۔

ابن التین کا بیان ہے کہ حضرت ابوطالب کا یہ شعر اس امر کا ثبوت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کی بعثت سے قبل ہی وہ آپ ﷺ کی نبوت کے قائل تھے جس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ بحیریٰ راہب وغیرہ نے بھی رسولِ اکرم ﷺ کی منزلت وشان سے مطلع کردیا تھا۔

ابنِ حجر عسقلانی نے ابنِ اسحٰق کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حضرت ابوطالب کہ یہ شعر رسولِ اکرم ﷺ کی بعثت کے بعد کا ہے اور اکثر احادیث سے ثابت ہے کہ رسالتمآب ﷺ کی نبوت کے حضرت ابوطالب معترف تھے۔

مندرجہ بالا روایات سے بعض شیعہ حضرت ابوطالب کے مسلمان ہونے کا ثبوت لاتے اور کہتے ہیں کہ بحالتِ اسلام ان کی وفات ہوئی۔

فرقہ حشویہ کہتا ہے کہ حضرت ابوطالب نے بحالتِ کفر انتقال کیا اور اپنے اس دعویٰ کے ثبوت میں جو دلائل پیش کرتا ہے ان سے حضرت ابوطالب کا کافر رہنا کسی طرح بھی ثابت نہیں ہوتا۔ اور مواہب لدنیہ میں بھی یہی مفہوم تحریر ہے۔

ایک روایت میں ہے کہ حضرت ابوطالب کی وفات کے وقت رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا اے چچا جان فرمایئے لا الٰہ الا اللہ تا کہ اس کلمہ کی بدولت روزِ محشر مجھ پر آپ ﷺ کی شفاعت جائز ہو جائے۔ ابوطالب نے رسولِ اکرم ﷺ کی اس خواہش پر جواب دیا۔ اے بھتیجے! اگر مجھے قریش کے اس طعنہ زنی کا خوف نہ ہوتا کہ موت کے ڈر سے کلمہ پڑھ لیا تو بخدا میں کلمۂ اسلام پڑھ لیتا۔ البتہ اب تمہاری خوشی کے لئے پڑھ لیتا ہوں۔

حضرت ابوطالب کے وقتِ نزع میں لب ہلتے دیکھ کر عباسؓ نے اپنے کان ان کے منہ کے قریب کئے اور رسولِ اکرم ﷺ سے کہا اے بھتیجہ بخدا میں نے اپنے بھائی ابوطالب کو وہ کلمہ پڑھتے سُنا جو آپ ﷺ نے بتایا تھا۔ اس پر رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا میں نے نہیں سُنا۔

ابنِ اسحٰق کی روایت ہے کہ حضرت ابوطالب بوقتِ مرگ اسلام لے آئے تھے۔ ان تمام روایات کا یہ جواب دیا گیا ہے کہ حضرت عبدالمطلب کی ملت پر ہی ابوطالب کی موت واقع ہوئی اور اسی قول کو صحیح کہا گیا ہے۔

اس بارے میں سلسلۂ کلام بہت طول طویل ہے اور حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی حق کہلواتا اور وہی راہِ راست دکھاتا ہے۔

## سفرِ شام

۱۲ سال کی عمر میں رسول اکرم ﷺ اپنے چچا حضرت ابو طالب کے ساتھ مکہ سے سفر شام کے لئے روانہ ہوئے ۔ اور جب بصرہ میں پہنچے تو آپ ﷺ کی بحیریٰ راہب نے جس کا نام جرجیس تھا دیکھ کر پہچان لیا، اور آپ ﷺ کا دست مبارک پکڑ کر کہا۔ یہ سردارِ دو عالم ہیں۔ انہیں اللہ نے نبی بنا کر تمام جہانوں کے لئے رحمت بنایا ہے۔

پھر اس سے پوچھا گیا کہ تمہیں یہ سب کیسے معلوم ہوا؟ تو اس نے جواباً کہا آپ سب لوگ جب عقبہ کی پہاڑی پر آئے تو ہر ایک شجر و حجر نے ان کو سجدہ کیا اور شجر و حجر صرف نبی اللہ کو سجدہ کرتے ہیں۔ اور میں تو آپ کی مہرِ نبوت کو بھی پہچانتا ہوں جو آپ ﷺ کی پشتِ مبارک پر آپ ﷺ کے کندھے کی نرم ہڈی کے پاس ایک سیب کی مانند ہے اور یہ تمام علاماتِ نبوت میں نے کتب قدیم میں پڑھی ہیں۔

## شادی

رسول اکرم ﷺ نے ۲۵ سال کی عمر میں حضرت خدیجہؓ کے ساتھ جن کی عمر ۴۰ سال کی تھی عقد فرمایا۔ حضرت خدیجہؓ کو زمانہ جاہلیت میں طاہرہ کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ رسولِ اکرم ﷺ نے حضرت خدیجہؓ کا مہر بیس سرخ اونٹ مقرر فرمائے آپ ﷺ کی محفل عقد میں حضرت ابوبکر صدیق اور قبیلہ مضر کے رئیس و سردار شریک تھے۔ اور حضرت ابو طالب نے یہ خطبہ پڑھایا تھا۔ (ترجمہ خطبہ)

تمام تعریفیں اور خوبیاں صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جس نے ہمیں ابراہیمؑ کی ذریت اسمٰعیلؑ کی اولاد قبیلہ سعد کی نسل اور قبیلہ کے خاندان میں پیدا کیا۔ اس نے ہمیں کعبہ کا محافظ اور خدمت گار حرم بنایا۔ کعبہ وہ کعبہ جو حج کا مقام اور امن و حُرمت کا مسکن ہے اور ساتھ ہی ہم کو حاکم بنایا ہے۔ بعد حمد واضح ہو کہ میرے یہ بھتیجے محمد ﷺ بن عبداللہ بن عبدالمطلب بڑی شان و شوکت کے مالک ہیں۔ کوئی ان کا ہمسر نہیں اور یہ ہر ایک پر غالب آئیں گے اگرچہ مالی طور پر طاقت ور نہیں لیکن واضح رہے کہ مال و دولت ختم ہو جانے والا سایہ اور نو مولود حیلہ جوئی ہے۔

نیز حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی عزیز داری و قرابت سے تم لوگ بخوبی واقف ہو۔

حضرت ابو طالب ہی وہ شخصیت تھے جنہوں نے ام المومنین حضرت خدیجہؓ الکبریٰ کو رسول اکرم ﷺ کا پیام دیا تھا اور مال و دولت میں سے آپ کے مہرِ موجل و مہرِ معجل کی

ادائیگی کی تھی۔ ان تمام اعمال حسنہ کی بدولت اللہ کی قسم آپ کے لئے زبردست خوشخبری اور نہایت بلند شان وشوکت مقدر ہے۔

## تاریخِ نبوّت

رسولِ اکرم ﷺ کی عمرِ مبارک جس وقت چالیس سال کی ہوئی بعض کہتے ہیں کہ چالیس سال و چالیس دن یا چالیس سال ودس دن، یا چالیس سال و دو ماہ کی عمر ہوگئی تو پیر کے دن ۱۷ یا ۲۴ رمضان تو اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو رحمۃ للعالمین اور تمام جنات وانسانوں کی طرف رسول بنایا۔

ابنِ عبدالبر نے لکھا ہے کہ پیر کے دن ۸ ربیع الاوّل ۴۱ عام فیل کو اللہ نے تمام مخلوق کی طرف رسول بنایا، آپ ﷺ کی قدر ومنزلت کو رفعت دی۔ اور تمام جہانوں میں آپ ﷺ کے ذکر کو بلند وبالا کیا۔

نبوّت کے بعد آپ ﷺ ۱۳ سال مکہ معظمہ میں قیام پذیر رہے پھر بحکمِ الٰہی آپ ﷺ نے مدینہ طیبہ ہجرت فرمائی جہاں دس سال افادیت فرمائی اور اس مدت میں فی سبیل اللہ جہاد کیے۔ مخلوق کو دعوتِ اسلام دی۔ اور دنیا کو نورِ ایمان ویقین کی درخشانی سے منور کیا۔

## عمرِ شریف

اللہ تعالیٰ کی حکمت آپ ﷺ کی بعثت میں یہ تھی کہ مخلوق ہدایت حاصل کرے، مسلمانوں کے اخلاق بلند پایہ ہو جائیں اور مذہب اسلام کی بنیادیں مکمل ہو جائیں۔ جب یہ کام پورے ہوگئے اور یہ مقصد کامل ہوگیا تو اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو اپنی طرف اعلیٰ علیین میں اُٹھانے کے لئے۔ آپ ﷺ کو ۶۳ سال کی عمر میں اپنے پاس بلایا۔

اے اللہ دُرود وسلام ہو حضرت خاتم النبیین ﷺ پر، آپ ﷺ کے آل واصحابؓ پر، آپ ﷺ کے متبعین وفرمانبرداروں پر اور تمام علماء وصلحاء پر۔ (آمین)



# باب دوم

## وصال سرورِ عالم ﷺ کے اوّل و آخر کے حالات

عبداللہ بن مسعودؓ کا بیان ہے کہ ہمارے نبی کریم و محبوب ربّ العالمین نے اپنے وصال سے ایک ماہ قبل ہمیں اپنے وصال کی اطلاع دے دی تھی۔ میرے ماں باپ اور میری جان آپ ﷺ پر قربان، جب آپ ﷺ کی جدائی کا وقت قریب آیا تو ہم سب اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے دولت کدہ میں جمع ہوئے اور سرورِ عالم ﷺ نے باآوازِ بلند فرمایا تم زندہ و سلامت رہو۔ رحمتِ الٰہی تمہاری حفاظت کرے۔ تمہیں قوت و طاقت دے۔ تمہیں خوب رزق دے، اس نے تمہیں رفعت و بلندی دی اور منفعت بخش چیزیں مرحمت فرمائیں۔ وہی تمہارا ملجاء ماویٰ ہے۔ اسی نے تم کو ہدایت دی اور وہی تمہیں اپنی حفاظت میں رکھے۔ لوگو! میں تمہیں وصیّت کرتا ہوں کہ ہر حال میں اللہ سے ڈرتے رہنا۔ اور منجانب اللہ بھی تم کو یہی حکم دیتا ہوں کہ صرف اسی سے خائف رہنا۔ اور کبھی اس کی خلاف ورزی نہ کرنا۔ اور واضح طور پر کہہ رہا ہوں کہ میں تمہارے لئے ڈرانے والا ہوں اور بتا رہا ہوں کہ اللہ کی عبادت میں سرکشی نہ کرنا اور اس کے شہروں میں گردن افرازی نہ کرنا اللہ نے میری وساطت سے تم سے کہا ہے کہ آخرت میں اچھائیاں ان لوگوں کیلئے ہیں جو زمین میں فتنہ و فساد نہیں کرتے اِتراتے اور اکڑتے نہیں۔ اور آخرت کی بھلائیاں ان کے لئے ہیں جو متقی و پرہیز گار ہیں۔ اور دوزخ ان لوگوں کا ٹھکانا ہے جو مغرور و متکبر ہیں۔ اس کے بعد ہم فرمانبرداروں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ کیا آپ ﷺ ہم کو چھوڑ دیں گے؟ ارشادِ عالی ہوا جدائی کا وقت قریب ہے۔ اور میں عنقریب اللہ تعالیٰ کے حضور اس کی جنّت الماویٰ میں، سدرۃ المنتہیٰ کے پاس جانے والا ہوں وہی عمدہ رفیق و ساتھی ہے۔ حوضِ کوثر، چھلکتے جام اور پسندیدہ عیش میرا منتظر ہے۔

اس کے بعد ہم لوگوں نے کہا یارسول اللہ ﷺ غسل کون دے گا؟

ارشاد فرمایا: میرے قریب ترین اہل۔

پھر ہم نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ کس کپڑے کا کفن دیں؟

فرمایا: میرے موجودہ کپڑوں کا یا مصری پارچہ جات کا یا یمنی چادروں کا۔

پھر ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ نماز کون پڑھائے؟ اتنا کہہ کر ہم رونے لگے اور سرورِ عالم ﷺ کے چشم مبارک بھی ڈبڈبا آئیں اور فرمایا صبر کرو۔ اللہ تم پر رحم وکرم کرے اور تمہیں جزائے خیر دے۔ سنو جب تم مجھے غسل دے کر کفنا چکو تو میرے اسی مکان میں میری قبر کے پاس میرا پلنگ رکھ کر تھوڑی دیر کے لئے ہٹ جانا کیونکہ سب سے پہلے مجھ پر میرے دوست جبریلؑ پھر میکائیل پھر اسرافیل پھر ملک الموت تمام دیگر فرشتوں کے ساتھ درود بھیجیں گے پھر تم جماعت در جماعت ہو کر مجھ پر صلوٰۃ وسلام پڑھنا۔ خبردار جھوٹی تعریف اور نوحہ و ماتم کر کے مجھے تکلیف نہ دینا سب سے پہلے میرے اہلِ بیت مَرد، درود کی ابتدا کریں اور پھر خواتین اس کے بعد تم تمام لوگ اور پھر میرے وہ صحابہ جو اس وقت موجود نہیں ہیں مجھ پر صلوٰۃ وسلام پڑھیں اور واضح ہو کہ آج کے دن سے قیامت تک جو لوگ میرے لائے ہوئے مذہب اسلام پر باقی و برقرار رہیں وہ سب مجھ پر درود وسلام پڑھیں۔

پھر ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ قبر میں کون اُتارے؟

ارشادِ عالی ہوا میرے وہ اہل، جن کے ساتھ بکثرت فرشتے ہوں گے وہ فرشتے تمہیں دیکھیں گے اور تم انہیں نہ دیکھ سکو گے۔

انوارِ تنزیل ومدارک میں ابنِ عباس ؓ کی زبانی تحریر ہے کہ سب سے آخر میں جبریلؑ یہ آیت لے کر نازل ہوئے :

**واتقوا یومًا ترجعون فیه اِلی اللّٰه ثُمّ توُفی کُلُّ نفسٍ بما کسبت وهم لا یظلمون۔**

ترجمہ : "اس وقت سے ڈرو جب کہ تم اللہ کی طرف لوٹو گے پھر ہر ایک جاندار کو اس کے عمل کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ان پر کسی قسم کا ظلم نہیں کیا جائے گا"۔

اس کے بعد حضرت ابنِ عباس ؓ نے فرمایا اس آیت کو سورہ بقرۃ کی آیت نمبر (۲۸) سے ملا کر پڑھو۔

اس آیت کے نزول کے بعد رسولِ اکرم ﷺ اکیس دن بعض کے نزدیک (۸۱) اور بعض کے تین گھنٹہ مزید ہم لوگوں میں رونق افروز رہے۔ اس کے بعد حضرت ابنِ عباس ؓ نے بچشمِ گریاں کہا مہبط وحی الٰہی کا اختتام وعید وخوف الٰہی پر ہوا۔

## ابتداء علالت

روایت ہے کہ بدھ کے دن ۲۸ صفر ۱۱ھ کو رسولِ اکرم ﷺ کے سرِ مبارک میں جب کہ حضرت میمونہ ؓ کے دولت کدہ میں تشریف فرما تھے۔ درد کی ابتداء ہوئی۔

بعض کے نزدیک یہ تاریخ ۲۹ صفر تھی اور بعض کے نزدیک شروع ماہِ ربیع الاوّل تھا کتاب الوفاء میں مرقوم ہے کہ ۲۰ صفر کو آپ ﷺ علیل ہوئے اور ۱۲ ربیع الاوّل کو آپ ﷺ نے پردہ فرمایا۔

رزیں نے ابی حاتم کی زبانی آپ ﷺ کی تاریخِ وصال ماہِ ربیع الاوّل ۱۱ھ لکھی ہے اور تحریر کیا ہے کہ امّ المومنین حضرت میمونہ ؓ کے دولت کدہ میں آپ ﷺ کو مرض کی ابتداء ہوئی۔ بعض کے نزدیک آپ ﷺ کا قیام ام المومنین زینب ؓ بنت جحش بعض کے نزدیک اُمّ المومنین حضرت ریحانہ کے دولت سرا میں تھا۔

خطابی نے لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ پیر کے دن بعض کے نزدیک ہفتہ کے دن اور بعض کے نزدیک بدھ کے دن علیل ہوئے۔

حاکم نے لکھا ہے کہ آپ ﷺ ہفتہ کے دن اور بعض کے نزدیک بدھ کے دن مرضِ دردِ سر میں علیل ہوئے۔ اور یہی دونوں قول کتاب روضہ میں بھی تحریر ہیں۔ آپ ﷺ کے زمانۂ علالت کی مدت میں لوگ باہم مختلف الخیال ہیں بعض لوگ چودہ اور بعض بارہ دن مدتِ علالت بتاتے ہیں اور بارہ دن تک آپ ﷺ کی علالت اکثر لوگوں کے نزدیک متفق علیہ ہے۔

سلیمان تیمی جیسے ثقہ نے آپ ﷺ کی مدتِ علالت دس دن بتائی ہے اور کہا ہے کہ ہفتہ کے دن ۲۲ صفر ۱۱ھ کو آپ ﷺ علیل ہوئے اور پیر کے دن بتاریخ ۲/ ربیع الاوّل ۱۱ھ ملک الموت کو لبیک کہا۔

کتاب الاکتفاء میں مرقوم ہے کہ حجۃ الوداع سے واپس آکر رسولِ اکرم ﷺ نے باقی ایام ذوالحجہ اور ماہِ محرم وصفر مدینہ منورہ میں بسر فرماتے ہوئے لوگوں کو احکامِ الٰہی سے باخبر فرمایا۔ اور اسی زمانہ میں اسامہ بن زید کو مملکتِ شام کی جانب جانے کا حکم دیا اور فرمایا سرزمینِ فلسطین سے بلقاء وروم کی سرحدیں دور کردیں ساتھ ہی لوگوں کو سامانِ جنگ مرحمت فرمایا اور مہاجرین اولین کی فوج پر اسامہ بن زید کو سپہ سالار بنا کر روانہ فرمایا۔ اور یہ آخری جمعیت تھی جسے رسول اکرم ﷺ نے بہ نفس نفیس روانگی کا حکم دیا۔ لوگ روانگی کی تیاری کر رہے تھے کہ سرورِ عالم ﷺ کو وہ مرض لاحق ہوا جس میں اللہ تعالیٰ نے اپنی مشیت کے مطابق رحم وکرم کرتے ہوئے ۲۸ صفر یا ابتداء ماہِ ربیع الاوّل ۱۱ھ میں آپ ﷺ کو اپنے پاس بُلا لیا۔

مرض لاحق ہونے کے دن سے پہلی والی رات کا واقعہ یہ ہے کہ آپ ﷺ آدھی رات کو بقیع غرقد (مشہور قبرستان) تشریف لے گئے اور مرحومین کے لئے دُعائے مغفرت کی اور وہاں سے درِ دولت واپس ہوئے۔ اسی رات کی صبح کو آپ ﷺ کو دردِ سر کا مرض لاحق ہوا۔

آپ کے غلام ابو مویہبہؓ کا بیان ہے رات کے وقت سرور عالم ﷺ نے مجھے طلب کر کے فرمایا۔ اے ابو مویہبہ! مجھے حکم دیا گیا ہے کہ بقیع غرقد کے مدفون کے لئے دعائے مغفرت کروں۔ تم میرے ساتھ چلو۔ چنانچہ میں آپ ﷺ کے ساتھ چلا۔ آپ ﷺ نے بقیع غرقد میں قدم رنجہ فرما کر کہا السلام علیکم اے اہل قبور! آنے والی صبح تمہارے لئے مبارک و مسعود ہو۔ اور تمہاری مثال ان لوگوں کی مانند نہ ہو جن کی صبح ہونے سے پہلے ہی انکو اندھیری رات فتنہ وفساد میں مبتلا کرتی ہے۔

اے آگے جانے والو سُنو! ہم پیچھے آرہے ہیں۔ اس کے بعد سرور عالم ﷺ نے میری (ابو مویہبہ کی) طرف متوجہ ہو کر فرمایا: اے ابو مویہبہ! اللہ نے مجھے اختیار دیا ہے کہ تمام دنیاوی خزانوں کی کنجیاں لے لوں اور ہمیشہ اس دنیا میں رہوں اور چاہے جنت کو سدھاروں اور وصال حاصل کروں۔

اس پر میں (ابو مویہبہ) نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان دنیا کے خزانوں کی کنجیاں لے کر ہمیشہ ہمیشہ دنیا میں رہئے اور پھر جنت بھی لے لیجئے گا۔ یہ سن کر ارشاد عالی ہوا نہیں اے ابو مویہبہ! اللہ کی قسم! میں نے تو وصال رب اور جنت کو پسند کرلیا ہے۔ اس کے بعد سرورِ دو عالم ﷺ نے بقیع غرقد والوں کے لئے دعائے مغفرت فرمائی اور وہاں سے واپس ہونے کے بعد آپ ﷺ کو وہ مرض لاحق ہوا۔ جس میں اللہ نے آپ ﷺ کی روح قبض فرمائی۔

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ جب بقیع غرقد سے واپس ہوئے تو میں نے کہا ”اُف دردِ سر“ اس پر سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا تم کو نہیں بلکہ اے عائشہؓ میں کہتا ہوں ”اُف دردِ سر“ اور ام المومنینؓ فرماتی ہیں کہ ہم باہم اس طرح خوش مزاجی کے ساتھ ایک دوسرے کو تسلی دیتے تھے اس کے بعد سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا اے عائشہ تمہارا کیا نقصان ہے؟ اگر مجھ سے پہلے فوت ہو جاؤ تو میں تمہارا ذمہ دار ہوں، میں تمہیں کفن دوں گا۔ تمہاری نماز پڑھوں گا میں تمہیں سپرد خاک کروں گا۔ (اس پر میں (عائشہؓ)

نے کہا گویا میں آپ ﷺ پر بار ہوگئی ہوں) اور اللہ کی قسم میں یہ سب کروں گا۔

اس کے بعد میں اپنے گھر چلی گئی اور آپ ﷺ دوسری بیوی کے پاس اچھے بھلے تشریف لے گئے اور پھر اسی دن آپ ﷺ کو دردِ سر کا مرض لاحق ہوا۔ اس دن آپ ﷺ حضرت میمونہ کے مکان میں تھے کہ درد کی تکلیف زیادہ ہوگئی۔ چنانچہ آپ ﷺ نے تمام بیبیوں کو طلب فرما کر اجازت لی کہ میرے (عائشہؓ) کے گھر رہیں اور میں آپ ﷺ کی تیمارداری کروں چنانچہ سب کی اجازت پر آپ ﷺ حضرت میمونہؓ کے مکان سے میرے گھر دو آدمیوں کے سہارے اس طرح چلتے ہوئے تشریف لائے کہ آپ ﷺ کے قدموں سے زمین پر لکیریں کھینچ گئیں۔ ان دو آدمیوں میں ایک فضیل بن عباس اور دوسرے ایک اور تھے۔

فضیل بن عباسؓ کا بیان ہے کہ دوسرے شخص میرے ساتھ علی بن ابی طالبؓ تھے اور حضرت عائشہؓ کے گھر آنے کے بعد رسول اکرم ﷺ کا مرض زور پکڑ گیا۔

ایک روایت میں ہے کہ "اف دردِ سر" کہنے کے بعد رسول اکرم ﷺ باہر تشریف لے گئے پھر تھوڑی دیر بعد لوگ آپ ﷺ کو چادر میں لپیٹے میرے (عائشہؓ) کے گھر اٹھا کر لائے۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے دیگر بیبیوں کو بلا کر فرمایا میں بیمار ہوگیا ہوں اور اب اتنی سکت نہیں کہ تم بیبیوں کے پاس آمد ورفت کر سکوں اس لئے مناسب یہی ہے کہ حضرت عائشہ کے پاس مقیم رہوں۔ اس کے بعد میں (عائشہؓ) نے رسول اکرم ﷺ کو [illegible] کرایا حالانکہ اس سے پہلے میں نے کسی کو بھی وضو نہیں کرایا تھا۔

ایک روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ مرض کی شدت میں بار بار فرماتے تھے میں کل کہاں رہوں گا"۔ اس سے آپ ﷺ کا مطلب یہ تھا کہ حضرت عائشہ کی باری کا دن کب ہوگا تاکہ وہاں پہنچ جاؤں۔ یہ سُن کر تمام ازواجِ مطہرات نے متفقہ طور پر اجازت دی کہ یا رسول اللہ (ﷺ) آپ جہاں چاہیں قیام فرمائیں۔ تا آنکہ اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے در دولت میں آپ ﷺ قیام فرما رہے اور وہیں اللہ کو پیارے ہوئے۔

ایک روایت ہے کہ دردِ سر کی حالت میں رسول اکرم ﷺ ایک چادر اوڑھے تمام ازواج مطہرات کے ہاں باری باری تشریف لے گئے اور جب حضرت میمونہؓ کے گھر پہنچے تو مرض شدید ہوگیا۔ چنانچہ تمام ازواج مطہرات نے جمع ہو کر متفقہ طور پر آپ ﷺ کو زیادہ بیمار دیکھ کر آپ ﷺ کو **لُدُوْد** استعمال کرایا۔ چنانچہ آپ ﷺ کو نمونیا ہو جانے کا سب کو خوف دامن گیر ہوگیا تھا۔

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے مروی ہے کہ رسالتمآب ﷺ دورانِ علالت میں اپنی کوکھ پکڑ لیتے تھے، میں نے بھی ایک مرتبہ آپ ﷺ کی کوکھ پکڑی۔ اور اس وقت آپ ﷺ پر اتنی غشی طاری تھی کہ ہم کو آپ ﷺ کی رحلت کا خیال پیدا ہو گیا تھا۔ چنانچہ سب نے آپ ﷺ کو لدود استعمال کرایا۔ پھر رسالت مآب ﷺ کو خود بخود افاقہ ہو گیا۔ اور آپ ﷺ نے فرمایا ہمیں یہ دوا کس نے چٹائی؟ جس پر سب نے خوفزدہ ہو کر حضرت عباس ؓ کی آڑ لی اور متفقہ طور پر گھر بھر کی سب عورتوں نے حضرت عباس ؓ ہی کو دوا چٹانے کا سبب ٹھہرایا۔ حالانکہ حضرت عباس ؓ کا اس میں کوئی عمل دخل تو کیا مشورہ تک نہ تھا۔ اور کہا ہمیں خوف دامن گیر ہو گیا تھا کہ کہیں آپ ﷺ کو نمونیا ہو گیا ہو۔ اور ہم نے آپ ﷺ کے چچا حضرت عباس ؓ کے حکم پر آپ ﷺ کو لدُود دیا ہے اس پر ارشادِ عالی ہوا۔ نمونیا شیطان کی وجہ سے ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے مجھ پر مسلّط ہونے کی شیطان کو کسی قسم کی کوئی قوت نہیں دی ہے۔ اور وہ ہرگز مجھ پر قابو نہیں پا سکتا۔ البتہ یہ سب تم عورتوں کی کارستانی ہے اس لئے تم سب کو لدُود پلایا جائے اور اس حکم سے میرے چچا حضرت عباس ؓ مستثنیٰ ہیں ۔ غرض کہ تمام خواتین کو حتیٰ کہ حضرت میمونہ ؓ روزہ دار کو بھی لدود چٹایا گیا۔ پھر رسولِ اکرم ﷺ حضرت عباس ؓ اور حضرت علی ؓ کے درمیان اُمّ المومنین حضرت عائشہ ؓ کے دولت کدہ میں اس طرح تشریف لے گئے کہ حضرت فضیل ؓ آپ ﷺ کی پشتِ مبارک کو سہارا دیئے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کے قدوم میمنت لزوم سے زمین پر لکریں کھنچ رہی تھیں۔ اور پھر آپ ﷺ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کے دولت کدہ ہی میں رہے کیونکہ شدّتِ مرض کے باعث کہیں اور جانے کی قوت نہ رہی تھی پھر جب آپ ﷺ کے مرض میں اور زیادہ اضافہ ہو گیا تو آپ ﷺ اس قدر بیمار ہو گئے کہ بچھونے پر کروٹیں بدلتے تھے۔ اس وقت میں (عائشہ ؓ) نے کہا اگر ہم میں سے کوئی ایسا کرتا تو آپ ﷺ پسند فرماتے؟ ارشاد فرمایا یقیناً مسلمانوں پر سختی ہوتی ہے۔ جس کی وجہ یہ ہے کہ مسلمان کو جب کوئی کانٹا چبھتا ہے یا اس سے کم و بیش تکلیف ہوتی ہے اور وہ توبہ کرتا ہے تو اسی کے موافق اللہ، مسلمانوں کا درجہ بلند کرتا ہے اور اس کے گناہ معاف کر دیتا ہے۔ اس کے بعد حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے فرمایا رسولِ اکرم ﷺ سے زیادہ کسی پر میں نے مرض کی شدت و تکلیف نہیں دیکھی۔

روایت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کو بے انتہا شدید بخار تھا اور بخار کی تیزی کی وجہ سے کسی کا ہاتھ جسمِ اطہر پر نہیں ٹھہر سکتا تھا اس نوبت پر رسالت مآب ﷺ نے فرمایا کسی نبی کو اتنی

زیادہ تکلیف نہیں ہوئی جتنا مجھ پر تکالیف کا بار ہے اور اللہ نے اتنا ہی ہمارے لیے ثواب بھی زیادہ مقرّر کر دیا ہے۔

عبداللہ ابنِ مسعودؓ کا بیان ہے کہ میں رسولِ اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ ﷺ کو سخت بخار چڑھا ہوا تھا۔ یہ دیکھ کر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ ﷺ کو شدید بخار ہے۔ ارشاد فرمایا ہاں مجھے اتنا بخار ہے جتنا تم دو آدمیوں کو ہوتا ہے۔ میں نے عرض کیا اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ ﷺ کے لئے دوگنا ثواب مقرّر ہے؟ فرمایا ہاں یہی بات ہے۔ اور اسی طرح یہ بھی امر حقیقی ہے کہ جب کسی کو کانٹا چُبھے یا اس سے کم وبیش تکلیف پہنچے تو اسی قدر اللہ اس مسلمان کے گناہوں کا اس تکلیف کو کفّارہ بنا دیتا ہے جس کی مثال ایسی ہے جیسے درخت اپنے پتّے گرا دیتا ہے۔ (بخاری)

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے کہ رسالت مآب ﷺ کو جب زیادہ بخار ہو گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا مجھ پر پانی بھری سات مشکیں بہاؤ شاید اسی سے کچھ آرام ہو اور لوگوں سے گفتگو کر سکوں۔ چنانچہ ہم سب نے آپ ﷺ کو حضرت حفصہؓ کی مملوکہ تانبے کی گیلن میں بٹھایا اور آپ ﷺ پر پانی ڈالنا شروع کیا تا آنکہ آپ ﷺ نے اشارہ سے فرمایا۔ بس ٹھیک ہے تم نے حکم کی تعمیل کر دی اور اسی دن آپ ﷺ نے کھڑے ہو کر خطبہ دیا اور حمد وثنا کے بعد شہدائے جنگِ اُحد کے لئے دعائے مغفرت فرمائی۔

## شدّتِ مرض کے حالات

آپ ﷺ جملہ بارہ دن علیل رہے، بعض کہتے ہیں ۱۸ دن بیمار رہے۔ رسول اکرم ﷺ نے بزمانۂ علالت فرمایا۔ مسجد میں آمد و رفت کے تمام دروازے سوائے ابو بکرؓ کے دروازے کے بند کر دو کیونکہ صحابہؓ کے منجملہ میرے نزدیک ابو بکرؓ ہی سب سے زیادہ احسان والے ہیں۔

ایک روایت میں رسولِ اکرم ﷺ کے الفاظ یہ بیان کئے جاتے ہیں کہ ابو بکرؓ کی کھڑکی کے علاوہ میری طرف مسجد میں کھلنے والی تمام کھڑکیاں بند کر دو۔

عبداللہ ابنِ عمرؓ کا بیان ہے کہ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے آ کر کہا یا رسول اللہ ﷺ مجھے تیمارداری کرنے اور خدمت گرامی میں حاضر رہنے کی اجازت مرحمت فرمائیے۔ اس پر

رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا اے ابوبکر! اگر ازواجِ مطہرات صاحبزادیوں اور اہلِ بیت پر سے اپنی تیمارداری کا بوجھ ہٹادوں تو ان پر میری وجہ سے عظیم تر مشکلات عائد ہو جائیں گی۔ اور اے ابوبکرؓ آپؓ کا اجر کارِ خیر تو اللہ کے ذمہ لازم ہو گیا ہے۔

آپ ﷺ کے زمانۂ مرض کا ایک واقعہ یہ بھی ہے کہ بحالِ علالت آپ ﷺ نے دورانِ خطبہ میں فرمایا اللہ نے بندہ کو اختیار دیا تھا کہ دنیا پسند کرے یا اللہ کے پاس چلا جائے، اس پر بندہ نے اللہ کے پاس چلے جانا منظور کر لیا ہے یہ سُن کر ابوبکر صدیقؓ روئے۔ لوگوں نے آپؓ کے گریہ پر اظہارِ تعجب کیا کیونکہ رسولِ اکرم ﷺ نے تو یہی فرمایا تھا کہ اللہ نے ایک بندہ کو اختیار دیا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ ابوبکر صدیقؓ نے اپنی ذہانت سے رسولِ اکرم ﷺ کی رحلت اس جملہ سے معلوم کر لی۔

ایک روایت ہے کہ بزمانۂ علالت سرورِ عالم ﷺ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے (۴۰) غلام آزاد کئے۔

ایک روایت ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے اپنی علالت کے موقع پر اللہ تعالیٰ کے حضور عافیت وصحت کے لئے دستِ دعا بلند فرمائے۔ لیکن مرضِ الموت کے زمانہ میں شفاء کے لئے دعا نہیں کی بلکہ اپنی جان پر سختی برداشت کرتے اور فرماتے تھے اے نفس تیری عجب کیفیت ہے تو ہر آن بیماری سے پناہ کا مطالبہ کر رہا ہے۔

اس علالت کے دوران آپ ﷺ نے حضرت فاطمہ ؓ سے چپکے سے کچھ کہا تو وہ رونے لگیں، پھر چپکے سے کچھ اور کہا تو وہ ہنسنے لگیں اس پر حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے پوچھا تو کہا کہ میں رسولِ اکرم ﷺ کا راز افشا کرنا نہیں چاہتی۔ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے کہا رسالت مآب ﷺ کی رحلت کے بعد میں نے جنابِ فاطمہ ؓ سے بوقتِ واحد، گریہ وخنداں کا سبب پوچھا تو انہوں نے جواباً کہا ”رسولِ اکرم ﷺ نے پہلی مرتبہ مجھ سے کہا تھا کہ جبریلؑ ہر سال تین مرتبہ مجھے قرآن سناتے تھے اور اس مرتبہ صرف دو قرآن سنائے ہیں اس سے یہ پتا چلتا ہے کہ میرا وقت اب پورا ہو چکا ہے۔ اور میرے اہلِ بیت میں سے تم سب سے پہلے مجھ سے آملو گی۔ اور میں تمہارا بہترین پیش رو ہوں“۔ یہ سُن کر مجھ پر گریہ طاری ہو گیا اس کے بعد سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا ”خوش ہو جاؤ کہ تم میری اُمت کی خواتین کی سردار ہو“۔ اس پر میں خوش ہو گئی اور ہنسنے لگی۔

## امامت

ابتدائی علالت کے دوران آپ ﷺ نماز پڑھاتے رہے البتہ آخری تین دن آپ ﷺ نے امامت نہیں فرمائی۔ بعض کہتے ہیں کہ آپ ﷺ نے (۱۷) وقت کی نماز اپنی علالت کے آخری زمانہ میں نہیں پڑھائی۔ آپ ﷺ نے اس نماز کے وقت جس میں امامت نہیں فرمائی جب اذان ہوئی تو فرمایا حضرت ابوبکر صدیقؓ سے کہو کہ وہ امامت کریں اور لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ اور یہ نمازِ عشاء تھی۔

زہری نے لکھا ہے کہ عبداللہ بن زمعہ سے رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا جاؤ کہہ دو کہ لوگ نماز پڑھ لیں۔ یہ حکم لے کر عبداللہ بن زمعہ جب باہر آئے تو حضرت عمرؓ مل گئے اور ان سے کہا لوگوں کو نماز پڑھا دیجئے۔ حضرت عمرؓ نے لوگوں کو نمازِ جہری پڑھائی۔ چونکہ حضرت عمرؓ بلند آواز تھے آپ کی آواز جب رسالتماب ﷺ نے سنی تو فرمایا یہ عمرؓ کی آواز ہے لوگوں نے عرض کیا جی ہاں۔ اس پر ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ اور مسلمان ﷺ کر نماز پڑھنے کو مناسب نہیں سمجھتے۔ لوگوں کو چاہئے کہ ابوبکر صدیقؓ کے پیچھے نماز پڑھیں اور وہ امامت کریں۔
(کتاب منتقی میں بھی یہی مذکور ہے)

شرح مواقف میں ہے کہ بلالؓ نے اذان دی جسے سُن کر رسولِ اکرم ﷺ نے عبداللہ بن زمعہ سے فرمایا جاؤ ابوبکر صدیقؓ سے کہو کہ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ عبداللہ بن زمعہ جب باہر آئے تو حضرت عمرؓ چند لوگوں کے ساتھ دروازے پر تھے جن میں ابوبکر صدیقؓ نہ تھے۔ چنانچہ میں (عبداللہ بن زمعہ) نے کہا اے عمرؓ آپ لوگوں کو نماز پڑھا دیجئے حضرت عمرؓ نے نمازِ جہری پڑھائی اور آپؓ کی بلند آواز سن کر رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا اللہ نے مسلمانوں کو چیخ کر پڑھنے سے منع کیا ہے۔ اور پھر تین مرتبہ فرمایا ابوبکرؓ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت عمرؓ نے اس موقع پر عبداللہ بن زمعہ سے کہا تم نے بہت بُرا کیا۔ میں تو یہ سمجھا تھا کہ تم کو رسولِ اکرم ﷺ نے میرے نام نماز پڑھانے کا حکم صادر فرمایا ہے۔ جس کے جواب میں عبداللہ بن زمعہ نے کہا اللہ کی قسم۔ رسولِ اکرم ﷺ نے مجھے یہ حکم نہیں دیا تھا کہ میں اپنی طرف سے کسی کو حکم دُوں۔

ایک روایت ہے کہ بلالؓ اذان دینے کے بعد رسولِ اکرم ﷺ کی قیام گاہ کے دروازے پر جا کر کھڑے ہوئے اور کہا السلام علیک یارسول اللہ ۔آپ پر اللہ کی رحمتیں

ہوں۔ جواب میں ارشادِ عالی ہوا جاؤ ابوبکر صدیقؓ سے کہو وہ امامت کریں۔ چنانچہ بلالؓ وہاں سے اپنا سر پکڑے باہر آئے اور کہا ہائے فریاد میری آرزوئیں پامال ہو گئیں میری کمر ٹوٹ گئی۔ کاش میں پیدا ہی نہ ہوتا۔ اور اگر پیدا ہوا تھا تو رسول اکرم ﷺ کی یہ حالتِ علالت نہ دیکھتا۔ اس کے بعد وہ مسجد میں آئے اور کہا کہ اے ابوبکر صدیقؓ آپ کو رسول اکرم ﷺ نے حکم دیا ہے کہ آپ امامت کریں۔ ابوبکر نے جب مسجد میں رسول اکرم ﷺ کو نہ دیکھا تو غش کھا کر گر پڑے کیونکہ وہ بڑے نرم دل تھے اور مسجد کو رسول اکرم ﷺ سے خالی دیکھنا برداشت نہ کر سکے اس نوبت پر عام مسلمانوں نے آہ وفغاں کی رسول اکرم ﷺ نے یہ شور سن کر حضرت فاطمہؓ سے پوچھا یہ غُل کیسا ہے؟ جنہوں نے کہا یارسول اللہ آپ کی عدم موجودگی پر مسجد میں لوگ آہ وفغاں کر رہے ہیں۔ چنانچہ رسول اکرم ﷺ نے حضرت علی وابن عباسؓ کو طلب فرمایا اور ان کے کندھوں کے سہارے مسجد میں تشریف فرما ہو کر نماز پڑھائی پھر ارشاد فرمایا اے مسلمانو! اللہ تعالیٰ تمہارا حافظ ونگہبان ہے۔ بخدا میں تم پر ایک خلیفہ مقرر کر رہا ہوں، اللہ سے ڈرو اور اس کی اطاعت سے کسی صورت انحراف نہ کرنا۔ اور میں عنقریب دنیا چھوڑنے والا ہوں۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے رسول اکرم ﷺ کا مرض جب شدت پذیر ہو گیا تو بلالؓ نماز کی اطلاع دینے آئے جس پر ارشاد فرمایا جاؤ ابوبکر صدیقؓ سے کہو وہ امامت کریں تو میں (عائشہؓ) نے کہا یارسول اللہ میرے والد بزرگوار حضرت ابوبکر صدیقؓ نہایت رقیق القلب ہیں۔ وہ آپ کی جگہ کھڑے ہو کر اپنی آواز مقتدیوں کے کانوں تک نہ پہنچا سکیں گے۔ مناسب یہ ہے کہ حضرت عمرؓ کو امامت کا حکم صادر فرمایا جائے۔ اس پر پھر ارشاد فرمایا جاؤ ابوبکرؓ سے کہو کہ وہ امامت کریں۔ پھر میں (عائشہؓ) نے حضرت حفصہؓ سے کہا آپ کہیے۔ چنانچہ حضرت حفصہؓ نے رسالت مآب ﷺ سے عرض کیا یارسول اللہ! ابوبکر صدیقؓ نہایت نرم دل ہیں۔ وہ آپ ﷺ کی قائم مقامی کی صورت میں اپنی آواز لوگوں تک نہ پہنچا سکیں گے۔ حضرت عمرؓ کو حکم امامت صادر فرمائیں تو انسب ہے۔ اس پر سرور عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا تم یوسفؑ کی عورتوں کی مانند ہو۔ جاؤ ابوبکرؓ سے کہو وہ امامت کریں۔ چنانچہ جب حضرت ابوبکرؓ نے نماز پڑھانا شروع کی تھی کہ رسول اکرم ﷺ کو کچھ افاقہ ہوا اور آپ ﷺ دو آدمیوں کے سہارے بدیں طور کے قدم مبارک زمین پر گھسیٹ رہے تھے مسجد میں تشریف

ئے۔حضرت ابوبکر صدیقؓ آپ کی آہٹ پا کر ہٹنے لگے تو آپ نے ارشاد فرمایا جہاں کھڑے ہو کھڑے رہو۔پھر حضرت ابوبکر صدیقؓ کے بائیں جانب آکر بیٹھ گئے۔اور رسول اکرم ﷺ نے اس طرح نماز پڑھائی کہ آپ بیٹھے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کے دائیں جانب حضرت ابوبکر صدیقؓ کھڑے ہوئے آپ ﷺ کے مقتدی تھے اور دوسرے تمام نمازی حضرت ابوبکر صدیقؓ کی اقتدا کر رہے تھے۔

سیرۃ ابن ہشام میں ہے کہ رسول اکرم ﷺ جب درِ دولت سے مسجد میں تشریف لائے تو لوگوں نے آپ ﷺ کو آگے آنے کے لئے جگہ دی اس سے حضرت ابوبکر صدیقؓ کو رسالت مآب ﷺ کی تشریف آوری محسوس ہوئی اور آپ مصلّیٰ سے پیچھے ہٹنے لگے تو رسول اکرم ﷺ نے آپ کی پیٹھ پر ہاتھ رکھتے ہوئے فرمایا لوگوں کی امامت کرتے رہو۔اور خود سرورِ عالم تشریف لا کر ابوبکرؓ کے پاس بیٹھ گئے اور صدیق اکبر دائیں جانب کھڑے ہو کر نماز پڑھاتے رہے نماز کے بعد ابوبکرؓ نے کہا یا رسول اللہ ہم آپ کی خواہش کے موافق آپ کو اللہ کی نعمت و فضل کے سبب صحت مند پا رہے ہیں۔آج بنت خارجہ کا دن ہے اجازت ہو تو وہاں چلا جاؤں ارشاد فرمایا ہاں۔اس کے بعد سرورِ عالم اپنی قیام گاہ میں تشریف لے گئے۔اور حضرت ابوبکر صدیقؓ مقام سخ میں اپنے اہل و عیال کے پاس چلے گئے۔

غرضکہ تمام روایات اس امر کا ثبوت ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ ہی امام تھے۔

ابن عباسؓ کی زبانی بیان کیا جاتا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے اپنی امت میں سے صرف ابوبکر صدیقؓ کے پیچھے نماز پڑھی اور ایک مرتبہ دوران سفر میں عبدالرحمٰن بن عوف کے پیچھے بھی ایک رکعت پڑھی۔

ابی سلمہ بن عبدالرحمٰن بن عوف نے اپنی والدہ کی زبانی بیان کیا کہ رسول اکرم ﷺ کے ساتھ وہ ایک جنگ میں حاضر تھے کہ دوران سفر میں سرورِ عالم قضائے حاجت کے لئے تشریف لے گئے اتنے میں نماز کا وقت ہو گیا اور لوگوں نے عبدالرحمٰن بن عوف کی امامت میں نماز شروع کر دی۔ایک رکعت کے بعد رسول اکرم ﷺ تشریف لائے اور عبدالرحمٰنؓ کی امامت میں آپ ﷺ نے ایک رکعت پڑھی اور دوسری رکعت خود مکمل فرمائی پھر بعد نماز ارشاد فرمایا کسی نبی نے اس وقت تک رحلت نہیں کی جب تک اپنی امت کے کسی صالح شخص کے پیچھے نماز نہ پڑھ لی ہو۔ (کتاب الصفوۃ میں بھی یہی مرقوم ہے)

مغیرہ بن شعبہ ؓ کا بیان ہے کہ میں رسول اللہ کے ساتھ غزوہ تبوک میں شریک تھا جہاں قبل فجر آپ ﷺ قضائے حاجت کے لئے تشریف لے گئے اور میں آپ ﷺ کے ساتھ پانی کا لوٹا لئے ہوئے تھا۔ رفع حاجت سے فراغت پا کر آپ ﷺ واپس ہوئے تو میں نے آپ ﷺ کے دست مبارک پر لوٹے سے پانی ڈالا۔ آپ ﷺ نے دست مبارک اور چہرہ اقدس دھویا۔ اس وقت آپ ﷺ اونی جبہ زیب تن فرمائے ہوئے تھے۔ پھر جبہ کی آستینوں میں سے ہاتھ نکالنے لگے لیکن جبہ کی آستین تنگ تھیں اس لئے آپ ﷺ نے جبہ کے نیچے دست مبارک نکالے اور جبہ کو اپنے کندھوں پر ڈال کر کہنیوں تک ہاتھ دھوئے پھر منہ دھو کر پیشانی اور عمامہ پر مسح کیا۔ پھر میں (مغیرہ بن شعبہ) جھک کر آپ ﷺ کے موزے اتارنے لگا تو فرمایا رہنے دو۔ میں نے وضو کر کے موزے پہنے ہیں۔ پھر آپ ﷺ نے موزوں پر مسح فرمایا۔

مغیرہ بن شعبہ سے ایک روایت یہ بھی مروی ہے کہ میں مغیرہ نے عرض کیا یا رسول اللہ شاید آپ ﷺ پاؤں دھونا فراموش فرما گئے۔ ارشاد عالی ہوا نہیں بلکہ تم بھول گئے۔ اور اللہ نے مجھے یہی حکم دیا ہے (کہ وضو کر کے موزے پہننے کے بعد اگر دوبارہ وضو کیا جائے تو پہنے ہوئے موزوں پر مسح کیا جائے)۔

ابوداؤد و دارمی نے بھی یہ روایت اسی مضمون کے تحت لکھی ہے۔ مغیرہ کا بیان ہے کہ پھر رسول اکرم ﷺ اور میں سواری پر بیٹھ کر مسلمانوں کی جمعیت میں آئے جہاں نماز شروع ہو چکی تھی۔ اور عبدالرحمٰن بن عوف امامت کر رہے تھے۔ آپ ﷺ نے ان کے ساتھ دوسری رکعت کا رکوع کیا۔ اس دوران انہیں رسول اکرم ﷺ کی تشریف آوری کا احساس ہوا اور وہ پیچھے ہٹنے لگے تو سرور عالم ﷺ نے انہیں ارشاد فرمایا کہ پیچھے نہ ہٹو بلکہ نماز پوری کرو۔ غرض کہ عبدالرحمٰن کے سلام پھیرنے کے بعد رسول اکرم ﷺ کے ساتھ میں بھی کھڑا ہو گیا اور ہم نے دوسری رکعت پڑھ کر نماز پوری کی۔ (مسلم و مشکوٰۃ)

رافع بن عمر بن عبید نے اپنے والد کی زبانی بیان کیا ہے رسول اکرم ﷺ جب شدتِ علالت کے باعث دولت کدہ سے باہر تشریف نہ لا سکے تو ابوبکر صدیق ؓ کو حکم دیا کہ وہ امامت کریں علاوہ ازیں اکثر یہ بھی ہوا کہ ابوبکر صدیق ؓ جب نماز پڑھاتے ہوتے تو رسول اکرم ﷺ تشریف لا کر ان ہی کی امامت میں نماز ادا فرماتے اور حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے علاوہ کسی دوسرے کے پیچھے رسول اکرم ﷺ نے نماز نہیں پڑھی۔ البتہ یہ دوران سفر ایک رکعت عبدالرحمٰن بن عوف کے پیچھے پڑھی ہے۔

اسد الغابۃ میں حسن بصریؒ کے حوالہ سے حضرت علیؓ کی زبانی مرقوم ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے ابوبکر صدیقؓ کو امامت تفویض فرمائی جنہوں نے لوگوں کو نماز پڑھائی اور یہ واقعہ میری موجودگی کا ہے مجھے کسی قسم کی بیماری وغیرہ نہ تھی بلکہ میں تندرست تھا۔ سرورِ عالم ﷺ اگر مجھے آگے بڑھاتے تو میں امامت کرتا لیکن اللہ اور رسالت مآب ﷺ ابوبکر صدیقؓ سے مذہبی امور کی انجام دہی میں خوش تھے اسی لئے ہم نے اپنے دنیاوی معاملات کی انجام دہی میں بھی ابوبکر صدیقؓ پر اظہارِ رضامندی کیا۔

بزمانۂ علالت جمعرات کو جب مزاجِ عالی زیادہ ناساز ہوا تو آپ ﷺ نے ایک تحریر لکھوانے کا ارادہ کر کے عبدالرحمٰن بن ابوبکرؓ سے فرمایا شانہ کی ہڈی یا تختی لاؤ تا کہ وہ تحریر کردوں جس سے بحق ابوبکرؓ کوئی اختلاف نہ رہے اور جب عبدالرحمٰنؓ بہ تعمیل حکمِ عالی کوئی تختی وغیرہ لانے کے لئے جانے لگے تو فرمایا کسی مسلمان کو ابوبکر صدیقؓ سے اختلاف کرنے کی اللہ نے ممانعت کی ہے۔ (اسد الغابۃ)

ابنِ عباسؓ کا بیان ہے رسالت مآب ﷺ کے وصال کے وقت درِ دولت میں اکثر حضرات موجود تھے جن میں عمرؓ بن خطاب بھی تھے۔ سرورِ عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا ''کیا میں تمہیں ایک تحریر دے دوں جس سے میرے بعد تم گمراہی میں نہ پڑو''۔ اس پر حضرت عمرؓ نے لوگوں سے کہا اس وقت رسول اللہ ﷺ پر مرض کا سخت غلبہ ہے (آپ کو فرمان دہی کی تکلیف دینا مناسب نہیں) لوگو! تمہارے پاس قرآنِ کریم موجود ہے۔ جس میں ہر قسم کا علاج موجود ہے اور ہمارے لئے اللہ کی کتاب بہت کافی ہے۔ اس پر اہلِ بیت میں باہمی اختلافِ رائے پیدا ہوا۔ بعض کہنے لگے کاغذ پیش کرو تا کہ رسولِ اکرم ﷺ وہ فرمان صادر فرماویں جس پر آپ ﷺ کے بعد سب متفق رہیں اور کوئی گمراہی میں نہ پڑے۔ اور بعض نے حضرت عمرؓ کی ہم نوائی کی۔ اس اختلافِ آرا کے موقع پر لوگوں کی جب آوازیں بلند ہوئیں تو سرورِ عالم ﷺ نے فرمایا ''جاؤ میرے پاس سے چلے جاؤ''۔ اتنی روایت بیان کر کے حضرت ابنِ عباسؓ کہا کرتے تھے کہ اختلافِ رائے رکھنے والوں کے شور وغل کرنے کے باعث رسولِ اکرم ﷺ کے نوشتہ کی تحریر و عدم تحریر کی وجہ سے نئی نئی مشکلات پیدا ہوگئی ہیں۔ (بخاری)

## ذاتی ملکیت

رسالتِ مآب ﷺ کے پاس صرف سات دینار تھے جو آپ ﷺ کے وصال میں صرف ہو گئے۔ (بخاری)

سہل بن سعد کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کے پاس سات دینار تھے جو آپ ﷺ نے حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کے پاس رکھوائے تھے سخت بیماری کے دوران ایک دن فرمایا۔ اے عائشہ محولہ دینار لاؤ اس کے بعد آپ ﷺ پر غشی طاری ہو گئی۔ سرورِ عالم ﷺ نے تین مرتبہ دینار لانے کیلئے فرمایا اور تینوں مرتبہ آپ ﷺ پر غشی طاری ہو گئی اور حضرت عائشہ صدیقہ ؓ مشغول بکار تھیں تا آنکہ وہ ساتوں دینار حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے حضرت علی ؓ کے پاس خیرات کرنے کے لئے بھیج دیئے۔ اور پیر کی شام کو جب کہ رسولِ اکرم ﷺ ملک الموت کو لبیک کہنے والے تھے کہ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے کسی زوجہ مطہرہ کے پاس اپنا چراغ بھیج کر کہلوایا اس میں ذرا سا تیل ڈال دیجئے (کیونکہ ہمارے گھر میں اندھیرا ہے) اور رسولِ اکرم ﷺ ملک الموت کو لبیک کہنے کی تیاری کر رہے ہیں۔

ایک روایت میں ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کو حضرت عائشہ صدیقہ ؓ اپنی گود میں لئے بیٹھی تھیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا اے عائشہ تم نے ان اشرفیوں کا کیا کیا؟ (جو ہم نے تمہاری تحویل میں دی تھیں) جواب دیا وہ میری تحویل میں موجود ہیں۔ فرمایا وہ خرچ کر دو۔ اس کے بعد آپ ﷺ پر غشی طاری ہو گئی اور حضرت عائشہ ؓ آپ ﷺ کو گود میں لئے بیٹھی تھیں کہ آپ ﷺ کو افاقہ ہوا اور پھر آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم نے وہ اشرفیاں خرچ کر دیں؟ جواب دیا جی نہیں، تو آپ ﷺ نے طلب کر کے وہ اشرفیاں اپنی ہتھیلی پر رکھیں اور فرمایا جب تک یہ سونا میرے پاس ہے اس وقت تک وصالِ الٰہی نہ ہو۔ چنانچہ وہ سب اشرفیاں خرچ کر دیں اور اسی دن آپ ﷺ نے وصال فرمایا۔

## اختیارِ قیام

حضرت عائشہ ؓ کا بیان ہے میں سُنا کرتی تھی کہ ہر نبی کو وفات سے پہلے دنیا یا آخرت میں رہنے کا اختیار دیا جاتا ہے کہ وہ جسے چاہے قبول کرے۔ اور میں نے رسول اللہ ﷺ کو مرض کے آخری زمانہ میں فرماتے سُنا ہے۔ "ان لوگوں کے ساتھ (شامل کر) جن پر تو نے انعام کیا ہے جو نبی، صدّیق، شہید اور صالح حضرت ہیں اُن۔ اے اللہ تو بہترین رفیق ہے میرا"۔

(عائشہ ؓ کا) خیال ہے کہ جب آپ ﷺ نے یہ دُعا کی اسی وقت آپ ﷺ کو اختیارِ قیام دُنیایا آخرت ملا تھا۔

اور ایک دوسری روایت کے الفاظ یہ ہیں (جن کا ترجمہ یہ ہے) کہ میں (اختیار کرتا ہوں) رفیقِ اعلیٰ کو جنت میں اور میرے ساتھ نبی، صدّیق، شہید اور صالح حضرات ہوں گے اور یہ لوگ بہترین ساتھی ہوں گے۔

شدتِ مرض کے زمانہ میں وصال سے قبل آپ ﷺ نے مسواک کی۔

## حالاتِ وصال

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ اللہ کی مجھ پر یہ نعمت ہوئی کہ میرے گھر میں میری باری کے دن میری گود میں میرے سینہ پر رسالتمآب ﷺ نے وصال فرمایا۔

ایک روایت میں ہے کہ میری ٹھوڑی اور میری گردن پر آپ ﷺ نے سہارا لے کر وصال فرمایا اور اللہ نے میرا اور آپ ﷺ کا لعابِ دہن وصالِ الٰہی سے پہلے ایک جا کیا وہ اس طرح کہ میرے بھائی عبدالرحمٰن بن سیدّنا ابوبکر صدیق ؓ اپنے ہاتھ میں مسواک لئے میرے گھر آئے۔ اور رسولِ اکرم ﷺ میری گود میں آرام فرما رہے تھے۔ میں نے دیکھا کہ بھائی عبدالرحمٰن کی مسواک کی طرف آپ ﷺ دیکھ رہے ہیں۔ میں نے محسوس کیا کہ آپ ﷺ مسواک چاہتے ہیں چنانچہ میں نے کہا یا رسول اللہ مسواک پیش کروں؟ تو سر کے اشارہ سے کہا ہاں۔ غرض کہ میں نے وہ مسواک پیش کی اور وہ آپ ﷺ کو سخت معلوم ہوئی تو میں نے کہا اسے نرم کردوں؟ آپ ﷺ نے سر کے اشارہ سے فرمایا ہاں۔ چنانچہ میں نے ملائم کردی جس سے آپ ﷺ نے مسواک کی۔ نیز آپ ﷺ کے پاس ایک برتن میں پانی رکھا ہوا تھا جس میں ہاتھ ڈالتے اور چہرہ اقدس پر پھیرتے اور لا الٰہ الا اللہ کہتے اور فرماتے موت کے وقت سکرات ہوتی ہے۔ پھر آپ ﷺ ہاتھ اونچے کر کے فرمانے لگے رفیقِ اعلیٰ رفیقِ اعلیٰ تا آنکہ روح پرواز ہوئی اور دستِ مبارک زمین پر آرہے۔

حاکم و سعد نے مختلف روایتوں کے ذریعہ لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کا سرِ مبارک بوقتِ وصالِ الٰہی حضرت علی ؓ کی گود میں تھا۔ حافظ ابنِ حجر نے لکھا ہے کہ حاکم کی روایات کے راوی مشتبہ ہیں۔ اس لئے ان روایات کی طرف التفات نہ کیا جائے۔

شدّتِ مرض کے زمانہ میں پیر کے دن آپ ﷺ نے مسجد میں کھلنے والے دروزاہ کا پردہ اُٹھا کر لوگوں کو فجر کی نماز پڑھتے دیکھا۔

حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کی علالت کے زمانہ میں حضرت ابوبکر صدیقؓ نماز پڑھاتے تھے۔ بروزِ وصال پیر کے دن جبکہ نماز ہو رہی تھی کہ رسولِ اکرم ﷺ نے کھڑے ہو کر مسجد میں کھلنے والے دروازہ کا پردہ اُٹھا کر ہم لوگوں کی طرف دیکھا اس وقت چہرۂ اقدس ہمیں کتابِ الٰہی کا ایک ورق معلوم ہوا۔ آپ ﷺ مسکرائے اور ہم نے ارادہ کیا کہ نماز چھوڑ کر ہم آپ ﷺ کے دیدار سے آنکھوں کو منور اور دل کو ٹھنڈک دیں۔ اسی دوران حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اس خیال سے کہ رسولِ اکرم ﷺ نماز کے لئے تشریف لا رہے ہیں ایڑیوں کے بل پیچھے ہٹنا چاہا لیکن آپ ﷺ نے اشارہ فرمایا نماز پڑھاتے رہیے۔ پھر آپ ﷺ نے پردہ چھوڑ دیا اور اسی دن آپ ﷺ نے رحلت فرمائی۔

شدّتِ مرض کے زمانہ میں ایک دن ابنِ عباسؓ و علیؓ دونوں دولت کدہ رسالت مآب ﷺ سے باہر آئے جہاں ایک شخص نے مل کر پوچھا اے ابوالحسن! رسول اللہ ﷺ کا مزاج کیسا ہے؟ جواب دیا اچھے ہیں اس کے بعد ابنِ عباسؓ نے علیؓ سے کہا تین دن بعد تم بے سہارا ہونے والے ہو۔ پھر ذرا الگ ہو کر کہا میرا خیال ہے اور میں بخوبی واقف ہوں کہ بوقتِ وفات اولادِ عبدالمطلب کے چہرے بُشرے سے کیسے ہو جاتے ہیں۔ اور مجھے خوف ہے کہ موجودہ علالت سے رسول ﷺ جانبر نہ ہوں گے۔ اس لئے ہمارے ساتھ چلو تا کہ آپ ﷺ سے پوچھ لیں کہ امامت کس کو دی جا رہی ہے اگر ہم لوگوں کو امیر نہ بنایا گیا ہو تو اپنے حقوق میں عمدہ قسم کی وصیت لکھوالیں۔ اس پر حضرت علیؓ نے جواباً کہا۔ رسول اللہ ﷺ کے پاس چلنے پر بھی اگر ہمیں امیر نہ بنایا تو کیا سمجھتے ہیں کہ آپ ﷺ کے بعد لوگ ہمیں تسلیم کریں گے؟ اور بخدا میں کبھی بھی آپ ﷺ سے امارت کے بارے میں کوئی دریافت نہیں کروں گا۔

شدّتِ مرض کے زمانہ کا ایک واقعہ یہ ہے کہ رسالتِ مآب ﷺ کے وصال سے تین دن پہلے تک جبریل روزانہ آتے، اور مزاج پُرسی کرتے تھے، یعنی ہفتہ اتوار اور پیر کے دن مسلسل آتے رہے اور اسی پیر کے دن ملک الموت بھی اجازت لے کر دولت کدہ کے اندر داخل ہوئے۔

ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کے مرض الموت کے زمانہ میں جبریلؑ نے حاضری دے کر کہا اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو سلام کہا ہے اور مزاج پُرسی کی ہے۔ آپ ﷺ نے جواباً کہا اے اللہ کے امین! میں علیل ہوں۔ اور ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا

اے جبریلؑ میں خود کو گرفتارِ تکلیف پار ہا ہوں۔ پھر دوسرے دن جبریلؑ نے آ کر کہا اے محمد اللہ تعالیٰ نے آپ کو سلام کہا اور مزاج دریافت کیا ہے جواب دیا اے اللہ کے امین! میں خود کو علیل پاتا ہوں۔ پھر تیسرے دن جبریلؑ نے آ کر عرض کیا اے محمدؐ اللہ تعالیٰ نے آپ کو سلام کہا اور مزاجِ عالی دریافت کیا ہے۔ ارشاد فرمایا۔ اے اللہ کے امین! میں دردمند ہوں چونکہ جبریلؑ کے ساتھ ملک الموت بھی تھے جنہیں دیکھ کر رسول اللہ نے دریافت فرمایا یہ آپؑ کے ساتھ کون ہیں؟ جبریلؑ نے کہا یہ ملک الموت ہیں اور دُنیا میں یہ میری آخری آمد ہے۔ آپ ﷺ کے بعد کسی آدمی کے پاس میں نہیں آؤں گا۔ چنانچہ اسی وقت رسول اللہ ﷺ پر موت کی سختی ہوئی۔ آپ ﷺ کے پاس پانی بھرا ایک برتن رکھا تھا جس میں سے تھوڑا سا پانی لے کر چہرۂ اقدس پر مَل لیتے اور فرماتے اے اللہ سکرات موت پر میری مدد کرنا۔

ابو ہریرہؓ کا بیان ہے کہ مرض الموت کے زمانہ میں رسول اکرم ﷺ فرماتے تھے خیبر کا زہر آلا لقمہ ہمیشہ بُرے اثرات ظاہر کرتا رہا۔ اور اس وقت بھی رگِ گلو کٹتی ہوئی محسوس ہو رہی ہے۔

ابن اسحٰق نے اپنی شفاء میں تمام مسلمانوں کا خیال لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ شہید ہوئے باوجودیکہ اللہ نے آپ ﷺ کو شرفِ نبوت سے بھی سرفراز فرمایا تھا۔

حضرت عائشہؓ کا بیان ہے رسول اللہ ﷺ کلماتِ ذیل پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آتے تھے:

**اَذْھب الباسَ رب الناس اشفہ وانت الشافی لا شفاء اِلّا شفا ئک شفاءً لا یغادر سقما۔**

"اے لوگوں کے رب تو موجودہ تکلیف دور کر کے صحت دے دے۔ تو ہی شفا دینے والا ہے۔ تیری شفاء کے علاوہ کوئی اور صحت و شفا نہیں ہے اور تو ایسی شفاء دے دے کہ کوئی بیماری باقی نہ رہے"۔

(حدیث متفق علیہ)

پھر جب رسول اللہ ﷺ زیادہ بیمار ہو گئے جس میں آپ ﷺ نے وصالِ الٰہی حاصل کیا تو میں نے (عائشہؓ) نے مذکورہ بالا دعا پڑھ کر آپ ﷺ کے جسمِ اطہر پر ہاتھ پھیرا۔ اور آپ ﷺ نے میرا ہاتھ ہٹا کر فرمایا اے اللہ مجھے اپنی رحمتوں میں لے لے اور (اے ملک الموت) مجھے رفیقِ اعلیٰ سے ملا دے۔ رسولِ اکرم ﷺ کے یہ آخری کلمات میں (عائشہؓ) نے اپنے کانوں سے خود سُنے ہیں۔ (صحیح بخاری و مسلم)

سہیلی کا بیان ہے کہ میں نے واقدی کی کسی کتاب میں لکھا دیکھا ہے، کہ رسول اللہ ﷺ نے سب سے پہلا کلمہ اللہ اکبر اس وقت کہا جب کہ آپ ﷺ حضرت حلیمہ سعدیہ کے پاس شیر خوار تھے۔ اور زندگی کی آخری گھڑی میں آپ ﷺ نے الرفیق الاعلیٰ فرمایا۔

حاکم نے انس رضی اللہ عنہ کی یہ حدیث لکھی ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے سب سے آخر میں یہ کلمہ فرمایا۔ "میرے رب کا جلال برتر ہے" مواہب لدنیہ میں بھی یہی مرقوم ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا آخری فرمان یہ تھا کہ جزیرۂ عرب میں دو مذہب باقی نہ رکھے جائیں۔

حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے زمانہ علالت میں عام طور پر یہ وصیّت فرمائی کہ نماز کی حفاظت کرو اور غلاموں کے حقوق تلف نہ کرو۔ اور بوقتِ وصال بھی یہی فرمایا۔ تا آنکہ سانس اُکھڑی اور آپ ﷺ نے زبانِ مبارک سے مزید کچھ نہ فرمایا۔ (اکتفاء)

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے بیان کیا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے بوقت وصال الٰہی یہ وصیت فرمائی کہ نماز پڑھتے رہو اور غلاموں کے حقوق ملحوظ رکھو تا آنکہ آپ ﷺ کو غرغرہ لگا اور پھر زبان نے کچھ نہ فرمایا۔

روایت ہے کہ ملک الموت اجازت لے کر دولت کدہ میں آئے اور سامنے آکر کہا یا احمدِ مجتبیٰ رسول اللہ ، اللہ نے مجھے آپ کے پاس روانہ کر کے حکم دیا ہے کہ میں آپ ﷺ کے حکم کی تعمیل کروں۔ اگر اجازت دیں تو روح قبض کروں اور اگر منع فرمائیں تو روح کو رہنے دوں۔ ارشادِ عالی ہوا اے ملک الموت کیا تم ایسا ہی کرو گے؟ ملک الموت نے عرض کیا مجھے آپ ﷺ کے حکم کا پابند بنایا گیا ہے آپ ﷺ جو فرمائیں گے وہی کروں گا۔ (اس موقع پر جبریل علیہ السلام بھی موجود تھے) جبریل علیہ السلام نے کہا اللہ آپ ﷺ کا مشتاق ہے۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا اے ملک الموت تم کو جو حکم دیا گیا ہے اس کی تعمیل کرو۔ اس پر جبریل علیہ السلام نے کہا یا رسول اللہ دنیا میں یہ میری آخری آمد تھی کیونکہ دنیا میں مجھے صرف آپ ﷺ ہی سے ضرورت پڑتی تھی۔ اب میں دنیا میں کسی آدمی کے پاس نہیں آؤں گا۔ اور پھر رسولِ اکرم ﷺ نے جامِ بقا نوش فرمایا۔

اکتفا میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا یہ بیان مرقوم ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے میرے سینہ پر میری گود میں رحلت فرمائی۔ اور اس مرحلہ پر کسی نے مجھ پر ظلم نہیں کیا۔ یہ میرے بھولے پن اور کم سنی کا زمانہ تھا جب کہ رسول اللہ ﷺ میرے گھر میں اللہ کو پیارے ہوئے پھر

میں نے آپ ﷺ کا سرِ مبارک تکیہ پر رکھ دیا اور دوسری خواتین کے ساتھ گریہ وزاری میں مصروف ہوکر منہ پیٹنے لگی۔ اور رسول اللہ ﷺ کے وصال پر ایسے تعزیت کرنے والے آئے جن کی صورت نظر نہ آتی بلکہ ان کی آواز صاف سُنائی دیتی تھی۔ ان میں سے کسی نے یہ بھی کہا اے اہلِ بیت! آپ پر اللہ کی سلامتی، برکت اور رحمت ہو اور ہر ایک جاندار کو موت کا مزہ چکھنا لازمی ہے اور روزِ محشر تم کو پورا پورا بدلہ ملے گا۔ منجانب اللہ ہر مصیبت پر تعزیت کی جاتی ہے، یاد رہے کہ ہر مرنے والے اور فوت ہونے والے کو بدلہ اور اجر ملتا ہے۔ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرو اسی پر امید کی نظریں لگاؤ اور در حقیقت مصیبت زدہ وہ ہے، جو ثواب سے محروم رہا۔ اور تم پر اللہ تعالیٰ کی سلامتی، رحمتیں اور برکتیں ہوں۔ اس پر علیؓ نے کہا آپ خواتین جانتی ہیں یہ کون تھے؟ یہ خضرؑ تھے۔ (مشکوٰۃ۔ دلائل نبوّت)

انسؓ کا بیان ہے رسولِ اکرم ﷺ کی رحلت پر صحابہ اجتماعی طور پر آپ ﷺ کے اِرد گرد نوحہ کررہے تھے۔ اتنے میں ایک شخص جس کے لمبے بال کندھوں تک تھے، تہبند باندھے چادر اُوڑھے صحابہؓ کے مجمع کو چیرتا اندر آیا اور دولت کدہ عالی کی چوکھٹ پکڑ کر رسولِ اکرم ﷺ پر گریہ وزاری کرنے لگا۔ پھر صحابہ کی طرف متوجہ ہوکر اس نے کہا ہر مصیبت کی منجانب اللہ ہی تعزیت دی جاتی ہے اور ہر ایک رحلت کرنے والے کو اجر دیا جاتا ہے۔ (تا ختم حدیث) اس کے بعد وہ شخص واپس ہوگیا۔ اس پر حضرت ابوبکر صدیقؓ نے کہا اس آنے والے شخص کو ہمارے پاس لاؤ۔ لوگوں نے اسے دائیں بائیں ہر طرف تلاش کیا لیکن وہ کسی کو نہ ملا تو صدّیقِ اکبرؓ نے کہا یہ خضرؑ تھے جو بہرِ تعزیت تشریف لائے تھے۔

اس روایت کو ابنِ ابی دینا نے حضرت علیؓ کی زبانی بیان کرکے اس پر بحث بھی کی ہے۔

امام شافعیؒ نے اس روایت کو اپنی کتاب الاُمّ میں بھی تحریر کیا ہے لیکن اس میں خضرؑ کا کوئی تذکرہ نہیں کیا اور مواہب لدنیہ میں بھی اسی طرح مرقوم ہے۔

## سن وصال

ابنِ عباسؓ کا یہ بیان ہے کہ چالیس سال کی عمر میں رسالتمآب ﷺ پر پہلی وحی نازل ہوئی (یعنی تاجِ نبوّت سے سرفراز فرمایا گیا) اس کے بعد آپ ﷺ تیرہ سال مکہ اور دس سال مدینہ میں قیام فرما رہے اور ۶۳ سال کی عمر میں آپ ﷺ نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ (صحیح بخاری و مسلم)

اسی طرح صحیح روایت یہ ہے کہ ابوبکر صدیق ؓ و عمر فاروق ؓ اور حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے بھی ۶۳ سال کی عمر پائی۔

انس ؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے (۶۰) سال کی عمر پائی۔ ابوحاتم نے اپنی تاریخ میں بصحت یہ لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ کی عمر (۶۵) سال کی ہوئی۔

ابنِ عساکر نے اپنی تاریخ میں ساڑھے باسٹھ سال ابنِ شیبہ نے اپنی کتاب میں (۶۲،۶۱) سال لکھتے ہوئے تحریر کیا ہے کہ میرے نزدیک آپ ﷺ نے ۶۳ سال کی عمر نہیں پائی۔ اور تمام اقوال کی مطابقت کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جو لوگ آپ ﷺ کی عمر ۶۵ سال کی بتاتے ہیں انہوں نے سالِ پیدائش و رحلت دونوں کو محسوب کیا ہے۔ اور ۶۳ سال عمر بتانے والوں نے جو مشہور ہے پیدائش و وصال کا سال ترک کر دیا ہے۔ اور (۶۰) سال کی عمر کہنے والوں نے کسُور ترک کر دی ہیں۔ ساڑھے باسٹھ سال کی عمر کہنے والوں نے "اکلیل" کی مرقومہ حدیث پر بھروسہ کیا ہے۔

اور یہ جو مشہور ہے کہ ہر نبی نے اپنے پہلے والے نبی کی نصف عمر پائی ہے۔ اور اس میں بھی کلام ہے کہ حضرت عیسیٰ نے (۱۲۵) سال کی عمر پائی اور جنہوں نے رسولِ اکرم ﷺ کی عمر (۶۱ یا ۶۲) سال لکھی ہے وہ شک و شبہ کے شکار ہیں۔ ان میں یقین و ایقان کا کوئی جُزو نہیں ہے۔

اور آپ ﷺ کی عمر کے بارے میں اختلافِ رائے کا سبب یہ ہے کہ آپ ﷺ نے بعثت کے بعد کتنی مدّت تک قیام فرمایا۔ اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جاننے والا ہے۔ (مغلطائی)

## وقتِ رحلت

پیر کے دن ۱۲/ ربیع الاوّل ۱۱ھ کو چاشت کے وقت رسالتمآب ﷺ نے وصال فرمایا۔ اور یہی وہ وقت ہے جس میں ہجرت کے موقع پر مدینہ طیبہ میں رونق افروز ہوئے تھے۔

ابنِ عباس ؓ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ پیر کے دن پیدا ہوئے اور پیر کے دن مبعوث ہوئے اور پیر کے دن ہی بوقتِ ہجرت مدینہ طیبہ میں داخل ہوئے پیر کے دن ہی آپ ﷺ نے حجرِ اسود اُٹھا کر موجودہ مقام پر نصب کیا اور پیر کے دن اس صورت میں وصالِ الٰہی فرمایا کہ آپ ﷺ پیوند والی چادر اُوڑھے ہوئے تھے۔

ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے ہمیں ایک پیوند والی چادر اور موٹی ازار دکھاتے ہوئے فرمایا۔ یہی کپڑے زیب تن کئے ہوئے رسول اکرم ﷺ نے وصال فرمایا۔

کتابِ اکتفا میں قلمبند ہے کہ بوقتِ وصال رسالتمآب ﷺ رونے آوازوں اور فرشتوں کی تسبیح کا غُل تھا اکثر صحابہ کا بیان ہے لوگ مدہوش اور حواس باختہ تھے۔ بعض دیوانے نظر آتے، بعض سکتہ کے عالم میں خاموش تھے اور بعض فرش زمین پر تڑپ رہے تھے۔ اور حضرت عمرؓ کا یہ حال تھا کہ مجنونانہ انداز میں چیخ چیخ کر کہہ رہے تھے۔ بعض منافق کہتے ہیں کہ رسولِ اکرم ﷺ نے وفات پائی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ اللہ کی قسم! آپ ﷺ نے وفات نہیں پائی بلکہ آپ ﷺ اللہ کے پاس گئے ہیں اور بالکل اسی طرح تشریف لے گئے ہیں جس طرح حضرت موسیٰ بن عمران اپنی قوم سے چالیس دن پوشیدہ رہ کر پھر آ گئے تھے۔ حضرت موسیٰؑ بن عمران کی بابت بھی یہی کہا جاتا تھا کہ انتقال کر گئے اور اللہ کی قسم! حضرت موسیٰؑ بن عمران کی واپسی کی طرح رسولِ اکرم ﷺ بھی یقیناً تشریف لائیں گے۔ بد باطن لوگ جو آپ ﷺ کی وفات کے قائل ہیں ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ دیئے جائیں۔

ایک روایت یہ ہے کہ حضرت عمرؓ ننگی تلوار ہاتھ میں لئے فرماتے تھے، اگر میں نے کسی کو یہ کہتے سُنا کہ رسول اللہ ﷺ انتقال کر گئے تو اس شمشیر بُرآن سے اس کی گردن اُڑا دوں گا۔

حضرت عثمانؓ غنی کی یہ کیفیت تھی کہ وہ بالکل گُم سُم ہو کر رہ گئے تھے انہیں بعض لوگ اِدھر اُدھر لے جاتے لیکن بالکل گنگ تھے اور کوئی بات ان کی زبان سے نہ نکلتی تھی اور ان پر یہ کیفیت دوسرے دن تک رہی۔

حضرت علیؓ بے حس و حرکت ہو کر بیٹھ گئے تھے۔ عبداللہ بن انیسؓ رنج والم میں ایسے علیل ہوئے کہ آپ ﷺ کے غم میں گُھل گُھل کر انتقال کیا۔ البتہ تمام صحابہؓ کے منجملہ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عباسؓ سب سے زیادہ ثابت قدم اور استوار نظر آرہے تھے۔

ایک روایت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ سب سے زیادہ ثابت قدم تھے لیکن جب اندر آئے تو رو رہے تھے۔ اور سانس اُکھڑی ہوئی معلوم ہو رہی تھی۔ لیکن جب رسولِ اکرم ﷺ

کے پاس حاضری دی تو آپ ﷺ پر جھک گئے اور چہرۂ اقدس سے چادر اُٹھا کر کہا اے حبیب آپ کی زندگی و وصال دونوں پاکیزہ وصد آفریں۔ آپ ﷺ کے تشریف لے جانے سے خیر منقطع ہوگئی جو دوسرے انبیاء کی وفات سے منقطع نہیں ہوئی تھی۔ اے حبیب آپ تعریف وتوصیف سے بالاتر اور گریہ وزاری سے بلند ہیں۔ اگر آپ ﷺ کی رحلت پر اختیار ہوتا تو ہم یقین سے کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کی رحلت کے عوض ہم اپنی جانیں قربان کر دیتے۔ اے حبیب محمد ﷺ، بارگاہِ الٰہی میں ہمیں یاد رکھئے اور خاطرِ عالی میں ہمارا خیال رکھئے۔

ایک روایت میں ہے کہ بوقتِ وصالِ سرورِ دو عالم، لوگ مختلف الرائے ہوگئے بعض آپ ﷺ کی وفات اور بعض دوبارہ زندہ ہو کر آنے کے قائل بن گئے۔

حضرت انسؓ کا بیان ہے رسولِ اکرم ﷺ کہ وصال پر لوگ گریہ وزاری کرنے لگے تو حضرت عمر فاروق ؓ نے مسجد میں کھڑے ہو کر فرمایا۔ آئندہ تمہارے یہ الفاظ میرے کانوں تک نہ آئیں کہ محمد رسول اللہ ﷺ نے رحلت کی سُنو! آپ ﷺ اللہ کے پاس اسی طرح تشریف لے گئے ہیں جیسے حضرت موسیٰ بن عمران اپنی قوم سے چالیس دن تک پوشیدہ رہ کر اللہ کے پاس گئے تھے۔ اور جو لوگ آپ ﷺ کی وفات کے قائل ہیں اللہ کی قسم ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ ڈالے جائیں گے۔

عکرمہ کا بیان ہے کہ حضرت عمر فاروق ؓ کا سلسلۂ کلام جاری تھا وہ لوگوں کو ڈرا رہے تھے اور ان کے منہ میں جھاگ بھر آئے تھے۔ اس پر حضرت عباس ؓ نے کہا جیسے عام طور پر لوگ سویا کرتے ہیں ویسے ہی رسولِ اکرم ﷺ بھی محوِ خواب ہیں۔ اور چونکہ وصال کر چکے ہیں اس لئے اے لوگو آپ ﷺ کی تدفین میں مشغول ہو جاؤ۔

رسالتمآب ﷺ کے وصال کے وقت ابوبکر صدیق ؓ اپنی بیوی بنتِ خارجہ کے گھر میں بمقامِ سخ یعنی مدینہ منورہ کے محلہ عالیہ میں تھے جہاں سرورِ عالم سے اجازت لے کر گئے تھے۔ جب حضرت عمر ؓ شمشیر بکف ہو کر لوگوں کو ڈرانے لگے کہ رسول اللہ کی وفات کے قائل کی گردن اُڑا دوں گا تو یہ سُن کر حضرت ابوبکر ؓ اپنے مکان سخ سے روانہ ہو کر سیدھے حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کے درِ دولت پر آئے اور گھر میں داخل ہو کر رسولِ اکرم ﷺ کے چہرۂ مبارک پر سے چادر ہٹا کر دیدار کیا پھر جھک کر آپ ﷺ کو بوسہ دیا اور رو، رو کر کہا رسول اللہ نے وصالِ الٰہی فرمایا۔ اور قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ اے رسول اللہ

آپ کی حیات وممات دونوں بہتر و پاکیزہ ہیں۔ (ریاض از طبرانی)

بعض روایات میں ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے چہرۂ اقدس سے چادر ہٹائی اور اپنا منہ آپ ﷺ کے دہانِ مبارک پر رکھ کر موت کی خوشبو سونگھی پھر چادر اڑھا دی۔

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ وہ درِ ماجد حضرت ابوبکر صدیق ؓ اپنے مقامِ سخ سے جو مدینہ منورہ کے ایک سمت میں بنوحارث بن خزرج کے قبیلہ کے پاس ہے گھوڑے پر سوار ہو کر واپس آئے۔ مقامِ سخ سے دولت کدہ رسالتمآب ﷺ کا فاصلہ ایک میل کا ہے۔

روایت ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ سخ سے واپسی پر سیدھے مسجد میں آئے جہاں سے حضرت عائشہ ؓ کے گھر میں آکر سب سے پہلے رسول اللہ کے پاس پہنچے جن پر یمنی چادر پڑی ہوئی تھی۔ ابوبکر ؓ نے آپ ﷺ کے چہرۂ اقدس سے چادر ہٹائی اور جھک کر بوسہ دیا۔ پھر رو کر کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان اللہ کی قسم! اس ایک مرتبہ کے علاوہ آپ ﷺ دو مرتبہ کی موت سے دوچار نہ ہوں گے اور ابتدائی موت جو مقدر تھی وہ آپ ﷺ نے قبول فرمائی ہے۔ (بخاری)

## دو موتیں

حضرت ابوبکر صدیق ؓ کا یہ قول کہ آپ دو مرتبہ کی موت سے دوچار نہ ہوں گے اس میں لوگ باہم مختلف الرائے ہیں۔

بعض کہتے ہیں اس جملہ کا معنی بالکل واضح ہے جو لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ آپ زندہ ہو کر دوبارہ تشریف لائیں گے اور لوگوں کے ہاتھ پاؤں قطع کریں گے ان کے اس گمان باطل کی ابوبکر ؓ کے قول سے تردید ہوتی ہے۔ اور اگر لوگوں کے اس گمان باطل کو صحیح مان لیا جائے تو نتیجتاً لازم آتا ہے کہ آپ ﷺ دو بارہ موت سے دوچار ہوں گے۔ اس لئے ابوبکر صدیق ؓ نے بتا دیا کہ اللہ کا بڑا اکرم ہے کہ آپ ﷺ موت سے دو دفعہ دوچار نہ ہوں گے۔ اور ان لوگوں کے مماثل نہ ہوں گے۔ جو اپنے وطن سے ہزاروں کی تعداد میں طاعون کے خوف سے بھاگ کھڑے ہوئے تھے [1]۔ اور نہ اس شخص کی مانند جن کا گزر ایک گاؤں پر ہوا تھا [2]۔

بعض کہتے ہیں کہ ابوبکر ؓ کے اس قول کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح دوسرے قبر میں پھر دفن میں پھر زندہ کئے جاتے اور منکر نکیر کے سوال وجواب کے بعد پھر ان کو موت سے دوچار کر دیا جاتا ہے ان تمام لوگوں کی مانند رسول اکرم ﷺ کو موت نہیں آئے گی۔

بعض کہتے ہیں کہ ابو بکر کے قول سے مراد یہ ہے کہ سرور عالم ﷺ کی رحلت کے ساتھ آپ ﷺ کی شریعت کو موت نہیں آئے گی۔

فتح الباری میں تحریر ہے کہ ابو بکر ؓ کے قول میں دوسری موت سے مراد ہے "بے چینی" یعنی آج کی بے چینی و بے قراری کے بعد آپ ﷺ کو آئندہ کوئی کرب و بے چینی نہ ہوگی۔

## وصال شریف

ابن عباس ؓ کا بیان ہے ابو بکر صدیق ؓ جب دولت کدہ عالی سے باہر آئے تو عمر ؓ لوگوں سے مخاطبت کر رہے تھے۔ ابو بکر ؓ نے کہا عمر ؓ بیٹھ جایئے لیکن عمر ؓ نے انکار کیا تو ابو بکر ؓ نے لوگوں کی جانب متوجہ ہو کر کہا تم میں سے جو کوئی محمد ﷺ کی پرستش کرتا تھا وہ بھی سن لے کہ آپ ﷺ کا وصال ہو چکا ہے اور جو شخص اللہ کی عبادت کرتا تھا وہ بھی سن لے کہ اللہ تعالیٰ زندہ ہے کبھی موت نہیں آئے گی۔ اور اللہ نے کہا ہے:

"وما محمدٌ الّا رسول قد خلَت مِن قبلِه الرُّسُل" ۔ (تاختم آیۃ)

"حضرت محمد ﷺ تو اللہ کے رسول ہیں اور آپ سے پہلے اکثر رسول گذر چکے ہیں"۔ (تاختم آیۃ)

اس کے بعد ابن عباس ؓ نے بیان کیا ہے اللہ کی قسم لوگوں نے آیت متذکرہ بالا کی موجودگی کو شاید طاق نسیاں بنا دیا تھا جس کی یاد دہی کے لئے ابو بکر ؓ نے آیت تلاوت کی۔

صحیح بخاری میں ہے کہ ابو بکر ؓ خطبہ دینے لگے تو عمر بیٹھ گئے ابو بکر ؓ نے حمد وصلوٰۃ کے بعد کہا اچھی طرح سن لو جو کوئی حضور انور محمد ﷺ کی پرستش کرتا تھا وہ بخوبی یقین کر لے کہ آپ ﷺ نے وصال فرمایا۔ اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتا تھا وہ بھی بخوبی یقین کر لے کہ اللہ تعالیٰ زندہ و پائندہ ہے اور اسے کبھی موت نہیں آئے گی۔ پھر یہ آیت تلاوت فرمائی۔

"اِنکَّ مَیِّت وانّھم مَیِّتون وما محمدٌ ﷺ اِلّا رسول قد خَلت مِن قبلہ الرُّسُلُ"۔

یقیناً آپ ﷺ کو بھی موت سے دوچار ہونا ہے اور ان کو بھی مرنا ہے اور حضرت محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں اور آپ ﷺ سے پہلے کے رسول گزر چکے ہیں۔

اور ابو بکر ؓ کے خطبہ کے دوران میں لوگوں کی روتے روتے ہچکی بندھ گئی۔

ابن عمرؓ نے ابن شیبہ سے روایت کی ہے کہ حضرت عمرؓ کے پاس سے حضرت ابوبکرؓ گذرے اور حضرت عمرؓ کہہ رہے تھے رسول اللہ ﷺ نے وفات نہیں پائی تا آنکہ تمام منافقوں کو قتل کردیں گے۔ اور دوسری روایات میں یہ الفاظ ہیں کہ تمام منافقوں کو فنا کردیں گے۔ اور یہ اس وقت تھا جبکہ منافق سر اٹھا رہے تھے اور خوب خوشیاں منا رہے تھے۔ ان حالات کی موجودگی کے باوجود حضرت ابوبکرؓ نے کہا لوگو! سنو حضرت محمد مصطفیٰ نے وصال فرمایا اور تم نے اللہ کا یہ حکم سنا ہی ہے کہ "آپ ﷺ بھی موت سے دوچار ہوں گے اور وہ بھی"۔

اور اس کے بعد یہ آیت پڑھی :

"وماجعلنا لِبَشَرٍ مِن قبلک الخُلد"۔

"اے محبوب ہم نے آپ سے پہلے کسی کو ہمیشہ زندہ نہیں رکھا"۔

اس کے بعد حضرت ابوبکرؓ منبر کی جانب بڑھے۔ (تاختم حدیث)

انس بن مالکؓ کا بیان ہے کہ جس وقت ابوبکرؓ کی بیعت مسجد نبوی میں ہو رہی تھی اس وقت میں نے حضرت عمرؓ کو کہتے خود سنا ہے۔ حضرت عمرؓ نے منبر رسالت مآب ﷺ پر چڑھ کر اولاً کلمہ شہادت پڑھا پھر بعد حمد الٰہی کہا۔ کل میں نے تم سے ایک بات کہی تھی لیکن جیسی میں نے کہی تھی وہ ویسی نہ تھی۔ اور اللہ کی قسم! میں نے جو بات کل کہی تھی اس کی صحت کا ثبوت قرآن کریم اور سنت و سیرت نبوی ﷺ میں موجود نہیں۔ مجھے امید تھی کہ ہمارے بعد تک محمد مصطفیٰ ﷺ زندگی گزاریں گے۔ یا باقی رہیں گے لیکن امر واقعہ یہ ہے کہ اللہ نے اپنے رسول کے لئے وہ امر پسند کیا جو اس کی مرضی تھی اور اس چیز کو پسند نہیں فرمایا کہ آپ ﷺ تمہاری آنکھوں کے سامنے ہمیشہ زندگی گزارتے رہیں اللہ نے ہمیں قرآن کریم عنایت کیا ہے اور اپنے رسول ﷺ کے ذریعہ اسے ہدایت نامہ بنایا ہے۔ اس لئے احکام قرآن پر مضبوطی سے عمل کرو اور جس طرح رسول اللہ ﷺ نے ہدایت فرمائی اس پر عمل پیرا رہو۔

ابونصر کا بیان ہے کہ حضرت عمرؓ نے ابتداً جو کچھ کہا وہ سب کچھ غم والم کے سبب سے فتنہ وفساد برپا ہونے کے خوف، اور منافقوں کے جڑ ھ دوڑنے کے خیال سے کہا۔ پھر جب انہوں نے حضرت صدیقؓ کی قوت یقینی کا مشاہدہ کیا اور اللہ کے احکام، ہر جاندار کو موت کا مزہ چکھنا ہے، آپ ﷺ کو بھی موت سے دوچار ہونا ہے اور ان سب کو بھی' ابوبکرؓ کی زبانی مکرر سنے اور شدت غم میں ڈوبے ہوئے اثرات سے دل کو یک گونہ تسلی ہوئی تو اپنے کلمات اولین کی تردید

وتوجیہ کرتے ہوئے حقیقی امر واقعہ بیان کیا کہ حضرت محمد ﷺ نے وصال الٰہی فرمایا ہے۔

ابن عساکر نے ابوذو ویب ہذلی کی زبانی لکھا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی علالت کی ہمیں اطلاع ملی جس سے ہمارے قبیلہ والے حیران و پریشان ہو گئے اور یہ شب دراز ہم نے آنکھوں میں کاٹی البتہ صبح کے وقت قدرے غنودگی آ گئی تھی اس وقت ہاتف غیبی نے یہ اشعار کہے۔

خَطْبُ اجَلُ اناخ بالاسلام بَینَ النَّخِیل مَقْعَد الاطام

قبض النبیُ محمدٌ فعُیُوننَا تبلی الدموع علیه بالاسجام ۔

یہ نہایت حادثہ ہے کہ، باغات اور پختہ مکانوں کی نشست گاہوں میں اسلام بیٹھ گیا حضرت محمد مصطفیٰ نے وصال فرمایا۔ اور آپ ﷺ کی جدائی کے صدمہ میں ہماری آنکھوں سے آنسو بہہ نکلے۔

اور میں ڈر کر نیند سے چونک پڑا اور پھر میری نظر آسمان کی طرف اٹھی جہاں مجھے سعد ذابح (مشہور ظالم سیارہ) دکھائی دیا اس پر مجھے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ کی روح پرواز کر گئی یا قریب الوصال ہیں چنانچہ میں تیزی سے مدینہ آیا جہاں مدینہ والوں کو دھاڑیں مار مار کر اس طرح روتے دیکھا جیسے حاجی بحالت احرام لبیک پڑھتے ہیں میں نے پوچھا کیا ہوا؟ کیوں رو رہے ہو؟ تو کسی نے جواباً کہا کہ محمد مصطفیٰ نے وصال فرمایا ہے۔

علامہ دمیری نے اپنی کتاب حیوٰۃ الحیوان میں علامہ واقدی کے شیوخ کے حوالہ سے لکھا ہے لوگوں کو رسول اکرم ﷺ کی رحلت میں جب شک و شبہ ہوا تو اسماء بنت عمیس نے اپنا ہاتھ آپ ﷺ کے کندھوں کے درمیان رکھ کر کہا رسول اکرم ﷺ نے رحلت فرمائی کیونکہ آپ ﷺ کے کندھوں کے درمیان سے مہر نبوت اُٹھالی گئی ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ ﷺ وصال فرما چکے ہیں۔ (امام بیہقی وابونعیم)

حضرت اُم سلمہؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے وصال کے وقت میں نے اپنا ہاتھ آپ ﷺ کے سینہ انور پر رکھا تھا۔ باوجودیکہ میں کھانا بھی کھاتی ہوں اور وضو بھی کرتی ہوں لیکن اب تک میرے ہاتھ سے مشک آمیز خوشبو نہیں گئی ہے۔

ابونعیم نے حضرت علیؓ کی زبانی تحریر کیا ہے کہ وصال سرور عالم ﷺ کے بعد ملک الموت گریہ کناں آسمان پر چڑھ گئے۔ اور کہا بخدا! اللہ نے آپ ﷺ کو مبعوث فرمایا تھا، پھر

حضرت علیؓ نے فرمایا قسم بخدا! میں نے اپنے کانوں منادی کو یہ کہتے سنا ہے یا محمدؐ ۔ تمام مصائب آپ ﷺ کی جدائی کی تکلیف کی بہ نسبت کوئی حیثیت نہیں رکھتیں بلکہ سب ادنیٰ اور معمولی ہیں۔

سنن ابن ماجہ میں مرقوم ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے اپنی علالت میں فرمایا۔ لوگو اور مسلمانو! اگر تم کسی مصیبت سے دوچار ہو تو اپنی مشکل میں میری مصیبت کو پیش نظر رکھو۔ کیونکہ میرے بعد میرا کوئی اُمتی اس مصیبت و مشکل سے دوچار نہ ہوگا۔ جسے میں برداشت کرتا رہا ہوں۔ اور میری رحلت نہایت سخت گراں بار ہے۔

## غسل شریف

سرورِ عالم ﷺ کے وصال کے بعد جب تمام لوگ امر خلافت پر مجتمع ہو گئے اور حضرت ابوبکرؓ کو خلیفہ مان کر آپ ﷺ کی خلافت حقہ پر بیعت کر چکے تو تمام صحابہ غسل شریف اور تجہیز و تکفین کی جانب متوجہ ہوئے۔

روایت ہے کسی نے ابن عباسؓ سے پوچھا رسول اکرم ﷺ کو کس طرح غسل دیا گیا؟ جواب دیا کہ والد ماجد حضرت عباسؓ نے یمنی کپڑے کا ایک پردہ ڈالا اور یہ پردہ ڈالنے کی رسم تمام صالح مسلمانوں میں رائج ہوگئی پھر ہاشمیوں سے کہا آپ دیوار اور پردہ کے درمیان سے ہٹ جایئے۔ پھر والد ماجدؓ پردہ کے اندر گئے آپنے حضرت علیؓ، فضیل، ابوسفیان بن حارث اور اسامہ بن زیدؓ کو طلب فرمایا جب یہ سب لوگ پردہ کے اندر آ گئے تو ان پر اور پردہ کے باہر والوں اور سب گھر والوں پر نیند طاری ہوگئی۔ اتنے میں ندائے غیب نے متنبہ کیا اور کہا رسول اکرم ﷺ کو غسل نہ دو کیونکہ آپ ﷺ بالکل پاکیزہ ہیں۔ اور اہل بیت نے بھی کہا کہ یہ ندائے غیبی ہے آپ ﷺ کو غسل نہ دیا جائے لیکن والد ماجدؓ نے فرمایا کہ ایک غیر آواز کی وجہ سے ہم سنت نبوی کو ترک نہیں کر سکتے۔ اس کے بعد دوبارہ پھر سب پر نیند کا غلبہ ہو گیا اور ندائے غیبی نے یہ کہہ کر خبردار کیا کہ آپ ﷺ کو کپڑے پہنے ہوئے غسل دو۔ اس پر اہل بیت نے کہا ہم یہ بات نہیں مانتے۔ اور والد ماجدؓ نے فرمایا ہاں مع لباس کے غسل نہیں دیں گے۔

## کیفیت غسل شریف

پردہ کے اندر حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ جا کر چار زانوں ہو کر بیٹھے اور رسول اکرم ﷺ کو اپنے درمیان بٹھانا چاہا کہ ندائے غیبی آئی۔ آپ ﷺ کو پیٹھ کے بل چت لٹادو اور پردہ پوشی

کرتے ہوئے غسل دو۔ چنانچہ جس تختہ پر بیٹھے تھے اس سے الگ ہو کر اس پر آپ ﷺ کو چت لٹا دیا۔ سر مبارک مغرب کی جانب اور پائے اقدس مشرق کی طرف تھے۔ آپ ﷺ کے جسم اطہر پر قمیض تھی جس کی آستین ایک طرف سے کھلی ہوئی تھی اسی پر سے آپ ﷺ کو غسل دیا آپ ﷺ کو خالص پانی سے غسل دیا گیا اور پھر کافور کی خوشبو دی گئی۔ غسل کے بعد آپ ﷺ کی قمیض اور آستین نچوڑی۔ سجدہ گاہ اور جوڑوں پر خوشبو ملی اور آپ ﷺ کے چہرہ، ہاتھوں اور ہتھیلیوں کو بحیثیت وضو خالص پانی سے دھویا گیا۔ اس کے بعد قمیض اور کھلی ہوئی آستین کے اوپر ہی کفن پہنایا اور عود اگر کی تین مرتبہ دھونی دی۔ پھر آپ ﷺ کو اٹھا کر تابوت میں لٹایا اور سب تسبیح پڑھنے لگے۔

ابن عباس ؓ کہا کرتے تھے اپنے نبی کا پردہ کرو، اللہ تمہاری پردہ پوشی کرے گا۔

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے رسالتمآب کے غسل شریف پر لوگوں کا باہمی اختلاف ہوا کہ آپ ﷺ کو لباس پہنے غسل دیں یا لباس اتار کر جب اختلاف باہمی نے شدت اختیار کی تو ہم سب پر نیند غالب آگئی اور حالت یہ ہوئی کہ ہر ایک کی ٹھوڑی اس کے سینہ سے لگ گئی اتنے میں ہمارے گھر کے کونے سے آواز آئی اور ہمیں نہیں معلوم کہ کہنے والا کون تھا جس نے کہا رسالتمآب کو لباس پہنے ہوئے ہی غسل دو۔ چنانچہ آپ ﷺ کے غسل شریف کے لئے لوگ کھڑے ہو گئے اور آپ ﷺ کو لباس پہنے پہنے ہی غسل دیا۔ اور بوقت غسل آپ ﷺ قمیض زیب تن کئے ہوئے تھے۔

مشکوٰۃ میں ہے کہ آپ ﷺ کی قمیض کے اوپر سے پانی ڈالا گیا اور قمیض ہی کے ذریعہ جسم اطہر کو ملا گیا۔ (دلائل نبوت از بیہقی)

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ فرماتی تھیں اگر مجھے اپنے حال سے خبر ہوتی جو بعد کو معلوم ہوا تو سرور عالم کو ازواج مطہرات کے سوائے کسی اور سے غسل نہ دلاتی۔

## غسل دینے والے

اکثر لوگوں کا بیان ہے کہ آپ ﷺ کو غسل دینے کی آپ ﷺ کے چچازاد بھائی حضرت علی ؓ آپ ﷺ کے چچا حضرت عباس ؓ ابن عبدالمطلب اور ان کے دونوں صاحبزادوں فضل و قثم آپ ﷺ کے آزاد کردہ غلام اسامہ بن زید اور آپ ﷺ کے غلام شقوان نے ذمہ داری لی تھی۔ جب سب لوگ آپ ﷺ کو غسل دینے کے لئے جمع ہو گئے تو اوس بن خولی انصاری جن کا

تعلق عوف بن خزرج کے قبیلہ سے تھا اور جو جنگ بدر میں شریک رہ چکے تھے انہوں نے دروازہ کے باہر سے حضرت کو پکارا اور کہا اے علیؓ میں تم کو اللہ کا واسطہ دے کے رسالتمآب کے غسل شریف میں شرکت کی درخواست کرتا ہوں۔

حضرت علیؓ نے کہا آجاؤ۔ چنانچہ وہ بھی سرپردہ میں آگئے لیکن غسل دینے میں کچھ حصہ نہ لے سکے۔ بعض کہتے ہیں کہ اوس بن خولی انصاری، پانی اٹھا کر دیتے تھے۔

ایک روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے جسم اطہر پر قمیض تھی اور بوقت غسلِ شریف حضرت علیؓ اپنے سینہ سے آپ ﷺ کے جسم اطہر کو ٹیک لگائے ہوئے تھے اور حضرت عباسؓ، فضل و قثم بشمولیت علیؓ آپ ﷺ کے پہلو بدلنے کی خدمت سرانجام دے رہے تھے اور اسامہ و شقوان اپنی آنکھوں پر پٹی باندھے ہوئے پانی ڈال رہے تھے۔ کیونکہ حضرت علیؓ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا اے علیؓ سوائے تمہارے مجھے کوئی دوسرا غسل نہ دے۔ اور ایک دوسری روایت حضرت علیؓ کی زبانی یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا۔ اے علیؓ تمہارے سوا کوئی دوسرا مجھے نہ نہلائے اور میرا ستر عورت نہ دیکھے ورنہ اس کی آنکھوں کی بینائی جاتی رہے گی۔ (سیرۃ مغلطائی)

## آب غسل

کتاب الشفاء میں مرقوم ہے حضرت علیؓ اس پانی سے جس میں بیری کے پتے تھے آپ ﷺ کو غسل دے رہے تھے اور رسول اکرم ﷺ کے جسم اطہر سے وہ چیز دکھائی نہ دی جو عام طور پر مُردوں کے جسم پر دکھائی دیتی ہے۔ اور حضرت علیؓ کہتے تھے۔ آپ ﷺ پر میرے ماں باپ قربان آپ ﷺ کی حیات و ممات دونوں پاکیزہ ہیں۔

ابن ماجہ نے جید اسناد کے ساتھ حضرت علیؓ کی زبانی مرفوعاً لکھا ہے کہ جب میں (علیؓ) انتقال کروں تو مجھے میرے مملوکہ کنوئیں "غرس" کے پانی کی سات مشکوں سے غسل دینا۔

نہایہ میں مرقوم ہے کہ لفظ غرس کے غین پر زبر اور رَ، سؔ دونوں ساکن ہیں اور یہ وہ کنواں ہے جس کا پانی رسول اکرم ﷺ نوش فرماتے تھے۔

ابن نجار کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رات میں نے خواب میں دیکھا کہ صبح سویرے جنت کے کنوئیں پر ہوں چنانچہ صبح ہوئی تو آپ ﷺ چاہ غرس پر تشریف لے گئے اس

پانی سے وضو کیا اور اس میں لعاب دہن ٹپکایا۔ (تاریخ مدینہ از سمہودی)

سیرۃ مغلطائی میں مذکور ہے کہ حضرت علیؓ نے اپنے ہاتھ پر کپڑا لپیٹ کر آپ ﷺ کی قمیض کے نیچے ہاتھ ڈال کر ملا۔ آپ ﷺ کو پہلی مرتبہ سادہ پانی سے اور دوسری مرتبہ بیری کے آمیزہ پتوں کے پانی سے اور تیسری مرتبہ کافور آمیختہ پانی سے غسل دیا گیا۔

## آب غسل کی برکت

جعفر بن محمد کا بیان ہے بوقت غسل جب رسالتمآب کے حلقہ چشم پر پانی رہ جاتا تو حضرت علیؓ اپنی زبان سے اسے پی لیا کرتے تھے۔

شواہد نبوت میں مذکور ہے کہ کسی نے حضرت علیؓ سے ان کے فہم وادراک اور قوی الحافظ ہونے کا سبب پوچھا تو جواب دیا۔ رسول اکرم کو غسل کے وقت آپ ﷺ کے حلقہ چشم میں جو پانی رہ جاتا میں اسے اپنی زبان سے چوس کر پی جاتا تھا۔ اور میری دانست میں اسی کی برکت سے قوت حافظہ عطا ہوئی ہے۔

کتاب الشفاء میں مذکور ہے کہ حضرت علیؓ اور فضل بن عباسؓ ان دونوں نے غسل دیا۔ اور بوقت غسل شریف آواز آئی اے علیؓ اپنی نگاہ آسمان کی طرف کرلو۔

## کفن مبارک

غسل شریف کے بعد آپ ﷺ کے جسم اطہر کو خشک کیا گیا پھر آپ ﷺ کو تین کپڑوں کا کفن دیا گیا جس میں دو سفید کپڑے تھے اور ایک یمنی چادر تھی۔

اکتفا میں امام ترمذی کا قول مذکور ہے کہ لوگوں نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے کہا آپ ﷺ کو دو کپڑوں اور ایک یمنی چادر کا کفن دیا گیا۔ اس پر حضرت عائشہ صدیقہؓ نے کہا کئی چادریں منگوائیں تھی لیکن یہ آور دہ چادریں واپس کر دیں اور ان کا کفن نہیں دیا۔

ابن عباسؓ کا بیان ہے رسول اکرم ﷺ کو دو معمولی قسم کی اور ایک نجرانی چادر کا کفن دیا گیا۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو تین عدد سفید سوتی چادروں کا کفن دیا گیا۔ جو علاقہ یمن کے شہر سحول کی ساختہ تھیں، اور آپ ﷺ کے کفن میں قمیض و عمامہ نہ تھا۔

بخاری میں حضرت عائشہ ؓ کی زبانی تحریر ہے کہ میں (عائشہ ؓ) والد بزرگوار ..ت ابوبکر صدیق ؓ کی علالت کے زمانہ میں ان کے پاس گئی وہ اپنی علالت کے زمانہ میں جو ..ے پہنے تھے میں نے دیکھے آپ کے پہنے ہوئے کپڑے پر زعفران کا دھبہ تھا۔ والد ..ار نے مجھ سے فرمایا اس کپڑے کو دھو کر اس میں مزید دو کپڑوں کا اضافہ کر کے ان تین ..وں کا مجھے کفن دے دینا میں نے کہا یہ تو پرانا ہے، فرمایا مُردہ کی بہ نسبت زندہ نئے کپڑے کا ..مستحق ہے کیونکہ وہ کام کاج کرتا ہے۔ امام ابو عبداللہ، مالک بن انس ؓ نے اپنی موطا میں لکھا ..کہ رسول اکرم ﷺ کو تین کپڑوں کا کفن دیا گیا۔ اور تمام لوگوں کا اس امر پہ اتفاق ہے کہ ..ﷺ کے کفن میں قمیض و عمامہ شامل و محسوب نہیں تھے۔

ایک مفرد حدیث میں جسے یزید بن ابی زیاد نے بیان کیا ہے مرقوم ہے کہ آپ ﷺ ..فن میں کافور ملایا گیا۔ یہ روایت ضعیف ہے۔ (سیرۃ مغلطائی)

عروہ نے حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کی زبانی بیان کیا کہ آپ ﷺ کو تین سفید سوتی ..ڑوں کا کفن دیا گیا۔ اس روایت کو نسائی میں بھی عبدالرزاق کے ذریعہ معمر کے واسطہ زہری ..حوالہ عروہ کی روایت سے تحریر کیا ہے۔ نیز اس روایت کو ائمہ سنت نے ہشام بن عروہ کے ..یعہ حضرت صدیقہ ؓ کی زبانی لکھا ہے جس میں اتنا اضافہ ہے کہ آپ ﷺ کے کفن کی چادریں ..ں تھیں۔ اور آپ ﷺ کے کفن میں قمیض و عمامہ نہ تھا۔

بیہقی نے لکھا ہے کہ آپ ﷺ کو تین نئے کپڑوں کا کفن دیا گیا جو سحول کے بنے ..ئے تھے۔ سُحول سین پر زبر اور پیش دونوں کے ساتھ آتا ہے۔

امام نووی نے لکھا ہے کہ سَحول کے سین پر زبر ہی زیادہ مشہور ہے اکثر کی رائے یہی ..ہے کہ سَحول شہر کی تیار کی ہوئی تھیں اور سحول وہ شہر ہے جو مملکت یمن میں ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ سَحول کے معنی دھوبی کے ہیں یعنی وہ چادریں دُھلی ہوتی تھیں۔

اور سُحول سین کے پیش کے ساتھ یہ جمع ہے سَحْل کی جس کے معنی ہیں صاف ..فید شفاف کپڑا جو سوتی ہو۔ اور اس طرح لفظ سُحول کا استعمال بالکل شاذ ہے کیونکہ جمع ..ونے کی صورت میں کوئی جمع منسوب نہیں ہوتی۔ بعض کہتے ہیں کہ سُحْل سین کے پیش سے ..یک گاؤں کا نام ہے۔

کُرسُف کے معنی ہیں روئی اور سوت۔

ترمذی نے لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے کفن کے بارے میں مختلف روایتیں ہیں جن کے منجملہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایت بالکل صحیح ہے اور اکثر وبیشتر علماء از قسم صحابہ وغیر صحابہ کا اسی پر عمل درآمد ہے۔

اور بیہقی نے اپنی ''خلافیات'' میں ابوعبداللہ یعنی حاکم کی زبانی لکھا ہے کہ حضرت علیؓ بن ابی طالب، ابن عباسؓ، حضرت عائشہ صدیقہؓ، ابن عمرؓ، جابر بن عبداللہ اور عبداللہ بن مغفل رضوان اللہ علیہم اجمعین کا بیان یہی ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو جن تین کپڑوں میں کفن دیا گیا اس میں قمیض وعمامہ نہ تھا۔

احمد نے اپنی مسند میں عبداللہ بن محمد بن عقیل کے ذریعہ ابن حنفیہ کی وساطت سے حضرت علیؓ کی زبانی لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو سات کپڑوں کا کفن دیا گیا۔

ابن حزم کہتے ہیں کہ روایت کے یہ الفاظ کہ کفن میں قمیض وعمامہ نہ تھا اس کے معنی سمجھنے میں ابن عقیل اور بعد والوں کو وہم وشک ہو گیا ہے۔ حالانکہ اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ کے کفن میں قمیض وعمامہ نہ تھا یعنی کفن دینے میں بصورت کفن آپ ﷺ کو قمیض نہیں دی اور عمامہ بھی نہیں لپیٹا اور ایک دوسرے معنی یہ ہوتے ہیں کہ آپ ﷺ کو جن تین کپڑوں کا کفن دیا گیا وہ قمیض وعمامہ کے علاوہ تھے۔

شیخ تقی الدین ابن دقیق العید کا بیان ہے کہ پہلے مرادی معنی ہی واضح ہیں کہ آپ ﷺ کو کفن میں قمیض وعمامہ نہیں دیا گیا۔

امام نوویؒ نے شرح مسلم میں لکھا ہے کہ پہلے معنی ہی کے تمام جمہور علماء قائل ہیں اور حدیث کے ظاہری الفاظ بھی یہی بتا رہے ہیں اور یہی درست ہے کہ آپ ﷺ کے قمیض وعمامہ نہیں دیا گیا۔ اور دوسرا قول بالکل ضعیف ہے کیونکہ حدیث سے یہ ثابت نہیں کہ آپ ﷺ کو کفن قمیض وعمامہ دیا گیا ہو۔

علماء کا بیان ہے کہ مذکورہ بالا روایت ہے کے معنی علماء کے باہمی اختلاف کے سبب یہ اختلاف رونما ہے کہ کفن میں قمیض وعمامہ کا ہونا مستحب ہے یا نہیں؟

بعض علماء کہتے ہیں اگر قمیض وعمامہ کو بھی شریک کیا جائے تو کفن کے پانچ کپڑے ہو جاتے ہیں۔ جسے حنبلی علماء مکروہ کہتے ہیں۔ اور شافعیوں کے نزدیک یہ جائز ہے لیکن غیر مستحب ہے اور خواتین کے لئے تاکید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ سات کپڑوں تک کا کفن دیا جائے

جو مکروہ نہیں ہے البتہ کفن میں سات کپڑوں سے مزید کا اضافہ فضول خرچی ہے۔

علماء احناف کا مسلک یہ ہے کہ کفن میں صرف تین کپڑوں ازار، قمیض اور کفنی یعنی لفافہ ہیں اور روایت تکفین میں اس امر کا بین ثبوت ہے کہ جس قمیض کو پہنے ہوئے آپ ﷺ کو غسل شریف دیا گیا وہ بوقتِ تکفین اُتار لی گئی تھی۔

امام نووی نے اپنی شرح مسلم میں تحریر کیا ہے کہ علماء احناف کا مسلک ہی بالکل درست ہے جو اعتراضات سے بلند ہے اور سنن ابوداؤد کی روایت جو ابن عباسؓ کی زبانی یہ ہے کہ آپ ﷺ بوقت وصال زیب تن کیے ہوئے تھے، یہ سنن ابوداؤد کی متذکرہ حدیث بالکل ضعیف ہے جس سے کسی طرح بھی صحتِ حجت و دلیل نہیں لائی جاسکتی کیونکہ اس میں ایک راوی یزید بن زید بھی ہے جس کو تمام محدثین نے ضعیف راوی لکھا ہے۔ اور جبکہ ثقہ راویوں کی روایت ہو تو وہ بالکل ہی ضعیف و نا قابل اعتماد ہے۔

## نماز جنازہ

امام محمدؒ نے لکھا ہے کہ سرور عالمؐ کی نماز جنازہ لوگوں نے فرداً فرداً پڑھی۔ نماز جنازہ کسی امام کے ساتھ باجماعت نہیں پڑھی گئی مسلمان گروہ در گروہ آتے نماز پڑھتے اور چلے جاتے کیونکہ حضرت عمرؓ فرما رہے تھے کہ جنازہ کے پاس سے چلتے جایئے۔

اور روایت ہے کہ آپ کے جنازہ پر سب سے پہلے حضرت علیؓ و عباسؓ و بنو ہاشم نے نماز پڑھی پھر مہاجرین و انصار پھر دوسرے لوگوں نے فرداً فرداً نماز پڑھی اور انہوں نے باجماعت نہیں پڑھی اس کے بعد خواتین اور آخر میں بچوں نے نماز پڑھی۔

ایک روایت میں ہے کہ رسالتمآب ﷺ نے وصیت فرمائی تھی کہ سب سے پہلے مجھ پر میرا رب صلوٰۃ پڑھے گا پھر جبریل، میکائیل، اسرافیل یکے بعد دیگرے اور پھر ملک الموت اپنے لشکر سمیت پھر دوسرے فرشتے گروہ در گروہ آ آ کر صلوٰۃ و درود پڑھیں گے۔ اس صلوٰۃ و درود کا مطلب یہ ہے کہ یہ تمام فرشتے دعا مانگیں گے اور چلے جائیں گے۔

ابن ماجشون نے لکھا ہے جب یہ پوچھا گیا کہ آپ ﷺ پر کتنی مرتبہ صلوٰۃ پڑھی گئی تو جواب دیا (۷۲) ہزار مرتبہ۔ اس پر کسی نے پوچھا یہ کیسے معلوم ہوا۔ جواباً کہا اس صندوق کی کتابوں کے ذریعہ جو امام مالکؒ کی خود نوشت تھیں۔

علاوہ ازیں نافع نے ابن عمرؓ کی زبانی بھی یہی بیان کیا ہے (سیرۃ مغلطائی)

کتاب الفائق میں مرقوم ہے کہ نماز پڑھنے والے آدمیوں کی تعداد (۳۰) ہزار تھی

اور فرشتے جو صلوٰۃ ودرود پڑھتے اور دعائیں مانگنے آئے تھے ان کی تعداد (۶۰) ہزار اور ہر فرشتے کے ساتھ مزید دو فرشتے اور بھی تھے۔

ابنِ ماجہ نے لکھا ہے رسول اکرم ﷺ کو منگل کے دن جب کفنا چکے تو جسم اطہر آپ ﷺ کے دردولت والے پلنگ پر رکھا گیا۔ آپ ﷺ کے انوار کدہ کے اندر لوگ گروہ در گروہ آتے اور بعد درود وصلوٰۃ واپس ہو جاتے۔ مردوں کے بعد خواتین کی باری آئی اور جب یہ سب فارغ ہو گئیں تو سب سے آخر میں بچوں نے آکر صلوٰۃ پڑھی۔ اور آپ ﷺ کے جنازہ پر کسی انسان نے باجماعت نماز نہیں پڑھی۔

ایک روایت میں ہے کہ سب سے پہلے آپ ﷺ کے جنازہ پر فرشتوں نے گروہ در گروہ ہو کر صلوٰۃ پڑھی پھر آپ ﷺ کے اہل بیت نے۔ ان کے بعد انسانوں کے گروہوں نے پھر سب سے آخر میں خواتین نے۔

ایک روایت یہ ہے کہ اہل بیت آپ ﷺ پر صلوٰۃ پڑھ رہے تھے اور عوام کو معلوم نہ تھا کہ کیا پڑھ رہے ہیں۔ جنہوں نے ابن مسعودؓ سے پوچھا کیا پڑھیں؟ حضرت ابن مسعودؓ نے فرمایا حضرت علیؓ سے پوچھو چنانچہ حضرت علیؓ نے فرمایا یہ دعا پڑھو۔

ان اللّٰہ و ملائکتہٗ یُصلُّونِ علی النبی یا ایھا الذین امنو صلوا علیہ و سلموا تسلیما . لبیک اللھم ربّناَ و سَعْدَیک صَلوٰۃُ اللہِ البرِّ الرحیم والملائکۃ المقربون والنبین والصدیقین والشھداء والصالحین وما سبّح. لک من شئٍ یارب العالمین علی محمدٍ بن عبداللّٰہ الخاتم النبینِ وسید المرسلین وامام المتقین ورسول رب العالمین الشاھد البشیر، الداعی الیکَ السراج المنیر و علیہ السلام.

ترجمہ : "اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے رسالتمآب ﷺ پر صلوٰۃ بھیجتے ہیں۔ اے مسلمانو! تم بھی آپ ﷺ پر درود سلام بھیجو (اور آپ ﷺ کی پیروی کرو) اے اللہ ہم حاضر ہیں اور اے ہمارے رب تو ہی ہمارا مددگار ہے اللہ جو پاکیزہ ومہربان ہے اس کی اور اس کے مقرب فرشتوں ،تمام نبیوں، صدیقوں، شہیدوں، صالح لوگوں اور اے تمام جہانوں کی ربوبیت کرنے والے مالک ان تمام کی طرف سے جو پاکیزگی کے ساتھ تیری تسبیح کرتے ہیں ان سب کی طرف سرورِ عالم ﷺ حضرت محمد ﷺ ابنِ عبداللہ پر جو خاتم النبیین رسولوں کے سردار، متقیوں کے امام

رب العالمین کے فرستادہ رسول شاہد و بشارت دینے والے، تیرے ہی حکم سے تیری طرف بلانے والے روشن چراغ ہیں آپ ﷺ پر سلام ہو[1]۔

## قبرِ مبارکہ کی نوعیت

شیخ زین الدین مراغی نے اپنی کتاب تحقیق النصرۃ میں تحریر کیا ہے کہ مدینہ طیبہ میں دو گورکن تھے۔ ایک بغلی قبر کھودتا تھا اور دوسرا صندوقچی۔ حضرت عباس بن عبدالمطلب ؓ نے ان دونوں کو بلا کر کہا تم میں سے ایک حضرت ابوعبیدہ بن جراح کے پاس جائے اور انہیں بُلا لائے اور یہ جانے والا گورکن وہ تھا جو اہلیانِ مکّہ کی قبریں کھودتا تھا۔ اور دوسرے گورکن کو حکم دیا کہ تم حضرت ابوطلحہ انصاری کے پاس جاؤ اور انہیں بلا لاؤ اور یہ وہ گورکن تھا جو صرف مدینہ والوں کیلئے قبریں کھودتا تھا۔ اس کے بعد حضرت عباس ؓ نے دعا کی اے اللہ تو اپنے رسول کے لئے بہتری کر۔ مکّہ والوں کی قبریں کھودنے والے نے حضرت ابوعبیدہ کو تلاش کیا مگر وہ نہ ملے البتہ مدینہ والا گورکن حضرت ابوطلحہ انصاری کو بلا لایا اور ان کی رائے کے موافق گورکن نے آپ ﷺ کے لئے اپنے دستور کے موافق بغلی قبر کھودی۔

## مقام مزار شریف

رسولِ اکرم ﷺ کے مقامِ دفن کے متعلق صحابہ ؓ میں باہم اختلاف رونما ہوا بعض کہتے ہیں مکّہ میں تدفین کی جائے اور بعض مدینہ طیبہ میں۔ بعض کہتے قدس میں اور بعض جنت البقیع میں۔ ان تمام اختلاف آرا کی موجودگی میں حضرت ابوبکر ؓ نے کہا میں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے سُنا ہے کہ ہر نبی کی اسی جگہ قبر بنائی گئی جہاں اس نے وصال کیا۔ اور ایک روایت یہ ہے

---

[1] عام طور پر تمام مسلمان اور احناف نمازِ جنازہ میں یہ دعا پڑھتے ہیں :

اللھم اغفر لحینا و میتنا و شاھدنا و غائبنا و صغیرنا و کبیرنا و ذکرنا و انثانا ۔ اللھم من احییتہ منا فاحیہ علی الاسلام و من توفیتہ منا فتوفہ علی الایمان.

ترجمہ : "یا اللہ ہمارے زندوں، مُردوں حاضر و غائب چھوٹے، بڑے، مرد، عورت سب کی مغفرت فرما اے اللہ ہم میں سے تو جسے زندہ رکھنا چاہتا ہے اسے دینِ اسلام پر زندہ رکھ اور جسے موت دینا چاہتا ہے اس کا ایمان پر خاتمہ بالخیر کر"۔ لڑکے کی میت پر یہ دعا پڑھتے ہیں :

اللھم اجعلہ لنا فرطا و اجعلہ لنا اجرا و ذخرا و اجعلہ لنا شافعا و مشفعا.

ترجمہ : "اے اللہ اس میت والے کو ہمارے لئے اچھی منزل بنا دے اسے ہمارے لئے اجر و ذخیرہ کر دے۔ اور اے اللہ اسے ہمارے لئے شفاعت کرنے والا بنا دے اور ایسا شفاعت کرنے والا بنا دے جس کی شفاعت تیرے نزدیک مقبول ہے۔ لڑکی میت کی صورت میں ضمائر مونث لاتے ہیں"۔ از مترجم۔ ۱۲

کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا اللہ نے ہر نبی کو اسی جگہ موت سے ہم آغوش کیا جہاں اس کی خواہشِ تدفین تھی۔ان احادیث کے پیشِ نظر جس جگہ آپ ﷺ نے ملک الموت کو لبیک کہا تھا آپ ﷺ کے بستر کو ہٹا کر اسی جگہ آپ ﷺ کے لئے قبر مبارک تیار کی گئی۔

## کوائفِ تدفین

قبرِ انور تیار ہونے کے بعد اس میں علیؓ، عباسؓ اور حضرت عباسؓ کے دونوں صاحبزادے فضل وقثم اُترے سب لوگ تو نکل آئے لیکن جناب قثم جو رسولِ اکرم ﷺ کی خدمت میں اخیر میں آئے تھے وہ قبرِ مبارک میں سب سے زیادہ دیر تک ٹھہرے رہے اور سب سے اخیر میں قبرِ مبارک سے اوپر آئے۔

مغیرہ کا وہ قصہ کہ انہوں نے اپنی انگوٹھی آپ ﷺ کی قبر مبارک میں ڈال دی اور اپنی انگوٹھی ڈھونڈ نکالنے کے بہانہ سے قبرِ مبارک میں ان کا اُترنا وغیرہ یہ سب بالکل غلط ہے۔اور حقیقتِ حال صرف اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔

رسولِ اکرم ﷺ کے غلام شقران اور اوس بن خولی نے حضرت علیؓ سے کہا۔ اے علیؓ اللہ کے واسطہ رسولِ اکرم ﷺ کی خدمت کرنے کی مجھے بھی اجازت دو۔حضرت علیؓ نے جواباً کہا اچھا آجاؤ۔چنانچہ یہ اپنی قوم والوں کے ساتھ قبرِ مبارک میں اُترے اور ان کی تعداد (۵) تھی۔

حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ میں (علیؓ) اور حضرت عباسؓ اور عقیل بن ابوطالب اور اُسامہ بن زید اور ابنِ عوف اور اوس بن خولیؓ یہ چھ آدمی قبرِ مبارک میں اُترے اور یہی وہ لوگ تھے جو آپ ﷺ کی تکفین کے ذمہ دار شریکِ کار تھے۔

میری (عبدالحق محدث دہلویؒ) اور اکثر وبیشتر محدثین کی رائے میں اولین روایت ہی صحیح ہے کہ جسمِ اطہر کو قبرِ مبارک میں اُتارنے والے حضرات علیؓ، عباسؓ اور ان کے دونوں صاحبزادے تھے۔

ایک روایت ہے کہ سرخ رنگ کی وہ نجرانی چادر جسے رسالتمآب ﷺ نے خود اُوڑھا اور بچھایا تھا اور جو خیبر میں شقران کو مرحمت فرمائی تھی یہ چادر شقران نے آپ ﷺ کے جسمِ اطہر کو قبر میں اُتارنے سے پہلے آپ ﷺ کے نیچے بچھادی اور یہ کہا بخدا اس چادرِ مبارک کو آپ ﷺ کے بعد کوئی شخص استعمال نہیں کرسکتا ہے اور یہ چادر آپ ﷺ کے ساتھ ہی قبر میں رہ

گئی۔ اور قبرِ مبارک کچی اینٹوں سے بنائی گئی۔ بعض کہتے ہیں کہ ان اینٹوں کی تعداد (۹) تھی جو چُنی گئی تھیں۔

ابو عمرو حاکم کا بیان ہے بغلی میں کچی اینٹیں رکھنے کے بعد لوگوں نے وہ بخرانی چادر نکال لی۔

## میّت کے لئے بچھونا

امام نووی ؒ نے لکھا ہے کہ امام شافعی اور دیگر تمام شافعی علماء کا متفقہ فتوٰی ہے کہ قبر میں میت کے نیچے ریشمی چادر وغیرہ کا بچھانا قطعاً مکروہ ہے۔ البتہ امام بغوی کا قول ہے کہ اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے کیونکہ شقران کے عمل و روایت سے اس کا جواز ثابت ہوتا ہے اس کے علاوہ جمہور علماء و محدثین کے نزدیک اور میرے (شیخ عبدالحق محدث دہلوی ؒ) خیال سے قبر میں میت کے نیچے ریشمی چادر وغیرہ بچھانا مکروہ ہے۔ نیز تمام علماء نے کہا ہے کہ شقران کے اس فعل کی کسی صحابی نے موافقت نہیں کی اور شقران نے یہ فعل اپنے اس نظریہ کے تحت کیا تھا جو ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ انہیں یہ ناپسند تھا کہ رسولِ اکرم ﷺ کی استعمال کردہ چادر کوئی دوسرا آدمی استعمال کرے۔

سیرۃ مغلطائی میں تحریر ہے کہ یہ امر بالکل درست ہے کہ قبرِ مبارک میں (۹) اینٹیں رکھنے کے بعد شقران کی بخرانی چادر نکالی گئی۔ پھر لحد پر مٹی ڈال کو قبر مبارک کو مسطح کر دیا گیا۔

## قبر پر چھڑکاؤ

مشکوٰۃ میں جابر کی زبانی تحریر ہے کہ قبر شریف پر بلال ؓ بن رباح نے سرہانے کی طرف سے پائنتی تک ایک مشک پانی چھڑکا۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے دلائلِ نبوت از امام بیہقی)

## نوعیت قبرِ مبارک

سفیان بن نمار کا بیان ہے کہ میں نے رسولِ اکرم ﷺ کی قبر مبارک کوہان نما دیکھی ہے۔

صحیح بخاری میں ابوبکر بن عیش کی زبانی تحریر ہے کہ میں نے آپ ﷺ کی قبرِ مبارک کوہان نما دیکھی ہے۔

ابونعیم نے اپنی مستخرج میں مذکور بالا قول لکھتے ہوئے مزید تحریر کیا ہے کہ حضرات شیخین رض ۱
کی قبریں بھی کوہان نما تھیں اور پھر اس سے یہ استدلال کیا ہے کہ کوہان نما قبریں بنانا مستحب ہے۔

امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام احمد، علامہ مزنی، قدیم شوافع اور اکثر علماء شافعی کے نزدیک قبر کو مسطح وہموار بنانا مستحب ہے اور بہت ممکن ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی قبر مبارک پہلے مسطح وہموا ہو۔

ابوداؤد وحاکم نے لکھا ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ نے قاسم بن محمد کی قبر بنانے کے لئے رسول اکرم ﷺ اور شیخین کی قبور کھولی تھیں اور یہ تینوں قبریں نہ تو زمین سے زیادہ اونچی تھیں اور نہ بہت پست۔ بلکہ سرزمین مکہ کے سرخ پتھروں سے بنی ہوئی تھیں۔ اور ایک روایت میں ہے کہ مکہ کے سرخ اور سفید پتھروں سے بنی ہوئی تھیں۔ اور سرور عالم ﷺ کی قبر مبارک زمین سے ایک بالشت اونچی ہے۔ قبر مبارک کے اونچے ہونے کا واقعہ حضرت امیر معاویہ رض کے زمانہ میں ردعمل لایا گیا۔

قبر مبارک پہلے مسطح وہموار تھی لیکن حضرت عمر بن عبدالعزیز کے دور امارت میں جبکہ ولید بن عبدالملک عباسی خلیفہ کے زمانہ میں وہ مدینہ کے امیر و گورنر تھے آپ ﷺ کے مزار مبارک کو اونچا کیا گیا۔

علماء کا باہمی اختلاف رائے یہ ہے کہ مسطح افضل ہے یا کوہان نما۔ اور حقیقت یہ ہے کہ جبکہ دونوں طرح کی قبور بنانی جائز ہیں تو مسطح وہموار کو حق ترجیح حاصل ہے جس کے ثبوت میں مسلم میں فضالہ بن ابی عبیداللہ کی یہ حدیث مذکور ہے کہ مسلم بن فضالہ نے ایک دن قبر کے پاس آکر اسے ہموار کر دیا اور کہا میں نے رسول اکرم ﷺ کو حکم دیتے خود سنا ہے کہ قبور کو ہموار کر دو۔

## قبور شیخین رض

علامہ سمہودیؒ نے اپنی کتاب خلاصۃ الوفاء میں لکھا ہے کہ مزار رسالت مآب ﷺ سب سے آگے ہے اور آپ ﷺ کے دونوں کندھوں کے نزدیک ابوبکر صدیق رض کی قبر ہے اور عمر فاروق کی قبر آپ ﷺ کے پائنتی ہے جس کا سیدھا خاکہ یہ ہے سب سے آگے مزار مبارک نبی کریم ﷺ آپ ﷺ کے کندھوں کے پاس قبر ابوبکر صدیق رض۔




۱ شیخین سے مراد ہیں حضرت ابوبکر صدیق رض اور حضرت عمر فاروق رض۔ از مترجم۔ ۱۲

رزین نے لکھا ہے کہ مزار نبی کریم آگے ہے اور آپ ﷺ کے سر و کندھوں کے درمیان سے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا مزار ہے اور پاؤں آگے نکل گئے ہیں اور عمر رضی اللہ عنہ کا مزار اس سے نیچے اس طرح ہے۔










اور خلاصۃ الوفاء کی عبارت (کا ترجمہ) درج ذیل ہے:

ترجمہ: دولت کدہ گرامی میں مزارات مبارکہ کے محل وقوع میں لوگ باہم مختلف الرائے ہیں اور اس کی سات کیفیت ہیں جسے ہم نے کتاب الوفاء میں مکمل طور پر یہ دلائل تحریر کیا ہے۔ اکثر حضرات اس امر پر متفق ہیں کہ رسول اکرم ﷺ کا مزار مبارک سمت قبلہ میں قبلہ کی جانب دیوار کے قریب ہے۔ اور آپ ﷺ کے کاندھوں کے درمیان سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کا مزار شروع ہوا ہے۔ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے کندھے کے پاس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مزار کی ابتدا ہوئی ہے۔










## پرستش قبور کی ممانعت

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ آخری زمانہ علالت میں رسول اکرم ﷺ نے فرمایا۔ یہودیوں و عیسائیوں پر اللہ کی لعنت ہو جنہوں نے اپنے انبیاء کی قبور کو سجدہ گاہ بنالیا (یعنی قبروں کی پرستش کرنے لگے)۔

اور میرا (عائشہ رضی اللہ عنہا) کا خیال ہے کہ اگر قبور انبیاء کی پرستش کا خوف نہ ہوتا جو رسالت

مآب ﷺ کے فرمان سے ظاہر ہے تو آپ ﷺ کا مزار کھلا ہوا رکھا جاتا اس کے اطراف دیواریں نہ کھینچی جاتیں اور آپ ﷺ کو کمرہ کے بیرونی حصہ میں رکھا جاتا۔

اس کے بعد عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا کہ میرا پہلے کا بیان اس وقت کا ہے جب کہ مسجد نبوی کی توسیع نہیں ہوئی تھی اور جب مسجد نبوی ﷺ توسیع ہونے لگی تو مزار مبارک والے کمرہ کو مثلث وتکونہ بنایا گیا تا کہ کوئی شخص قبلہ رو ہو کر مزار مبارک کے سامنے بحالت نماز بھی سجدہ نہ کر سکے۔

## سبز گنبد میں تدفین عیسیٰؑ

مورخین نے حضرت سعید بن مسیب کی زبانی لکھا ہے۔ رسول اکرم ﷺ کے سبز گنبد میں مشرقی جانب ایک قبر کی جگہ باقی ہے جہاں حضرت عیسیٰؑ ابن مریم دفن کیے جائیں گے۔

## وقت تدفین محمد ﷺ

آپ ﷺ کی تدفین کے وقت میں باہمی اختلاف رائے ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے ہمیں معلوم ہی نہ ہوسکا کہ سرور عالم ﷺ کس وقت سپرد زمین کیے جائیں گے آخر کار منگل کے دن صبح کے وقت پھاوڑے سے مٹی کھودنے کی ہمیں آواز آئی۔

امام مالکؒ نے مؤطا میں لکھا ہے ہمیں اطلاعات بہم پہنچی ہیں کہ سرور عالم ﷺ نے پیر کے دن وصال فرمایا اور منگل کے دن سپرد زمین کیے گئے۔

ترمذی نے لکھا ہے جس مقام پر آپ ﷺ نے وصال فرمایا اسی مقام پر رات کے وقت آپ ﷺ کو سپرد زمین کیا گیا۔

محمد بن اسحٰق کا بیان ہے سرور عالم ﷺ نے پیر کے دن ملک الموت کو لبیک کہا۔ اس دن اور منگل کے دن کے بعد بدھ کی رات کو سپرد زمین کیے گئے۔

بعض کہتے ہیں منگل کے دن بعد زوال آفتاب آپ ﷺ کو سپرد زمین کیا گیا۔ شعبی نے کفایہ میں لکھا ہے۔ لوگوں نے بدھ کے دن آپ ﷺ پر صلوٰۃ پڑھی اور پھر آپ ﷺ سپرد زمین کیے گئے۔

## دفن میں تعویق کا سبب

اگر یہ اعتراض کیا جائے کہ آپ ﷺ کی تدفین میں تعویق کیوں کی گئی حالانکہ آپ ﷺ کے اہل بیت نے جب اپنی کسی میت کی تدفین میں تعویق کی تھی تو فرمایا تھا میت دفن

کرنے میں جلدی کرو دیر نہ لگاؤ۔

اس اعتراض کا جواب ایک تو وہ ہے جو پہلے لکھا جا چکا کہ آپ ﷺ کی رحلت پر سب متفق نہ تھے، یا پھر یہ جوابات ہیں کہ مقام دفن پر اختلاف تھا کہ کس مقام پر سپرد زمین کیا جائے یا تعویق کا سبب یہ تھا کہ مہاجرین و انصار میں خلافت کی حوالگی پر باہمی اختلاف تھا تا آنکہ مہمات امور دین میں سے جب خلافتِ خلیفہ کا مسئلہ بالکلیہ طور پر سب نے طے کر لیا اور خلیفہ اول حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے ہاتھ پر لوگوں نے مجمع عام میں دوبارہ بیعت کر لی تو آپ ﷺ کی تدفین کی جانب توجہ کی کیونکہ مذہب اسلام کا ایک بڑا اہم کام اولاً مکمل ہونا تھا اور مسلمانوں کے اتحاد کو باقی و برقرار رکھنا ضروری تھا۔ اس اہم کام کے تکمیل کے بعد صحابہؓ نے غسل و کفن کا کام انجام دیا اور سپرد زمین کیا اور اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔

دارمی میں حضرت انس ؓ کی زبانی مرقوم ہے کہ جس دن رسول اکرم ﷺ ہمارے ہاں مدینہ منورہ میں تشریف فرما ہوئے وہ دن بہترین دن اور نہایت تاباں و درخشاں تھا اور جس دن آپ ﷺ نے ہم کو داغ مفارقت دیا یہ دن نہایت تاریک و غمناک تھا۔

ترمذی نے بھی حضرت انسؓ کی روایت سے لکھا ہے جس دن رسول اکرم ﷺ مدینہ میں تشریف فرما ہوئے تھے تو اس دن مدینہ کی ہر چیز منور ہوگئی تھی اور جس دن آپ ﷺ نے ملک الموت کو لبیک کہا اس دن ہر چیز تاریک ہوگئی تھی۔ اور لوگوں کی یہ کیفیت ہوئی کہ ابھی ہم تدفین میں مصروف تھے اور ہم نے اپنے ہاتھوں کی مٹی تک نہ جھاڑی تھی کہ لوگوں کے دل پھر گئے۔

## گریہ و مرثیہ

جب آپ ﷺ کو سپرد زمین کیا جا چکا تو جناب فاطمہؓ مزار اقدس پر آئیں اور کہا تمہارے دلوں نے کس طرح قبول کر لیا کہ تم رسول اللہ پر مٹی ڈالو۔ (بخاری)

ایک دوسری روایت یہ ہے کہ جب آپ ﷺ کی تدفین ہو چکی تو جناب فاطمہ نے آ کر کہا اے ابوالحسن (علیؓ) تم نے رسول اللہ ﷺ کو سپرد زمین کر دیا؟ جواب دیا ہاں۔ اس پر جناب فاطمہؓ نے فرمایا تمہارے دلوں نے کس طرح قبول کیا کہ تم رسول اللہ پر مٹی ڈالو؟ کیا آپ ﷺ نبی رحمت نہیں؟ حضرت علیؓ نے کہا بیشک تھے لیکن حکم الٰہی کوئی نہیں ٹال سکتا اس پر جناب فاطمہؓ بیٹھ کر گریہ وزاری کرنے لگیں اور فرماتی تھیں۔ اے ابا جان! ہائے رسول اللہ ہائے نبی رحمت اب وحی نہیں آئے گی۔ اب جبرئیل کی آمد ختم ہوگئی۔ اے اللہ میری روح کو سرور

عالم ﷺ کی روح سے ملادے۔ آپ ﷺ کے دیدار سے میری نگاہوں کو سیراب کردے۔ قیامت کے دن آپ ﷺ کی شفاعت سے محروم نہ رکھ۔

اور ایک روایت میں ہے کہ جناب فاطمہؓ نے رسول اکرم ﷺ کے مزار مبارک کی مٹی اٹھا کر سونگھی اور یہ اشعار پڑھے۔

ماذا علیٰ مَن شَمّ تربۃ احمدً ان لا یشمّ مدی الزمان غوالیا

صبت عَلیَّ مصائب' لَو اَنَّھا صُبّت علی الایام صِرنَ لیالیا

جس نے احمد مجتبیٰ کے مزار کی مٹی سونگھ لی اس کا کیا کہنا وہ آئندہ کبھی بھی کسی قسم کی کوئی خوشبو نہ سونگھے گا اور مجھ پر جو مصیبتیں پڑی ہیں اگر یہ دنوں پر پڑتیں تو راتیں ہو جاتیں یعنی دن، رات بن جاتے۔

کتاب الاکتفاء میں مرقوم ہے کہ حضرت علیؓ اور جناب فاطمہؓ کی جانب جو شعر منسوب ہیں وہ یہی دونوں شعر ہیں۔

حضرت انسؓ کا بیان ہے رسول اکرم ﷺ جب علالت کی وجہ سے زیادہ کمزور ہو گئے اور نشست و برخاست نہ کر سکتے تھے تو جناب فاطمہؓ نے کہا ہائے ابا جان کی تکلیف! اس پر ارشاد عالی ہوا آج کے بعد تمہارے والد کو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ پھر آپ ﷺ کے وصال پر حضرت فاطمہ نے کہا اے ابا جان! اللہ نے آپ ﷺ کی دعا سن لی۔ آپ ﷺ کا مسکن جنت الفردوس ہے۔ اب جبرئیل کہاں ہے جس نے آپ ﷺ کو وصال الٰہی کی خبر دی تھی۔

حدیث بخاری میں مرقوم ہے کہ جناب فاطمہؓ نے کہا اے انسؓ تمہارے دل نے کس طرح قبول کیا کہ تم سرور عالم ﷺ پر مٹی ڈالو۔

طبرانی نے اس روایت کو اس اضافہ کے ساتھ لکھا ہے اے ابا جان! اب اللہ سے آپ ﷺ بہت زیادہ قریب ہو گئے۔

رسول اکرم ﷺ کے وصال کے بعد جناب فاطمہؓ صرف چھ ماہ زندہ رہیں اور اس عرصہ میں آپ نے کبھی خندہ نہیں فرمایا۔ اور حق یہ ہے کہ نہ ہنسنا ہی آپ کو زیبا تھا۔

حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ میں جناب فاطمہؓ کے دردولت پر حاضر ہوا اور رسول اکرم ﷺ پر آپؓ بدین مرثیہ نوحہ کر رہی تھیں۔

اے نبی ﷺ جو کی روٹی کھا کر بھی آپ ﷺ شکم سیر نہ ہوئے۔ اے نبی ﷺ پلنگ کے

عوض آپ ﷺ نے چٹائی کو پسند کیا۔اے نبی ﷺ مالکِ دوزخ کے خوف سے آپ ﷺ کبھی رات بھر نہیں سوئے۔

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ وصال رسالت مآب ﷺ کے بعد والد ماجد حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے اپنا منہ آپ ﷺ کی دونوں آنکھوں کے درمیان رکھا اور اپنے دونوں ہاتھ آپ ﷺ کی کنپٹیوں پر رکھے پھر کہا ہائے نبی ہائے دوست، ہائے منتخب دوست۔

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے وصال کے بعد والد ماجد حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے گھر میں آ کر پردہ اٹھایا اور سرور عالم ﷺ کے پاس جا کر آپ ﷺ کے چہرہ انور پر سے چادر ہٹا کر انا لِلّٰہ وانا الیہ راجعون پڑھا۔ پھر کہا اللہ کی قسم رسول اکرم ﷺ نے رحلت فرمائی۔ پھر گھوم کر سرہانے کی طرف جا کر کہا ہائے نبی ﷺ پھر اپنا منہ جھکا کر پیشانی کا دوبارہ بوسہ لیا اور کہا ہائے منتخب دوست پھر اپنا منہ جھکا کر آپ ﷺ کی پیشانی کا تیسری مرتبہ بوسہ لیا اور آپ ﷺ کے چہرہ انور پر چادر ڈال دی۔ پھر باہر چلے گئے۔

علامہ بوصیری کے قصیدہ بردہ کی شرح میں ابوالعباس قصاب نے لکھا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے کہنے سے حضرت فاروق اعظم کو جب رسالت مآب ﷺ کے وصال کا یقین ہوا تو اپنے قول سے رجوع کیا اور بہ صد گریہ وزاری کہا یارسول اللہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان۔ وہ کھجور کا ٹھنٹھ جس سے سہارا دے کر آپ ﷺ خطبہ دیا کرتے تھے لوگوں کی اکثریت تعدادی کے پیش نظر جب آپ ﷺ نے اس کے بجائے ایک نیا منبر بنوا کر خطبہ دینا شروع کیا تو وہ ٹھنٹھ آپ ﷺ کی جدائی کے سبب رونے لگا تھا اور آپ ﷺ نے ازراہ کرم جب اس پر اپنا دست مبارک رکھا تو اس کا رونا بند ہوا تھا۔ اس واقعہ کے پیش نظر بھی آپ ﷺ کی امت آپ ﷺ کے فراق میں گریہ وزاری کرنے کی زیادہ مستحق ہے۔ یارسول اللہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان اللہ کے نزدیک آپ ﷺ کا درجہ بلند وبالا ہے۔ جس کا ایک ثبوت یہ ہے کہ آپ ﷺ کی اطاعت وفرمانبرداری کو اس نے اپنی اطاعت بنا دیا اور صاف کہہ دیا ہے۔ ”من یطع الرسول فقد اطاع اللہ “: جس نے رسول اکرم ﷺ کے احکام کی فرمانبرداری کی اس نے یقیناً اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی۔

میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان۔ اللہ کے نزدیک آپ ﷺ کا درجہ بہت بلند وبالا

ہے جس کا ایک ثبوت یہ ہے کہ اگرچہ آپ ﷺ کو تمام انبیاء کے بعد مبعوث فرمایا لیکن آپ ﷺ کی اولیت کو یوں بیان کیا ہے۔

" لقد اخذنا من النبین میثاقھم منک ومن نوح ":

یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان۔ اللہ کے نزدیک آپ کا رتبہ نہایت بلند و بالا ہے جس کا ایک ثبوت یہ ہے کہ دوزخی تک تمنا کریں گے اے کاش ہم آپ ﷺ کی اطاعت کرتے اور یہ دوزخی اس وقت جبکہ وہ طبقات دوزخ کے اندر عذاب میں گرفتار ہوں گے یوں اظہار تمنا کریں گے۔

" یالیتنا اطعنا اللہ واطعنا الرسول ": کاش ہم نے اللہ کی اطاعت کی ہوتی اور رسول اکرم ﷺ کے فرمانبردار ہوتے۔

ابو الجوزاء کا بیان ہے کہ ایک مدنی جب کسی تکلیف میں مبتلا ہوتا تو اس کا بھائی آکر اس سے مصافحہ کرتا اور کہتا۔ اے عبد اللہ! اللہ تعالیٰ سے ڈرو کیونکہ رسول اکرم ﷺ کی پیروی کی وجہ سے آپ ﷺ کے اسوۂ حسنہ اثر انداز ہوتے ہیں۔

کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

"اصبر بکُل مصیبة وتجلّد واعلم بانّ المرٔ غیر مخلد وصبر کما صبر الکرام فانّھا نوب تنوب الیوم تکشف فی غدواذا اتتک مصیبة تشجیٰ بھا فاصبر مصابک بالنبی محمد ﷺ "۔

ترجمہ : ہر مصیبت پر صبر و تحمل کرو اور یقین کرو کہ کوئی آدمی ہمیشہ رہنے والا نہیں ہے۔ بزرگوں کے صبر کی طرح تم بھی صبر کرو کیونکہ مصیبت وہ تکلیف ہے جو آج ہے اور کل چلی جائے گی۔ تم جب کسی مصیبت میں مبتلا ہو کر غمگین ہو تو رسول اکرم ﷺ کی تکالیف پر غور کر کے اپنی مصیبت کی برداشت کے لئے سینہ سپر ہو جاؤ۔

اور ایک دوسرے شاعر نے یوں کہا ہے۔

" تذکرت لمّا فرق الدھر بیننا فعزیت نفسی بالنبی محمد وقلتُ لھا انّ المنایا سبیلنافمن لم یمت فی یومه مات فی غد "۔

ترجمہ : مجھے وہ وقت یاد ہے جبکہ زمانہ نے ہم میں جدائی ڈال دی اور اس سے میں نے رسول اکرم محمد مجتبیٰ ﷺ کے وصال کے پیش نظر اپنے نفس کو پُرسا دیا اور اس

سے کہا موت تو ہماری راہ ہے جو آج نہیں مراوہ کل جان بحق ہو جائے گا۔

روایت ہے رسول اکرم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت بلالؓ اذان دینے میں جب اشہدُ انّ محمد رسول اللہ (شہادت دیتا ہوں کہ محمد رسول اکرم ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں) کہتے تو گریہ وزاری سے پوری مسجد گونجنے لگتی۔ اور سرورِ عالم ﷺ کی تدفین کے بعد حضرت بلالؓ نے اذان دینا چھوڑ دیا تھا۔

اور یہ شعر برمحل ہے۔

ترجمہ : اگر رضوی پہاڑ بھی فراق سے دوچار ہوتا تو یقیناً وہ بھی اپنی جگہ سے ٹل جاتا مجھ پر شوق وذوق کا اس قدر غلبہ ہے کہ اگر فولاد پر پڑتا تو وہ بھی برداشت کی سکت نہ رکھتا۔

## مرثیہ صفیہؓ

سرورعالم کی پھوپھی حضرت صفیہؓ نے آپ ﷺ کی جدائی پر بکثرت نوحے لکھے اور مرثیے کہے۔ جن میں سے ایک نوحہ یہ ہے :

الایا رسول اللہ کنتَ رجائنا وکنت بنا برًّاولم تک جافیا وکنت رحیماً ہادیاً و معلماً لبیک علیک الیومَ مَن کان باکیا لعمرک ما ابکیٰ النبی لِفَقْدہ ولٰکن لاخشی مِن الھجراتیا کَانّ علی قلبی لذکر محمد وماخفتُ مِن بعدالنبی المکاویاا فاطم صلی اللہ ربّ محمد علی حدث امسی بیثرب تاو یاندی لرسول اللہ امی و خالتی وعمی و خالی ثم نفسی ومالیافلواَنّ رب الناس ابقی محمد سررناولکن امرہٗ کان ما ضیا علیک من اللہ السلام تحیّۃ واُدخِلتَ جنّتِ من العدن راضیا۔

ترجمہ : اے رسول اللہ آپ ﷺ ہماری آرزو امید تھے آپ ﷺ ہمارے محسن تھے اور آپ ﷺ نے کبھی قطع رحمی نہیں کی۔ آپ مہربان، ہادی اور معلم تھے۔ آج آپ ﷺ پر ہر ایک رونے والے کو خوب گریہ کرنا چاہیے آپ ﷺ کی حیات مبارکہ کی قسم صرف میں تنہا ہی آپ کی جدائی پر گریہ وزاری نہیں کر رہی ہوں بلکہ پورا عالم نوحہ کناں ہے اور مجھے آپ ﷺ کے آئندہ فراق نے خوف زدہ کر دیا ہے کہ

خدانخواستہ آیندہ آپ ﷺ سے نہ مل سکوں۔ میرا دل آپ ﷺ کی یاد سے بھرپور ہے۔ اور آپ ﷺ کے بعد آنے والے حوادث سے دوچار ہونے کا خوف دامن گیر ہے بتایئے میں کس طرح صبر کروں؟ اے محمد اللہ جو آپ ﷺ کا بھی رب ہے وہ آپ ﷺ پر اس صورت میں بھی رحمتیں نازل کرے جبکہ آپ ﷺ نے سرزمین مدینہ کے اندر قیام گاہ بنالی ہے۔ اے رسول اللہ آپ ﷺ میری والدہ، چچا ماموں اور میری جان ومال قربان اگر اللہ آپ ﷺ کو باقی رکھتا تو ہم خوش ہوتے لیکن حکم الٰہی پورا ہو کر رہتا ہے آپ ﷺ پر منجانب اللہ تحیۃ وسلام ہو اور آپ جنت کے باغوں میں خوش وخرم رہیں۔

## مرثیہ ابوسفیانؓ

رسول اکرم ﷺ کے چچازاد بھائی ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلبؓ نے یہ مرثیہ لکھا۔

الرقتُ فَبِتُّ همّی لایزول ولیل اخی المصیبة فیه طول واسعد فی البکاء وذاک فیما اصیب المسلمون به قلیل لقد عظمت مصیبتنا وجلَّت عشیّةَ قیل لقد قُبض الرسولُ واضحت ارضنا ماعراها تکادبنا جوانبها تمیل فقدنا الوحی والتنزیل فینا بروح به ویغد وجبرئیل وذاک احق ما سالت علیه نفوس والناس او کانت تسیل نبی کان یجلوا الشک عنا بما یوحی الیه وما یقول ویهدینا فلا نخشی ضلالًا علینا والرسول لنا دلیل افاطمة ان جزعت فذاک السبیل فقیر ابیک سید کل قبروفیه السید الناس الرسول.

ترجمہ : میری نیند رخصت ہوگئی اور میرا غم لازوال ہوگیا ہے اور درحقیقت مصیبت زدہ کی بات بڑی طویل ہوتی ہے۔ آہ وبکا میرے ساتھ ہے اور تمام مسلمانوں کو جو تکلیف پہنچی ہے اس کی بہ نسبت میری تکلیف کمتر ہے۔ ہماری مصیبت اس رات کو بہت زیادہ ہوگئی جس شب کسی نے کہا رسول اکرم ﷺ نے داعی اجل کو لبیک کہا۔ اس زمین پر جو سانحہ عظیم ہوا ہے اس سانحہ عظمٰی کی وجہ سے عنقریب اس زمین کے کنارہ ہم پر جھک پڑیں گے جبرئیل کی صبح وشام آمد اور وحی کے نزول کو ہم کھو چکے

ہیں جن پر یہ سانحہ عظیم پڑا ہے ان کی بابت یقین ہے کہ ان کے دل ٹکڑے ٹکڑے ہوکر بہہ جائیں یا آئندہ بہا کریں۔اے نبی کریم ﷺ اس وحی کے ذریعہ جو آپ ﷺ پر آتی ہے اور آپ ﷺ جو کچھ فرماتے ہیں اس سے ہمارے تمام شکوک وشبہات دور فرمادیا کرتے تھے۔اے محبوب ہمیں آپ ﷺ ہدایت کرتے تھے جس کی وجہ سے ہمیں کسی گمراہی کا خوف نہ تھا۔اور یارسول اللہ آپ ﷺ ہمارے رہبر ورہنما تھے۔اے فاطمہ تم جزع وفزع کرنے پر مغرور ہو اور اگر صبر کرو تو یہ عمدہ راستہ ہے۔آپ ﷺ کے والد ماجد کا مزار مبارک تمام مزاروں کا سردار ہے کیونکہ اس میں تمام لوگوں کے سردار آرام فرما ہیں۔

## مرثیہ صدیق اکبرؓ

حضرت ابوبکر صدیقؓ نے بھی رسول اللہ کی جدائی پر مرثیہ لکھا جس کے دو شعر یہ ہیں۔

ودعنـا الو حی اذو لّیتَ عنّا فودّ عنا من اللّٰہ الکلام سوی ما قد ترکت

لنا رهینًا تضمّنهُ القراطیس الکرام

ترجمہ : اے رسول اللہ جب سے آپ ﷺ ہم سے جدا ہوئے تب سے وحی الٰہی نے بھی ہمیں چھوڑ دیا اور اللہ کے کلام سے بھی ہم محروم ہو گئے۔البتہ وہ کلام ہمارے پاس موجود ہے جو آپ ﷺ مکرّم کاغذوں پر مرقوم ہمارے پاس چھوڑ گئے ہیں۔

علاوہ ازیں حضرت ابوبکر صدیقؓ نے حسبِ ذیل مرثیہ بھی لکھا ہے۔

لـما رایتُ نبینا مُستَتجدًا ضا قت علیّ بعوضهن الدور فار تا ع قلبی عند

ذٰلک بهلـکۃٍ والعظم مِنّی ما حَیِیتُ کَسِیر عتیق و یحکَ ان حبک

قـد تـو یٰ فـا لـصبرُ عنـک لـمـا بقیتُ لیسیر یا لیتنی من قبل مهلک

صاحبی غُیِّـبتُ فی جـدث علـیّ صُخور فلتحدث بدائع من بعدک

یَعنی[1] بهِنّ جوانح و صدور .

ترجمہ : میں نے جب اپنے محبوب نبی کریم ﷺ کو بے حس وحرکت دیکھا تو پورا گھر اپنی وسعتوں کے باوجود میری نظر میں تنگ ہوگیا۔میرا دل اس وقت مرجانا چاہتا تھا۔اب میری ہڈیاں تازندگی شکستہ رہیں گی۔اے عتیق (ابوبکر صدیقؓ) افسوس

---

[1] غم وتکلیف میں مبتلا ہونا۔ از قاموس۔ ۱۲

تیرا محبوب جدا ہو گیا اور اب تا زندگی صبر کرنا پڑے گا۔ کاش میں اپنے آقا کے وصال سے پہلے ہی مر جاتا۔ قبر میں پوشیدہ ہو جاتا اور مجھ پر بھاری پتھر رکھ دیئے جاتے۔ آپ ﷺ کے بعد وہ حادثات رونما ہوں گے جن سے پسلیاں اور سینے چکنا چور ہو جائیں گے۔

## مرثیہ حسان رضی اللہ عنہ

حضرت حسان کے فراقِ رسول اللہ ﷺ میں ایک مرثیہ کے دو شعر یہ ہیں۔

کنتَ السواد لنا ظری فعمی علیک النّا ظر مَن شاء بعدک فلیمت فعلیک کنتُ اُحاذِرَ .

ترجمہ : اے محبوب آپ ﷺ ہماری نگاہوں کی روشنی تھے اب آپ ﷺ کے جمال جہاں آرا کے دیدار سے ہماری آنکھیں اندھی ہو گئیں آپ ﷺ کے بعد اب جو چاہے مرے مجھے کوئی پروا نہیں مجھے تو آپ ﷺ کی ہی رحلت کا خوف دامن گیر تھا۔

## میراث وترکہ اور حکم عالی

رسولِ اکرم ﷺ نے بوقتِ وصال پیسہ روپیہ اور غلام وغیرہ کچھ بھی ترکہ نہ چھوڑا البتہ ایک سفید خچر ، کچھ ہتھیار اور زین باقی بچی تھی اور یہ بھی حین حیات صدقہ و خیرات کر دیئے تھے۔

خلاصۃ السیر میں مذکور ہے کہ روزِ وصال سرورِ عالم ﷺ نے دو یمنی چادریں، ایک عمّان کا تہبند، دو سوتی چادر یا ایک سوتی قمیص، ایک یمنی جُبّہ، ایک حاشیہ دار سفید چادر، اور تین چار چھوٹی مستعملہ ٹوپیاں، یہ سب چیزیں ترکہ میں چھوڑی تھیں۔ آپ ﷺ نے جو تہبند چھوڑا تھا اس کی لمبائی پانچ بالشت تھی اور چادریں کہنہ تھی۔

رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے ہم گروہِ انبیاء کی چھوڑی ہوئی چیز قابلِ ورثہ نہیں ہوتی بلکہ ہم جو کچھ چھوڑتے ہیں وہ صدقہ ہوتا ہے۔

## حکمِ عالی

رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے میرے ورثا باہمی طور پر میرا روپے پیسہ تقسیم نہیں کریں گے، البتہ ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہن کے نفقے اور اہل وعیال کے خرچ کے بعد جو کچھ باقی رہے وہ صدقہ خیرات ہے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس جنابِ فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت

رسالتمآب ﷺ تشریف لائیں اور کہا بتایئے آپ ﷺ کا وارث کون ہے؟ جواب دیا میری اولاد اور متعلقین۔ اس پر حضرت فاطمہ ؓ نے کہا پھر میرے والد ماجد کا ورثہ مجھے کیوں نہیں ملا؟ ابوبکرؓ نے جواب دیا میں نے خود سُنا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ فرماتے تھے ''نبی کا تمام مال صدقہ ہے۔ البتہ ذاتی طور پر خوردونوش کی اشیاء اس حکم سے مستثنیٰ ہیں اور ہم گروہ انبیاء کی چھوڑی ہوئی چیز قابلِ ورثہ نہیں ہوتی''۔ اب بحالتِ موجودہ میں ان اخراجات کی ذمہ داری لیتا ہوں جو سرورِ عالم ﷺ خرچ فرماتے تھے اور ان لوگوں کو لازمی طور پر خرچ دوں گا جنہیں سرکارِ عالم ﷺ سرفہ مرحمت فرماتے تھے۔

## مطالبہ حضرت فاطمہ ؓ

حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے رسولِ اکرم ﷺ کے وصال کے بعد حضرت ابوبکر صدیق ؓ سے رسولِ اکرم ﷺ کے خیبر، باغِ فدک اور مدینہ کے صدقات میں سے حضرت فاطمہ ؓ نے ترکہ مانگا۔ تو حضرت ابوبکر ؓ نے فرمایا رسولِ اکرم ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے۔ ''ہماری چھوڑی ہوئی کوئی چیز قابلِ میراث وورثہ نہیں اور ہم جو کچھ چھوڑیں وہ سب صدقہ ہے''۔ رسولِ اکرم ﷺ کے اس فرمان کی تعمیل میں حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے جناب فاطمہ ؓ کو نا قابلِ ورثہ چیز کے دینے سے انکار کیا۔ اور جناب فاطمہ ؓ کے دل میں یہ بات گھر کر گئی۔ اور اس کے بعد جناب فاطمہ ؓ نے اپنے انتقال تک پھر کسی ورثہ کا مطالبہ نہیں کیا۔

روایت ہے کہ جنابِ فاطمہ ؓ نے جب انتقال کیا تو آپؓ کے شوہر حضرت علیؓ نے راتوں رات ہی آپ کو دفن کر دیا اور ابوبکر صدیق ؓ کو جناب فاطمہ ؓ کے انتقال کی خبر تک نہ دی اور خود حضرت علی ؓ نے ہی آپؓ کی نمازِ جنازہ بھی پڑھائی۔ چونکہ جناب فاطمہ ؓ کی موجودگی کی وجہ سے حضرت علی ؓ کی لوگوں میں عزت ووجاہت تھی اور جناب فاطمہ ؓ کے انتقال کے بعد لوگوں کو حضرت علی ؓ نے خود سے کشیدہ پایا تو ابوبکر صدیق ؓ سے مصالحت کرنے ہی کو مناسب سمجھا اور آپؓ سے بیعت کی۔

روایت ہے حضرت علی ؓ نے کئی ماہ تک بیعت نہیں کی لیکن جنابِ فاطمہ ؓ کے انتقال کے بعد حضرت علی ؓ نے حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ (صحیح بخاری ومسلم)

## حضرت فاطمہ ؓ کی رضامندی

امام بیہقی نے شعبی کی زبانی لکھا ہے۔ ''فاطمہ کی علالت کے زمانہ میں حضرت

ابوبکر صدیقؓ بہرِ عیادت تشریف لائے۔ حضرت علیؓ نے حضرت فاطمہؓ سے کہا ابوبکر صدیقؓ آپ کی عیادت کے لئے اندر آنا چاہتے ہیں۔ حضرت فاطمہؓ نے کہا اے علیؓ آپ کی اجازت ہے؟ حضرت علیؓ نے جواب دیا ہاں۔ تب حضرت فاطمہؓ نے کہا اچھا انہیں بلا لایئے۔ چنانچہ ابوبکر صدیقؓ نے اندر آ کر حضرت فاطمہؓ کو خوش کیا اور وہ راضی ہو گئیں۔ (کتاب الوفا میں یہی لکھا ہے)

ریاض النضرۃ میں محب طبری نے لکھا ہے حضرت فاطمہؓ کے پاس حضرت ابوبکر صدیقؓ آئے ان سے معذرت خواہی کی پھر گفتگو کرتے رہے یہاں تک کہ وہ خوش ہو گئیں۔

امام اوزاعی کا بیان ہے مجھے معتبر ذرائع سے یہ واقعہ معلوم ہوا ہے، کہ حضرت فاطمہؓ جو حضرت ابوبکرؓ سے ناراض ہو گئیں تھیں کہ ایک گرم دن ان کے دروازہ پر جا کر حضرت ابوبکرؓ نے کہا میں اس گرمی میں اس وقت تک کھڑا رہوں گا جب تک دختر سرور عالم ﷺ خوش نہ ہو جائیں۔ اس امر پر حضرت علیؓ نے حضرت فاطمہؓ کو قسم دلائی چنانچہ ابوبکر صدیقؓ سے حضرت فاطمہؓ بالکل راضی ہو گئیں۔

ابن سمان نے کتاب الموافقہ میں تحریر کیا ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ کے زمانہ خلافت میں ایک دن حضرت علیؓ و حضرت عباسؓ کے درمیان رسول اکرم ﷺ کی میراث کے بارے میں تنازعہ ہوا۔ جس کا تصفیہ بحسن وخوبی اس طرح ہوا کہ حضرت عمرؓ نے حضرت طلحہؓ، زبیر، عبدالرحمٰن بن عوف اور سعد رضوان اللہ علیہم اجمعین سے قسمیں کھلا کر کہا کیا آپ لوگوں نے رسول اکرم ﷺ کو فرماتے نہیں سنا کہ "نبی کا تمام مال صدقہ ہے سوائے اس کے جو وہ خود نوش جان کر لیں اور ہم گروہ انبیاء کی چھوڑی ہوئی چیز قابل ورثہ نہیں ہے"۔ اس پر سب نے کہا بخدا آپ سچ کہتے ہیں اور یہی صحیح بھی ہے۔

## زیارت مزارِ اقدس

سبز گنبد کے مکین سرور عالم ﷺ قرشی، ہاشمی، مکی، مدنی۔

ابوالقاسم محمد ﷺ بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم خاتم النبیین والمرسلین صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہم اجمعین کے مزارِ اقدس کی زیارت مستحب ہے اور مستحبات میں سے بھی سب سے زیادہ مؤکد اور عبادات میں سے سب سے زیادہ افضل عبادت ہے۔ نیز اس شخص کے لئے جسے گنجائش وقدرت ہو بمنزلہ واجب کے ہے۔ کیونکہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے: "جس کو وسعت وقدرت ہو اور میری زیارت نہ کرے تو یقیناً اس نے مجھ پر ظلم کیا"۔

ایک روایت میں آپ ﷺ کا فرمان یہ ہے میرا ہر ایک اُمتی جسے وسعت وقدرت ہو وہ اگر میری زیارت نہ کرے تو اللہ کے حضور اس کا کوئی عذر قابل قبول نہیں۔

حافظ ابو علی بن سکن نے لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ کا فرمان ہے جس نے میری زیارت کی اور اس کا مقصود صرف میری زیارت ہو تو مجھ پر حق ہے کہ بروزِ قیامت میں اس کی شفاعت کروں۔

اور میں عبدالحق (محدث دہلویؒ) بھی روایت کرتا ہوں کہ رسولِ اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جس نے میرے مزار کی زیارت کی مجھ پر اس کی شفاعت واجب ہو گئی۔

نیز رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے جس نے میرے وصال کے بعد میری زیارت کی گویا اس نے میری حیات ظاہری میں میری زیارت کی۔

مزارِ اقدس کی زیارت کرنے کے حکم سے متعلق بکثرت احادیث وارد ہیں اور جتنی ہم نے بیان کردی ہیں وہ کافی ہیں۔

## زائر کے لئے احکام

جب کوئی زائر گھر سے چلے اور مدینہ کی جانب متوجہ ہو تو اسے لازمی ہے کہ دورانِ راہ میں رسولِ اکرم ﷺ پر بے شمار درود پڑھتا رہے کیونکہ اس راہ کے مسافر کے لئے عبادات مفروضہ کے بعد درود شریف پڑھنا ہی افضل ترین عبادت ہے، زائر کی نگاہ جب مدینہ کے کسی درخت پر پڑے یا اسے حرم پاک نظر آئے تو بے انتہا درود شریف پڑھے اور دل میں اللہ سے دعا مانگے کہ زیارت بابرکت سے اسے فائدہ ہو اور دنیا و آخرت میں سعادت مندی حاصل ہو اور زبان سے یہ کہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّ ھٰذَا حرم رسولک فاجعله لی وقایةً من النار و اَمانًا من العذاب و سؤ الحساب

ترجمہ: اے اللہ یہ تیرے رسولِ اکرم ﷺ کا حرم محترم ہے اسے میرے لئے آتشِ دوزخ سے پناہ گاہ بنادے عذابِ آخرت اور برے حساب سے۔ امن ومقامِ امن بنادے۔

مدینہ منورہ میں داخلہ سے پہلے غسل کرنا۔ اچھے عمدہ کپڑے پہننا، خوشبو لگانا اور سہولت کے ساتھ جتنا ہو سکے صدقہ کرنا یہ سب مستحب ہے اس کے بعد یہ دعا پڑھتے ہوئے مدینہ منورہ میں داخل ہونا ہے۔

بسم الله وعلى ملّة رسول الله ﷺ ربّ ادخلنی مُدخلَ صِدقٍ واَخرِجنی

مُخرَجَ صدقٍ وا جعل لی مِن لدنک سطانًا نصیرا۔

ترجمہ : شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے اور میں رسول اللہ ﷺ کی ملّت پر ہوں اے اللہ مقامِ صداقت میں مجھے داخل کر اور صداقت کے مقام پر مجھے نکال۔ اور مجھے اپنے لطف وکرم سے غالب ومددگار بنادے۔

پھر مسجدِ نبوی ﷺ کے دروازہ پر پہنچنے کے بعد پہلے اپنا سیدھا پاؤں دروازہ میں رکھ کر یہ دعا پڑھے۔

اللّٰھُم اغفرلی ذُنُوبیُ وَ افتح لی ابواب رحمتک وفضلک

ترجمہ : اے اللہ میرے گناہ معاف کردے اور مجھ پر اپنے فضل وکرم کے دروازے کھول دے۔

اور زائر جب روضۂ اقدس کا رُخ کرے تو یہاں تا بحدسعی مُصلی نبوی ﷺ پر تحیۃ المسجد ادا کرے ورنہ اس روضہ اقدس کے کسی حصہ میں یا مسجدِ نبوی میں کسی مقام پر نمازِ تحیۃ المسجد پڑھے۔ اور پھر بقعہ مُبارکہ تک پہنچنے سے پہلے سجدۂ شکر ادا کرے۔ بعض علماء نماز وتلاوت کے علاوہ سجدۂ شکر بجالانے کے بارے میں مختلف الرائے ہیں۔ پھر قبولِ زیارت کی دعا کے ساتھ مزید نعمتوں کے حصول کی بھی دعا کرے۔ پھر مزار مبارکہ کے پاس اس طرح حاضری دے کر آپ ﷺ کے سرِ مبارک کی طرف منہ اور قبلہ کی جانب پیٹھ کرکے کھڑا ہو۔ مزار مبارک کی جالی کو نہ چھوئے اور اسے بوسہ بھی نہ دے کیونکہ یہ دونوں کام اور اس کے علاوہ دوسری حرکتیں جاہلوں اور ناواقفوں کے طور طریق ہیں اور سلف صالحین کا یہ طرزِ عمل کبھی نہیں رہا۔ نیز زائر کے لئے لازمی ہے کہ بہرِ ادب وہ جالی سے چپک کر کھڑا نہ ہو بلکہ مناسب یہ ہے کہ جالی سے تین یا چار ہاتھ ہٹ کر پیچھے کھڑا ہو پھر رسولِ اکرم ﷺ حضرت صدیقِ اکبرؓ اور فاروقِ اعظمؓ کے حضور میں اپنے حضورِ قلب، پست آواز اور تمام اعضاء کے سکون کے ساتھ یہ کہے۔

السلام علیک یا سید المرسلین السلام علیک یا خاتم النبیّن السلام علیک یا قائد الغرا لمحجلین السلام علیک یا من ارسلہ اللّٰہ رحمۃ للعالمین السلام علیک وعلی اھل بیتک واز واجک وا صحابک اجمعین السلام علیک ایھا النبی رحمۃ اللّٰہ وبر کاتہ اشھدُ ان لا الٰہ الا اللّٰہ وا شھد انک عبدہ ورسولہ واَمینہ وخیر تہ من خلقہ وا شھد

انک بَلّغتَ الرسالۃ وادّیتَ الامانۃ . وجاھدت فی سبیل اللّٰہ حق جھادہ وَعَبَدتَ ربک حتّی اتاک الیقین فجزاک اللّٰہ عنا یا رسول اللّٰہ افضل ما جزیٰ نبیّاً عن اُمَّتِہ اللھم صل علی سیدنا محمد و علی اٰل سیدنا محمدٍ ﷺ کما صلّیت علی ابراھیم وعلی اٰل ابراھیم اِنک حمید مجید . و بارک علی سیدنا محمدٍ ﷺ کما بارکت علی ابرھیم وعلیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید . اللھم انک قلت وقو لک الحق ولَو انھم اذ ظلموا اَنفُسَھُم جائوک ، فاستغفروا اللّٰہ واستغفرلھم الرسولُ لَوَجدوا اللّٰہ توّاباًرحیما .

ترجمہ : آپ پرسلام ہوا ے نبیوں کے سردار۔آپ ﷺ پرسلام ہوا ے نبیوں کے خاتم۔آپ پرسلام ہوا ے درخشاں حسینوں کے قائدورہبر۔اے رسول آپ پرسلام ہوآپ کواللہ نے تمام جہانوں کے لئے رحمت بناکرمبعوث فرمایا ہے۔آپ پرسلام ہوآپ کی اہلِ بیت،ازواج مطہرات اورتمام صحابۂ کرامؓ پرسلام ہو۔آپ پرسلام ہوا ے نبی اوراللہ کی رحمتیں اور برکتیں ہوتی رہیں۔ میں گواہی دیتاہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوائے کوئی اور معبودنہیں ، نیز گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے بندے،اس کے رسول اس کے امین اوراس کی مخلوقات میں بہترین وبرگزیدہ ہیں۔اور گواہی دیتاہوں کہ آپ ﷺ نے رسالت کی تبلیغ فرمائی حقِ امانت ادا کیا۔اوراللہ کی راہ میں پوری طرح حقِ جہادادافرمایا۔اوروصالِ الٰہی حاصل کرنے تک آپ ﷺ نے پروردگار کی عبادت کی۔ ہماری استدعاً ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کووہ بہترین جزا مرحمت فرمائے جوکسی نبی کواس کی اُمّت کی طرف سے جزاء دیتا ہے۔ اے اللہ درودوانعامات نازل فرماہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پراوران کی آل پر جیسا کہ تونے درودوانعامات سے حضرت ابراہیمؑ اوران کی آل کونوازا ہے۔اے اللہ یقیناً توہی برترلائق حمد ہے۔اوراے اللہ برکتیں نازل فرماہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پرجیسی کہ تو نے حضرت ابراہیمؑ اوران کی اولاد پر برکتیں نازل فرمائی ہیں۔اے اللہ یقیناً توہی لائقِ حمدوبرتر ہے۔اے اللہ تونے ہی فرمایا ہےاور تیرایہ فرمان بالکل صحیح ہے۔جنہوں نے اپنی جانوں پرظلم کیا ہے اگروہ آپ ﷺ کے حضورحاضرہوں اور آپ ﷺ کے ذریعہ اللہ سے مغفرت کے طلبگارہوں تو آپ ﷺ ان کیلئے دعائے

مغفرت فرمائیں۔اس صورت میں لوگ اللہ تعالیٰ کوتوبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا پائیں گے۔

اور پھر یہ دعا کرے۔اے اللہ ہم نے تیرا فرمان سُنا اور تیرے احکام کی تعمیل میں تیرے نبی کریم ﷺ کے حضور حاضر ہیں جو ہمارے گناہوں کی تیری بارگاہ میں شفاعت کریں گے۔

اے اللہ ہم پر رحم وکرم کر اور سرورِ عالم ﷺ کی زیارت کی برکت سے خوش بخت بنا اور آپ ﷺ کی شفاعت ہمیں نصیب کر۔

اے رسول اللہ ﷺ ہم آپ (ﷺ) کی بارگاہ میں اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہوئے اور اپنے گناہوں کی مغفرت مانگتے ہوئے حاضر ہوئے ہیں۔اللہ نے آپ ﷺ کو رؤف رحیم قرار دیا ہے جو اپنی جان پر ظلم اور اپنے گناہ کا اقرار کرتے ہوئے آپ (ﷺ) کے حضور حاضر ہو اس کی آپ (ﷺ) نے شفاعت کی۔اب میری بھی شفاعت فرمایئے۔میں آپ ﷺ کے قدوم میمنت لزوم میں حاضر ہوں۔اور اسی کے ساتھ زائر کے لئے لازمی ہے کہ وہ اپنے اپنے والدین، اعزاء واحباب وغیرہ کے لئے دعا مانگے کیونکہ آپ ﷺ کی بارگاہ میں ہر دعا قبول ہوتی ہے۔

رسائل المناسک میں متفرق شعراء کے اشعار مرقوم ہیں جن میں سے چند یہ ہیں۔

ترجمہ : ہموار زمین میں جن کی ہڈیاں دفن ہوئیں ان سب میں آپ ﷺ بہتر و برتر ہیں اور آپ ﷺ کی خوشبو سے ہموار زمین اور چٹانیں معطر ہو گئی ہیں۔

میری جان قربان ہو۔اُس مزارِ مبارک میں آپ ﷺ قیام فرما ہیں اور اسی میں پارسائی اور بخشش وکرم موجود ہے۔

اے رسول اللہ ﷺ آپ (ﷺ) وہ شفیع ہیں جن کی شفاعت کی اس وقت امید وتوقع ہے جب کہ پُل صراط پر قدم متزلزل ہوں گے۔

مدینہ منورہ سے واپسی، وہاں رفتار کردار کی روش، مدینہ منورہ میں داخلہ کے طریقے، زیارات کے اداب اور مدینہ طیبہ میں رہن سہن وغیرہ کے طور طریق ہم (شیخ عبدالحق محدث دہلوی) نے اپنی کتاب تاریخ المدینہ المسمیٰ بہ جذب القلوب الی دیار المحبوب میں تفصیل کے ساتھ مکمل طور پر تحریر کیے ہیں جو ضرور مطالعہ کیے جائیں۔

## دیدارِ سرورِ عالم ﷺ

خواب میں سرورِ عالم ﷺ کے جمال جہاں آرا کے دیدار سے متعلق علماء ومحدثین کے بیان پر متذکرہ بالا مضمون انشاء اللہ ختم کروں گا اور درحقیقت اللہ تعالیٰ ہی تکمیلِ کار کی توفیق

دیتا ہے اور اسی کے ہاتھ مقصودرسائی ہے۔

مواہب لدنیہ میں مذکور ہے رسول اکرم ﷺ کی خصوصیت ہے کہ جس نے خواب میں آپ ﷺ کا دیدار کیا تو اس نے حقیقتاً آپ ﷺ ہی کا جمالِ جہاں آرا دیکھا کیونکہ شیطان آپ ﷺ کی شکل اختیار نہیں کر سکتا ہے۔

صحیح مسلم میں حضرت قتادہ کی زبانی مرقوم ہے "رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا جس نے خواب میں مجھے دیکھا تو اس نے یقیناً میرا ہی دیدار کیا"۔ نیز حضرت جابر ؓ کی زبانی یہ حدیث لکھی ہے۔ "جس نے خواب میں مجھے دیکھا اس نے یقیناً میرا دیدار کیا کیونکہ میری شباہت اختیار کرنا شیطان کے بس سے باہر ہے۔

بخاری میں ابوسعید ؓ کی زبانی لکھا ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا شیطان، مجھ جیسا نہیں ہوسکتا۔ یعنی میری شباہت اختیار نہیں کر سکتا۔ نیز ابوقتادہ کی زبانی تحریر ہے وہ میری صورت میں دکھائی نہیں دے سکتا۔ جس کے معنی یہ ہیں کہ شیطان میں اتنی قوت نہیں ہے کہ وہ میری شباہت اختیار کر سکے"۔ اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اگرچہ شیطان کو مختلف صورتیں بدل لینے کی طاقت دی ہے وہ جو صورت چاہے بدل لیتا ہے مگر اس میں رسولِ اکرم ﷺ کی صورت وشبیہ اختیار کرنے کی طاقت نہیں ہے۔

بعض کہتے ہیں جمال جہاں آرا کے دیدار کا اقتضایہ ہے کہ جب کوئی شخص خواب میں سرکارِ ابد قرار ﷺ کا دیدار کرے تو اس کو آپ ﷺ کی وہ صورت نظر آنا چاہئیے جو حالتِ صحت میں تھی۔

بعض تنگ نظر کہتے ہیں دیدار کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ آپ ﷺ کی وہ صورت دیکھے جس میں آپ ﷺ نے وصال فرمایا اور اس دیدار میں آپ ﷺ کے موئے مبارک کا شمار بھی معتبر ہے جن میں وصال کے وقت تک بیس موئے مبارک سفید ہو گئے تھے۔ یعنی زمانہ علالت میں جو صورت آپ ﷺ کی تھی اس کا دیدار خواب میں ہو سکتا ہے۔

حماد بن زید کا بیان ہے محمد ابن سیرین سے جب کوئی شخص دیدارِ سرکار ﷺ کا ابد قرار کو بیان کرتا تو وہ کہتے تم نے جو صورت دیکھی ہے اس کی کیفیت بیان کرو۔ دیدار ﷺ کا اقراری اگر وہ صورت بیان کرتا جس سے محمد ابن سیرین ناواقف ہوتے تو جواب دیتے تم نے ہرگز ہرگز رسولِ اکرم ﷺ کا دیدار نہیں کیا۔ (اس روایت کی اسناد صحیح ہے)

حاکم نے عاصم بن کلیب کے حوالہ سے ان کے والد کی زبانی یہ روایت لکھی ہے کہ

میں نے حضرت ابن عباس ؓ سے کہا۔ میں نے رسول اللہ ﷺ کا خواب میں دیدار کیا ہے انہوں نے کہا کیفیت بیان کرو چنانچہ میں نے رسولِ اکرم ﷺ کی صورت کو حضرت حسن ابن علی ؓ کی صورت کے مشابہہ بتایا جس پر حضرت ابن عباس ؓ نے فرمایا تم نے یقیناً جمالِ سرورِ عالم ﷺ کا دیدار کیا۔ اگر چہ اس روایت کی اسناد جید ہیں لیکن اس روایت کے معارض ہے جو ابنِ عاصم نے ایک دوسری سند کے ساتھ ابو ہریرہ ؓ کی زبانی یوں بیان کی ہے رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے جس نے خواب میں میرا دیدار کیا تو اس نے یقیناً میرا ہی دیدار کیا کیونکہ میں ہر صورت میں نظر آتا ہوں۔ اس روایت کے روایوں میں ابن تومہ بھی ہے جو ضعیف راوی اس لئے ہے کہ اس کے ہوش وحواس باقی نہیں رہے تھے۔ اور مندرجہ بالا روایت اس کی زبانی اس زمانہ کی ہے جب کہ وہ ہوش وحواس سے ہاتھ دھو چکا تھا۔ باقی اللہ تعالیٰ ہی سب سے زیادہ جانتا ہے۔

قاضی ابوبکر ابن عربی نے لکھا ہے سرورِ عالم کے معلومہ صفات کے ساتھ آپ ﷺ کا دیدار ہونا دراصل ادراکِ حقیقی ہے اور غیر معلومہ صفات کے ساتھ جمال جہاں آرا کا دیدار کرنا ادراکِ مثالی ہے۔

حقیقت امر یہ ہے کہ انبیاء کے جسم کو زمین متغیر نہیں کرتی۔ اس لئے سرکارِ ابد قرار کی ذات عالی وقار کا دیدار، حقیقتاً آپ ﷺ کا دیدار ہے اور آپ ﷺ کی صفات کا علم ونظر آنا یہ مثالی ادراک یعنی مثال نظر آتا ہے۔

قاضی عیاض نے لکھا ہے رسولِ اکرم ﷺ نے جو فرمایا ہے کہ "جس نے خواب میں مجھے دیکھا اس نے یقیناً میرا دیدار کیا" اس کا یہ مفہوم ہرگز نہیں ہو سکتا کہ جس نے آپ ﷺ کو اس معلومہ صورت میں دیکھا جس میں آپ ﷺ حیاتِ طیبہ کی صورت میں جلوہ گر تھے تو خواب کا ایسا دیدار حق ہوا اور جس نے آپ ﷺ کو خواب کی حالت میں دیکھا اس نے یقیناً سرکارِ ابد قرار ﷺ کا دیدار کیا۔

شیخ الاسلام ابنِ حجر نے لکھا ہے کہ قاضی عیاض کا قول بھی منافی دیدار نہیں بلکہ ان کے قول سے یہ صاف ظاہر ہے کہ دونوں حالتوں میں دیدار سے مراد دیدارِ حقیقی ہے۔ اور پہلی حالت میں خواب، محتاج تعبیر نہیں اور دوسری حالت میں محتاجِ تعبیر ہے۔ اور جن لوگوں کا یہ خیال ہو کہ بحالتِ خواب سرورِ عالم کا دیدار صورت معلومہ کے ساتھ ہی دراصل خواب میں دیدار ہے۔ اور جس نے آپ ﷺ کو کسی اور صفتی صورت میں دیکھا تو وہ خواب

میں دیدارِ سرورِ عالم ﷺ نہیں بلکہ اس کا خواب، خوابِ پریشاں ہے تو ایسے کلام زبان پر لانے والے تعلیم اور اسلامی تعلیم سے بے بہرہ ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ سرکارِ ابد قرار ﷺ کا دیدار خواب میں اس طرح ہو جو حالاتِ دنیا کے موافق نہ ہو تب بھی دیدار ہوا۔ اور شیطان کو کسی طرح بھی یہ قوت نہیں ہے کہ وہ معمولی طریقہ سے بھی آپ ﷺ کا مشابہ ہو سکے اگر وہ آپ ﷺ کی صورت کا ادنیٰ طریقہ سے بھی مشابہ ہو تو آپ ﷺ کے اس ارشادِ عالی کے خلاف ہوگا کہ شیطان میری مماثلت اختیار نہیں کر سکتا۔ اور چونکہ رسولِ اکرم ﷺ کا حکم غلط نہیں ہو سکتا اس لئے مناسب یہی ہے کہ جس طرح سرکارِ ابد قرار ﷺ کو خود بذاتہ خواب میں دیکھنا دیدار ہے اسی طرح آپ ﷺ کی جانب امور منسوبہ کو دیکھنا بھی دیدار ہے اور اس میں کسی قسم کا وہم و شک نہ کرنا ہی مستحسن ہے اور اس قسم کا اعتقاد ہی حرمت و عصمت برتری ہے۔ اور جس طرح سرکار ابد قرار ﷺ حیاتِ ظاہری میں بحالتِ بیداری شیطان سے محفوظ تھے اسی طرح اب بھی بحالتِ خواب اپنا دیدار عالی کرنے میں شیطان کے کرتوت سے محفوظ ہیں۔

مذکورہ بالا حدیث کی صحیح تاویل ہی یہ ہے کہ سرکار ابد قرار ﷺ کا دیدار کسی صورت میں باطل اور غیر صحیح نہیں اور یہ خوابِ پریشاں بھی نہیں بلکہ درحقیقت فی نفسہ حق و درست ہے۔ اور آپ ﷺ کا دیدار دراصل آپ ﷺ ہی کا دیدار ہے۔ اور اگر کسی دوسری صورت میں دیدار ہو تو اس صورت خواب میں شیطان کا کوئی عمل دخل نہیں بلکہ یہ بھی منجانب اللہ ہے۔ اور یہی قول قاضی ابوبکر ابن طیب وغیرہ کا ہے جس کی صداقت کی تائید سرورِ عالم ﷺ کے اس فرمان سے ہوتی ہے کہ جس نے مجھے دیکھا اس نے بالکل حق و صحیح دیکھا اور اسی کو قرطبی نے لکھ کر صحیح قرار دیا ہے اور لکھا ہے کہ ہمارے شیخ المشائخ حافظ ابنِ حجر، ہشیمی نے بھی اسی کو درست فرمایا ہے جو ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ جس نے رسولِ اکرم ﷺ کی جوانی، بڑھاپے ڈھلتی عمر یا آخری عمر کی شکل، خواب میں دیکھی اس نے دیدار سرورِ عالم ﷺ سے سرفرازی پائی۔

## تعبیر دیدار ﷺ

جس نے سرکار ابد قرار ﷺ کو کسی دوسری حالت میں دیکھا تو اس کی تعبیر دیکھنے والے کے حال کے موافق ہے۔ جیسا کہ بعض علمائے تعبیر کا بیان ہے کہ جس نے سرورِ عالم ﷺ کو بڑھاپے کی شکل میں دیکھا تو اس کی تعبیر، خواب دیکھنے والے کی انتہائی سلامتی ہے۔ اور جس

نے جوان شکل میں دیکھا تو اس کی تعبیر سخت جنگ ہے۔

حافظ ابوسعید احمد بن محمود بن نصر" کا بیان ہے جس نے خواب میں سرورِ عالم ﷺ کو اپنی حالت وہیئت پر دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کے حالات اچھے ہوں گے۔ وہ صاحب الرائے ہوگا۔ اپنے دشمنوں پر کمال جاہ وحشمت کے ساتھ غالب آئے گا۔ اور جس نے سرورِ عالم ﷺ کو کسی دوسری حالت میں مثلاً ترش رو وغیرہ دیکھا تو یہ دیکھنے والے کی بدحالی کی دلیل ہے۔

عارف بن ابوحمزہ" کا بیان ہے جس نے سرکارِ ابد قرار ﷺ کو خواب میں اچھی حالت میں دیکھا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ دیکھنے والا مذہبی اعتبار سے بہت اچھا ہے۔ اور نعوذ باللہ پناہ بخدا اللہ کی امان اگر کوئی آپ ﷺ کے کسی عضو میں چوٹ زخم یا کوئی کمی دیکھے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ دیکھنے والے کے دینی عقائد میں فتور اور خلل ہے۔ اور یہی بات بالکل حق و درست ہے اور اس کا کئی مرتبہ تجربہ ہو چکا ہے۔

نیز ان تمام طریقوں کے ذریعہ دیدار کرنے سے دیکھنے والے کو سب سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ اس کو اپنے مذہبی عقائد کا علم ہو جاتا ہے کہ اس سے مذہبی عقائد صحیح ہیں یا ان میں خلل وفتور ونقص ہے۔

رسول اللہ ﷺ نورانی ہیں اور آپ ﷺ کی مثال صاف وشفاف آئینہ کی مانند ہے کہ دیکھنے والے کو اپنی ذات کی اچھائی وبرائی بے کم وکاست مکمل طور پر اس آئینہ میں نظر آجاتی ہے۔

## خواب میں کلام فرمائی

اسی طرح خواب کی حالت میں سرکارِ ابد قرار ﷺ کے کلام سننے کے بارے میں بھی لوگ مختلف الرائے ہیں۔ جس کا بہترین تصفیہ یہ ہے کہ جو شخص بحالتِ خواب آپ ﷺ کا کلام سماعت کرے اگر وہ سنت کے موافق ہو تو بالکل حق وصحیح ہے اور اگر سنت وسیرتِ نبوی ﷺ کے خلاف ہو تو یہ سننے والے کی سماعت کا فتور ہے۔

یعنی دیکھنے والے کو سرورِ عالم ﷺ کا دیدار تو ہوا لیکن اس کی سماعت نے غلطی کی ہے۔ اور یہی وہ بہترین تصفیہ ہے جو میں (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) نے اب تک سنا ہے۔ اللہ مجھ بندۂ کمزور کی اصلاح کرے۔ میں نے سیدی شیخ عارف باللہ عبدالوہاب ابن ولی اللہ متقی کو فرماتے خود سنا ہے وہ فرماتے تھے کہ ہم نے سیدی شیخ عارف باللہ علی بن حسام الدین متقی کو فرماتے سنا ہے کہ مصر سے ایک استفتاء آیا جس کا مضمون یہ تھا کیا فرماتے ہیں سادات علماء

وعرفاء اس شخص کے بارے میں جس نے اپنے خواب میں رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا ''شراب پی'' اس خواب کی کیا تعبیر ہے؟ یہ استفتاء جس کے پاس پہنچا اس نے کچھ نہ کچھ لکھا اور حسبِ توفیق تاویلات واشارات تحریر کئے یہاں تک کہ جب شیخ عارف باللہ متبع رسول اللہ و مقتدائے امت محمد بن عراق ؒ شیخ کامل اور مکمل پیروکار سنت کے پاس وہ استفتاء آیا تو آپ نے اس کا یہ جواب تحریر فرمایا خواب دیکھنے والے کی سماعت نے غلطی کی۔ کیونکہ سرورِ عالم ﷺ نے تو بارہا صاف صاف فرمایا ہے کہ شراب نہ پیو۔ ان صاف احکام کی موجودگی میں امر واقعہ یہ ہے کہ سرورِ عالم ﷺ نے خواب دیکھنے والے سے فرمایا کہ شروب نہ پی اور اس کی سمجھ میں غلطی سے یہ آیا کہ شراب پی۔ واللہ اعلم۔

نیز یہ امر واقعہ ہے کہ سرکارِ ابد قرار ﷺ اب بھی بحالتِ خواب کلام فرماتے ہیں اور یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہتا ہے نوازتا ہے۔

## دیدارِ خواب، عین دید ﷺ

صحیح مسلم میں یہ حدیث ہے ''جس نے مجھے خواب میں دیکھا وہ عنقریب حالتِ بیداری میں بھی میرا دیدار کرے گا''۔ اور یہ روایت بھی مذکور ہے کہ جس نے مجھے خواب میں دیکھا تو گویا اس نے مجھے بیداری میں دیکھا اور شیطان میری شباہت اختیار نہیں کرسکتا۔

اسمٰعیلی نے لکھا ہے کہ ''مجھے بیداری میں دیکھا'' کے الفاظ کا مطلب یہ ہے کہ عنقریب دیدار کرے گا۔

یہی قول ابن ماجہ کا بھی ہے اور اسی کو ترمذی نے حضرت ابنِ مسعودؓ کی زبانی روایت کر کے اس معنی کو صحیح قرار دیا ہے۔

جس نے مجھے خواب میں دیکھا وہ عنقریب بحالتِ بیداری ہماری دید کرے گا اس حدیث کے الفاظ ''وہ عنقریب بحالت بیداری ہماری دید کرے گا'' کی تفسیر میں علماء باہم مختلف الرائے ہیں۔ ابنِ بطال نے لکھا اس جملہ کا مطلب یہ ہے کہ خواب دیکھنے والے کو اس کے خواب کی تصدیق حالتِ بیداری میں ہو جائے گی۔ اور اپنے اس خواب کو صحیح و برحق دیکھ لے گا۔ اور اس سے ہرگز یہ مراد نہیں کہ یہ خواب دیکھنے والا سرکارِ ابد قرار ﷺ کو آخرت میں دیکھے گا کیونکہ روزِ محشر آپ ﷺ کی تمام امت آپ ﷺ کا دیدار کرے گی اس میں خواب دیکھنے والے یا نہ دیکھنے والے کی کوئی تخصیص نہیں ہے۔

علامہ مازری کا بیان ہے حدیث گویا اس نے حالتِ بیداری میں مجھے دیکھا کے ظاہر معنی ہی یہ ہوسکتے ہیں کہ عنقریب بیداری میں میرے جمالِ جہاں آرا سے سرفراز ہوگا۔ یعنی جو لوگ ہجرت کر کے ابھی مدینہ نہیں آئے ہیں وہ عنقریب ہمارا دیدار کریں گے۔ اور آپ ﷺ کو خواب میں دیکھنا یہ آپ ﷺ کو بحالتِ بیداری دیکھنے کی علامت ہے جس کے بارے میں رسول اکرم ﷺ کو اللہ نے وحی کے ذریعہ مطلع کیا کہ جن لوگوں نے آپ ﷺ کو خواب میں دیکھا ہے وہ عنقریب آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر آپ ﷺ سے فیوض حاصل کریں گے۔ اور عنقریب بیداری میں دید کریں گے۔ اس جملہ کے ایک تاویلی معنی یہ بھی ہیں کہ اس خواب کی تعبیر وصحت کو عین حالتِ بیداری میں دیکھے گا۔

قاضی عیاض نے لکھا ہے جس نے سرورِ عالم ﷺ کو خواب میں آپ ﷺ کی صفات معروفہ کے ساتھ دیکھا تو ہوسکتا ہے کہ معروفہ صفات سے اسے زینت دی جائے روزِ محشر سرکارِ ابد قرار ﷺ کا دیدار ہو۔ اور صفات معروفہ کے سبب اس کی شان وشوکت میں اضافہ ہو۔ اور اس خواب کے سبب اسے رسولِ اکرم ﷺ کا قرب نصیب ہو اور اعلیٰ مقامات کے لئے اس کی شفاعت فرمائیں اور مزید دیگر خصوصی انعامات سے بہرہ اندوز کیا جائے۔

بعض لوگ کہتے ہیں ممکن ہے کہ روزِ محشر بعض گناہ گاروں کو اللہ تعالیٰ دیدارِ سرورِ عالم ﷺ سے تھوڑی مدت تک روکے رکھے تاکہ دیدار نہ کرنے کے عذاب میں مبتلا رہیں۔ انہی کے متعلق ارشادِ عالی ہے کہ عنقریب بحالتِ بیداری ہمارا دیدار کریں گے۔

ابن ابی حمزہ نے حدیث کے ان الفاظ کو کچھ دوسرے ہی معنوں پر محمول کرتے ہوئے لکھا ہے کہ حضرت ابن عباس ؓ نے خواب میں آپ ﷺ کا دیدار کیا۔ پھر بیدار ہونے کے بعد آپ ﷺ کی اس حدیث "عنقریب حالتِ بیداری ہمارا دیدار کریں گے" پر غور وفکر کیا۔ اور اسی تفکر میں اپنی خالہ ام المومنین حضرت میمونہ ؓ کے پاس گئے اور ان سے یہ حدیث بیان کی جس پر انہوں نے سرورِ عالم ﷺ کا مستعملہ آئینہ نکال کر دیا جس میں ابن عباس ؓ نے اپنی صورت دیکھنے کے بجائے رسولِ اکرم ﷺ کی شبیہ مبارک دیکھی اور خود اپنی صورت اس میں دکھائی نہ دی۔

ان تمام جوابات سے پانچ باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک یہ کہ خواب میں جو صورت دیکھی جاتی ہے وہ تشبیہ وتمثیل کے طور پر ہوتی ہے جس کا ثبوت رسولِ اکرم ﷺ کا یہ فرمان ہے کہ

خواب میں دیکھنے والے نے گویا بیداری کی حالت میں میرا دیدار کیا۔ دوسری یہ کہ ''عنقریب بیداری کی حالت میں دیکھے گا'' کے بطریق تاویل یہ معنی ہوئے کہ حقیقتاً میرے دیدار سے شرف اندوز ہوگا۔

تیسری یہ کہ یہ حدیث خاص ان لوگوں کے حق میں ہے جو آپ ﷺ پر ایمان تولا چکے تھے لیکن انہوں نے آپ ﷺ کا دیدار نہیں کیا تھا۔

چوتھی یہ کہ خواب میں دیکھنے والا آپ ﷺ کو آپ کے مستعملہ آئینہ میں دیکھے گا۔ بشرطیکہ آئینہ مبارک دستیاب ہو۔

حافظ ابنِ حجر عسقلانی نے تحریر کیا ہے کہ آئینہ مبارک کا دستیاب ہونا اب مشکل ہے۔

پانچویں یہ کہ خواب میں دیدار کرنے والا مزید خصوصیات وانعامات کے ساتھ روزِ محشر آپ ﷺ کے دیدار سے نوازا جائے گا۔

اللہ تعالیٰ ہی حقیقتِ حال جانتا ہے۔ اور وہی ہمارا مرجع وماوی ہے۔

(از اقبال الدین احمد)



# ربیع الآخر

مناسب ہے کہ اس ماہ ربیع آخر کے حالات اختصار کے ساتھ حوالہ قرطاس کئے جائیں۔ اللہ تعالیٰ اس متبرک ماہ کے ظاہری و باطنی فیوض سے بہرہ ور کرے۔

اسی مہینہ میں سیدنا و مولینا، قطب یگانہ، غوث اعظم شیخ الاسلام والمسلمین غوث الثقلین شیخ محی الدین ابی محمد عبدالقادر حسنی و حسینی جیلانی کی وفات ہوئی ہے۔ اور آپ کے وصال الٰہی کی تاریخ میں اختلاف پیدا کرلیا گیا ہے بطور اشارہ ہم قول راجح بیان کریں گے۔

کتاب بہجۃ الاسرار جس میں ان شیخ الاسلام کے حالات مشائخ عظام کی زبانی ثقہ راویوں کے ذریعہ لکھے ہیں۔ اس کتاب کے مصنف اور شیخ الاسلام کے درمیان صرف دو واسطے واقع ہیں چنانچہ مصنف بہجۃ الاسرار نے لکھا ہے کہ شیخ الاسلام ماہ رمضان میں بیمار تھے اور آپ کے پاس اس وقت مشائخ کے منجلہ شیخ علی بن ہیتی، شیخ ابونجیب عبدالقادر سہروردی اور شیخ ابوالحسن جوسقی وغیرہ کی نشست تھی کہ اتنے میں ایک خوبصورت باوقار شخص آیا اور کہا السلام علیک یا ولی اللہ! میں ماہ رمضان ہوں۔ عذرخواہی کیساتھ عرض کرتا ہوں کہ یہی رمضان آپ کے مقدر میں تھا۔ اب آپ کو الوداع کہتا ہوں اور یہ ہماری آپ کی آخری ملاقات ہے پھر وہ شخص واپس چلا گیا۔ اور ہفتہ کی رات کو بتاریخ ۹۔ ربیع الآخر آپ نے انتقال کیا۔ اور دوسرے سال کے رمضان کے روزے آپ نہ رکھ سکے[1]۔

---

[1] حضرت غوث الاعظمؒ ایران کے مشہور قصبہ جیل میں یکم رمضان ۴۷۰ھ کو پیدا ہوئے۔ آپ کی پیدائش کے وقت آپ کی والدہ ام الخیر فاطمہ بنت ابوعبداللہ الصومعی الحسینی کی عمر (۶۰) سال کی تھی۔ آپ کے والد بزرگوار کا اسم گرامی ابوصالح الحسنی تھا۔ آپ والدہ کی طرف سے حسینی اور والد کی طرف سے حسنی سید تھے۔ اور آپ کے بچپن میں ایران کی حکومت خاندان سلجوقیہ کے تیسرے سلطان معزالدین ابوالفتح ملک شاہ ابن الپ ارسلان کے ہاتھ میں تھی۔ آپ حنبلی مسلک رکھتے تھے۔ تمام کا اتفاق ہے کہ آپ نے بہ عمر (۹۰) سال بتاریخ ۱۱۔ ربیع الآخر ۵۶۱ھ مطابق ۱۱۸۲ء میں داعی اجل کو لبیک کہا۔ کثرت ہجوم کے باعث ہفتہ کے دن رات کے وقت آپ کو خود قائم کردہ مدرسہ میں جہاں علماء آپ سے کتابی علوم حاصل کرتے تھے اس کے سائبان کے نیچے آپ کا جسم سپرد زمین کیا گیا بغداد میں آپ کا مزار مبارک اب بھی مرجع خلائق ہے۔ از مترجم۔ ۱۲

## مناقب غوث اعظمؒ

آپ کی خوبیوں اور مناقب کے بارے میں شیوخ نے لکھا ہے کہ ہر مہینہ اپنی رویت ہلال سے پہلے آپ کے پاس آتا۔ اگر تقدیر الٰہی کے سبب اس مہینہ میں کوئی ہونے والی برائی یا سزا دہی مقدر ہوتی تو ناپسندیدہ و منکرہ صورت میں آتا اور اگر تقدیر الٰہی کے سبب اس میں نعمتیں اور خوبیاں ہوتی تو خوبصورت شکل میں نمودار ہوتا۔

بہجۃ الاسرار اور شیخ عالم وعارف امام عبداللہ یافعی" کی کتاب خلاصہ المفاخر در مناقب شیخ عبدالقادر جس کے تکملہ کتاب کا نام روضۃ الریاحین ہے اس میں مرقوم ہے کہ زمانہ کے بہترین مشائخ میں سے غوث الاعظم کے فرزند سید السادات سیف الدین عبدالوہاب کا بیان ہے کہ والد بزرگوار پیر ومرشد شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی کے پاس ہم کئی لوگ جمعہ کے دن سہ پہر کے وقت بتاریخ ختم ماہ جمادی الآخر ۵۶۰ھ نشستہ تھے اور پیر ومرشد فرما رہے تھے اتنے میں ایک خوبصورت نوجوان آیا اور پیر ومرشد کے پاس بیٹھ کر اس نے کہا السلام علیک اے ولی اللہ! میں رجب ہوں اور یہ خوشخبری دینے آیا ہوں کہ بہ تقدیر الٰہی اس ماہ میں لوگوں کے لئے کوئی عام برائی نہیں ہے۔ چنانچہ یہ مہینہ لوگوں پر بخیر وخوبی گزرا۔ پھر اس ماہ رجب کو آخری دن جو اتوار کا دن تھا ہم لوگ پیر ومرشد کی خدمتؒ میں حاضر تھے کہ ایک کریہہ المنظر بدصورت شخص آیا اور کہا السلام علیک یا ولی اللہ! میں شعبان ہوں اور اللہ نے اس ماہ میں مقدر کردیا ہے کہ بغداد میں بلائیں آئیں گی۔ ارض حجاز میں سخت قحط ہوگا اور خراسان میں رن پڑے گا چنانچہ جیسا اس آمدہ بدصورت نے کہا تھا ویسا ہی دیکھنے میں آیا۔

## عُرس غوث اعظمؒ

مستند روایات معلومہ کے پیش نظر غوث اعظم کا عرس ۹۔ ربیع الآخر کو ہونا چاہیئے۔ اور اسی تاریخ کو پیر ومرشد امام کامل وعارف شیخ عبدالوہاب قادری المتقی مکی" آپ کا عرس قرار دیتے تھے۔ یہ وہ تاریخ عرس ہے جو قابل اعتماد اس سبب سے بھی ہے کہ یہی تاریخ عرس ہمارے پیر ومرشد شیخ اعظم علی متقیؒ اور دیگر شیوخ کے نزدیک قابل اعتماد ہے۔

لیکن ہمارے ملک میں ان دنوں ۱۱ ربیع الثانی ہی زیادہ مشہور معروف ہے اور غوثِ الاعظم کی اولاد و مشائخ عظام مقیم ہند (و پاک) گیارہویں تاریخ کو عرس کرتے ہیں۔

نیز اسی طرح پیرومرشد سیدنا بہی رضی الوضی ابوالحاسن سید شیخ موسیٰ حسنی جیلانی ابن شیخ کامل عارف حق معظم ومکرم ابوالفتح شیخ حامد حسنی جیلانی نے اورادقادریہ میں لکھی ہے اور شیخ حامد حسنی جیلانی ایک متفق علیہ ولی اللہ تھے جن کا لقب مخدوم ثانی اور عبدالقادر ثانی تھا انہوں نے اپنے آباء کرام" کی زبانی آپ" کے عرس کی تاریخ گیارہویں لکھی ہے۔

شیخ وقت امام عبداللہ یافعی نے اپنی کتاب خلاصہ المفاخر اور مشہور عالم تاریخ مسمی مرآۃ الجنان میں آپ کی تاریخ رحلت ماہ ربیع الثانی ۶۱، ۶۰ھ تحریر کی ہے اور کوئی دن تاریخ تحریر نہیں ہے انہوں نے تاریخ کا تعین شاید عدم معلومات یا اختلاف تاریخ کی وجہ سے نہیں کیا ہے۔

ایک قول یہ ہے کہ آپ کی تاریخ وفات ۱۷ ربیع الثانی ہے اور یہ بے اصل روایت ہے باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

اگر یہ دریافت کیا جائے کہ ہمارے ملک میں مشائخ عظام کی وفات کی تاریخ پر جو عُرس کیا جاتا ہے اس کی اصلیت کیا ہے؟ تو میرا جواب یہ ہے کہ میں نے بھی یہی سوال اپنے پیرومرشد امام عبدالواہاب متقی مکی" سے کیا تھا جس کے جواب میں فرمایا تھا کہ ہمارے مشائخ کے طور طریقے عادات ورواج اور نیت ہی گیارہویں کی ہے اس پر میں نے عرض کیا تھا کہ دوسری تواریخ کو ترک کرتے ہوئے گیارہویں ہی کو کیوں خاص کر لیا ہے؟ جواب سرفراز فرمایا مہمان نوازی مطلق سنّت ہے اس لئے تاریخ سے قطع نظر کرتے ہوئے غرباء کو دعوت دو اور کھانا کھلاؤ۔ نیز شریعتِ اسلامیہ میں اس کے نظائر بھی موجود ہیں یہ عام طور پر مطلق حیثیت سے سنّت ہے اور کسی خاص وجہ سے خصوصیت کی بناء پر ان کا بروئے کار لانا بدعت ہے۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ بعض متاخرین نے بعض مغربی مشائخ کی زبانی بیان کیا کہ جس دن آپ نے وصالِ الٰہی کیا اس دن کو لوگوں نے از خود دوسرے دنوں کی بہ نسبت زیادہ خیر و برکت کا منوّر درخشاں دن بنا دیا ہے۔ پھر تھوڑی دیر تک سرنگوں رہ کر سر اُٹھایا اور فرمایا زمانہ ماضی میں یہ سب کچھ نہ تھا یہ تو صرف متاخرین کی خوشیاں اور خودکاریاں ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔



# ماہِ رجب

لغت قاموس میں رجب کے معنی "ڈرایا اور تعظیم کی" کے ہیں اسی سے رجب نکلا ہے اور اس کی جمع ارجاب، رجوب اور رجبات آتی ہے۔ نیز ماہِ رجب میں قربانی کرنے کو ترجیب کہتے ہیں۔ اور عرب اس ماہ کی تعظیم کرتے تھے۔

جزری نے اپنی نہایہ میں تحریر کیا ہے کہ ترجیب کے معنی تعظیم کرنے کے ہیں اسی وجہ سے عرب رجب کی تعظیم کرتے تھے۔

ماہِ جمادی الآخر اور ماہِ شعبان کے درمیان کا مہینہ رجب ہے اس کو رجب مضر بھی کہتے تھے کیونکہ قبیلہ مضر اس کی خاص طور پر حُرمت و تعظیم کرتے تھے۔

رسولِ اکرم ﷺ نے جو یہ فرمایا ہے کہ ماہِ رجب مہینہ ہے جو ماہِ جمادی الآخر اور ماہِ شعبان کے درمیان ہے اس میں اس امر کی تاکید مقصود ہے کہ لوگ ایک ماہ کو ہٹا کر دوسرے ماہ کی جگہ دیا کرتے تھے۔ اور زمانہ جاہلیت کے لوگ جو روز و ماہ میں کمی بیشی کر لیا کرتے تھے ان کے خیالِ باطل اور عملِ ناقص کو راہ پر لانے کا سرورِ عالم ﷺ نے اس طرح بھی سبق دیا ہے۔

عتیرہ رجبیہ اس قربانی کا نام ہے جو جاہلیت والے ماہِ رجب میں جانور ذبح کیا کرتے تھے۔

رجب کو اصم (بہرا) بھی کہتے تھے کیونکہ قاموس میں ہے کہ رجب بہرا ہے یعنی اس ماہ میں کوئی آواز نہیں آتی اور کوئی منادی ندا نہیں کرتا کہ اے فلاں اور اے دوست وغیرہ۔

نہایہ میں مرقوم ہے کہ اللہ کا مہینہ رجب دراصل بہرہ ہے کیونکہ اس میں ہتھیاروں کی آوزیں نہیں آتیں۔ اور چونکہ یہ حُرمت والا مہینہ ہے اس لئے انسانی صفت کے مدِّ نظر اسے بہرا کہا جانے لگا۔

بندۂ مؤلف (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) عفی اللہ عنہ عرض پرداز ہے کہ لوگوں میں یہ جو مشہور ہے کہ اس مہینہ کو بہرا اس لئے کہتے ہیں کہ روزِ محشر یہ خود بہرا بن جائے گا اور لوگوں کے جرائم و عیوب پر گواہی نہیں دے گا اور کہے گا میں تو بہرا ہوں۔ میں کوئی چیز سنتا ہی نہیں ہوں۔ اور اسے اللہ کا مہینہ اس لئے کہتے ہیں کہ اللہ کی صفت ستر پوشی کی طرح یہ بھی لوگوں کی

عیب پوشی کرتا ہے"۔ لوگوں کے ان اقوال کی کوئی اصلیت اور معقولیت نہیں ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کی صفت ستاری (پردہ پوشی) کا اقتضا یہ نہیں کہ بہرہ پن کی خصوصیت پائی جائے۔ نعوذ باللہ من ذلک اور یہ امر بالکل واضح ہے کہ بہرا اپنے بہرے پن کی وجہ سے صرف اقوال و گفتگو سُننے سے عاجز ہوتا ہے اور بہرے پن کا عذر کر کے لوگوں کے اقوال چھپا سکتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

جامع الاصول میں صحاح ستہ کی کوئی حدیث بھی ماہِ رجب کی فضیلت کی ہمیں نہیں ملی۔ البتہ جامع کبیر میں کچھ احادیث ماہِ رجب کے فضائل اور اس ماہ کے اعمال کے فضائل کی مذکور ہیں۔ جن میں سے چند یہ ہیں۔

## فضائل ماہِ رجب

ابوالفتح بن فوارس نے اپنی امالی میں حسن بصری ؒ کے حوالہ سے مرسلاً لکھا ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا ہے رجب اللہ کا مہینہ ہے۔ شعبان میرا اور رمضان میرے اُمتیوں کا مہینہ ہے اور رجب وہ پُرعظمت مہینہ ہے جس میں نیکیوں کا چند در چند کئی گُنا ثواب دیا جاتا ہے جس نے اس ماہ ایک دن کا روزہ رکھا اسے سال بھر کے روزوں جیسا ثواب ملتا ہے[1]۔

امام رافعی نے سعید کی زبانی لکھا ہے کہ رجب یقیناً اللہ کا مہینہ ہے۔ اسے بہرا اس لئے کہتے ہیں کہ زمانہ جاہلیت کے لوگ اس مہینہ میں جدال وقتال بند رکھتے اور اپنے ہتھیار اُٹھا رکھتے تھے لوگ اس ماہ میں امن امان سے رہتے۔ تمام راستے پُرامن ہوتے اور کوئی کسی سے خائف نہ رہتا اور اس پورے مہینہ میں امن وامان نظر آتا تھا۔

## تنقید روایات فضیلت

امام بیہقی نے اپنی شعب الایمان میں حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کی زبانی تحریر کیا ہے کہ رجب وہ پُرعظمت مہینہ ہے جس میں اللہ تعالیٰ نیکیوں کا ثواب کئی گُنا زیادہ دیتا ہے۔ جس نے اس ماہ میں ایک دن کا روزہ رکھا تو گویا اس نے سال بھر کے روزے رکھے۔ اور جس نے اس ماہ میں سات دن کے روزے رکھے تو اس پر دوزخ کے سات دروازے بند ہو جاتے ہیں۔ اور جس نے اس ماہ میں آٹھ دن روزے رکھے اس کے لئے جنت کے آٹھ دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور اس ماہ دس دن کے روزے رکھنے والا اللہ سے جو مانگے گا وہ اسے اللہ تعالیٰ

---

[1] واضح ہو کہ ہمارے اوزان و پیمانہ جات کی مانند اللہ تعالیٰ ثواب کو نہیں ناپتا۔ رسول اکرم ﷺ کی موجودہ مثال ایک تمثیلی مثال ہے۔ اور تشویق ثواب کی جانب مائل کرتی ہے۔

عنایت کرے گا۔اور جو اس ماہ پندرہ روزہ رکھے تو آسمانی منادی آواز دیتا ہے اے روزہ دار تیرے تمام گذشتہ گناہ معاف کر دیئے گئے۔اب نیک عمل شروع کر دو جو زیادہ عمدہ عمل کرے گا اسے زیادہ ثواب دیا جائے گا۔

اور اس حدیث کی بابت یہ لکھا ہے کہ وہ روایت ہے جس کا مرفوع ہونا منکرو ناپسندیدہ ہے۔

طبرانی نے سعید بن ابی راشدی کی زبانی لکھا ہے کہ ماہ رجب میں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کو کشتی میں سوار کیا تو انہوں نے خود روزہ رکھا اور اپنے ساتھیوں کو روزے رکھوائے تا آنکہ چھ ماہ تک ان کی کشتی چلتی رہی اور جس دن جودی پہاڑ پر رُکی اس دن محرم کی دسویں تھی۔جس کے شکر میں نوح اور ان کے ساتھیوں نے روزہ رکھا اور دیگر تمام جانوروں نے اللہ کا شکر ادا کیا۔

عاشورا ہی وہ دن ہے جس میں اللہ نے بنی اسرائیل کے لئے دریا کو پایاب کر دیا تھا۔عاشورہ کے دن اللہ نے حضرت آدمؑ، یونسؑ کی توبہ قبول کی اور اسی دن حضرت ابراہیمؑ تولد ہوئے۔

امام بیہقی نے شعب الایمان میں لکھا ہے کہ ماہ رجب میں ایک دن اور ایک رات بہت ہی برتر و افضل ہے جس نے اس دن روزہ رکھا اور اس رات عبادت کی تو گویا اس نے سو سال کے روزے رکھے اور سو سال تک عبادت کی اور یہ تاریخ ۲۷/رجب ہے اور اسی ماہ اللہ نے رسول اکرم ﷺ کو تاج نبوت سے رونق افزا فرمایا۔نیز اس روایت کی بابت تحریر کیا کہ اسے حضرت سلیمان فارسیؓ کی زبانی منسوب کرنا منکرو ناپسندیدہ ہے۔

طبرانی نے اوسط میں اور ابن ابی شیبہ نے خرشہ بن حُر کی روایت سے لکھا ہے کہ میں نے حضرت عمر فاروق کو دیکھا ہے کہ وہ رجبی کے روزہ داروں کو پکڑ کر کھانا کھلاتے اور فرماتے یہ رجبی، رجبی کیا چیز ہے۔سنو رجب وہ مہینہ ہے جسے ایام جاہلیت میں معظم مانا جاتا تھا۔لیکن اسلام نے اس کی خود ساختہ عظمت کو ترک کر دیا ہے۔

ابن عساکر نے ابی قلابہ کی روایت لکھی ہے کہ رجب کے روزہ داروں کے لئے جنت میں محل بنائے جاتے ہیں۔

ابن شاہین نے اپنی ترغیب میں عامر بن شبل جرمی کی یہ روایت لکھی ہے میں نے ایک آدمی سے سنا ہے جو کہتا تھا کہ میں نے حضرت انس بن مالکؓ کو فرماتے سنا ہے جنت

میں ایک محل ہے جس میں صرف ماہ رجب کے روزے دار داخل ہونگے۔

شیرازی نے اپنی القاب میں لکھا ہے جنت کی ایک نہر کو رجب کہتے ہیں جس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ شیریں ہے جس نے ماہ رجب میں ایک دن بھی روزہ رکھا اللہ اسے اس نہر سے سیراب کرے گا۔

امام بیہقی نے اپنی شعب الایمان میں حضرت انسؓ کی روایت سے لکھا ہے پہلی ماہ رجب کا روزہ تین سال کے گناہوں کا کفارہ ہے اور رجب کی دوسری وتیسری تاریخ کا روزہ دوسال اور ایک سال کے گذشتہ گناہوں کا کفارہ بن جاتا ہے۔

(اسے ابو محمد خلال نے ابن عباسؓ کی زبانی فضائل رجب میں تحریر کیا ہے)

ماہ رجب میں ایک رات ایسی ہے جس میں عبادت کرنے والے کو سو سال کی نیکیاں نصیب ہوتی ہیں۔ اور یہ ۲۷/رجب کی شب ہے۔ جس نے اس رات بارہ رکعتیں اس ترکیب سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سبحان اللہ الحمد للہ اللہ اکبر سو مرتبہ پڑھا۔ اور بعد نماز سو مرتبہ استغفر اللہ پڑھ کر سو مرتبہ درود شریف پڑھا اور پھر دن نکلنے پر روزہ رکھا تو اللہ تعالیٰ ایسے نمازی وروزہ دار کی ہر ایک دعا سوائے دعائے معصیت وگناہ کے قبول فرماتا ہے اور ایسا شخص دنیا وآخرت کے حصول کے لے جو دعا چاہے مانگے۔

اس روایت کو امام بیہقی نے اپنی شعب الایمان میں ابان کے واسطہ انسؓ کی زبانی مروی ہونا تحریر کر کے لکھا ہے کہ یہ پہلی والی روایت سے بھی زیادہ ضعیف ہے۔

ماہ رجب میں سرور عالم ﷺ فرماتے تھے اے اللہ! ماہ رجب وشعبان میں ہمارے لئے برکتیں نازل فرما اور ماہ رمضان ہمیں نصیب کر۔

اس کے علاوہ ابن عساکر نے مزید یہ لکھا ہے کہ شب جمعہ میں آپ ﷺ فرماتے تھے یہ درخشاں شب ہے اور جمعہ کی بابت ارشاد فرماتے یہ روشن دن ہے۔

تنزیل الشریعت میں احادیث موضوعہ کے تحت یہ حدیث لکھی ہے کہ تمام مہینوں پر ماہ رجب کی فضیلت کی مثال دیگر تمام کلام پر قرآن کریم کی برتری کی مانند ہے۔

اس روایت کو دیلمی نے انسؓ کی زبانی لکھا ہے اس کے موضوع ہونے کا سبب نہیں لکھا نیز اس کے راویوں میں غیر معروف راوی کا نام بھی تحریر نہیں کیا۔

حافظ ابن حجر نے اپنی تبین العجب میں یہ حدیث بہ اضافہ عبارت ذیل یوں درج کی ہے۔ ماہ رجب کی فضیلت تمام دوسرے مہینوں پر ایسی ہے جیسے قرآن کریم کو تمام دیگر اذکار پر حاصل ہے۔ اور ماہ شعبان کو دوسرے مہینوں پر وہی فضیلت ہے جو رسول اکرم ﷺ کو دوسرے انبیاء پر ہے۔ اور ماہ رمضان کو دوسرے مہینوں پر افضلیت وہی ہے جو اللہ تعالیٰ کو اپنے تمام بندوں پر حاصل ہے۔

حافظ ابن حجر نے تحریر کیا ہے کہ روایت مذکورہ سلفی کی ہے جس کے ثقہ راویوں میں ایک شخص ہبۃ اللہ سقطی بھی ہے جو آفت کا پرکالا ہے باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

یہ حدیث کہ ۲۷/ رجب کی رات عبادت اور اس دن کا روزہ سو سال کی مانند ہے اور اسی تاریخ رسولِ اکرم ﷺ کی بعثت ہوئی۔ اسے دیلمی نے سلمانؓ کی روایت سے لکھ کر تحریر کیا ہے کہ راویوں میں خالد بن ہیاج بھی ایک راوی ہے جو متروک قرار دیا گیا ہے۔ اور خالد بن ہیاج وہ متروک راوی ہے جو آفت کا پرکالا ہے۔

اور یہ حدیث کہ ۲۷/ رجب کو مجھے معبوث کیا گیا جس نے ستائیسویں رجب کا روزہ رکھا اور افطار کے وقت دعا مانگے تو اس کے گزشتہ بیس سال کے گناہوں کا کفارہ ہو جاتا ہے۔ اس کو ہنّاد نسفی نے اپنی فوائد میں حضرت انس کی زبانی مرفوعاً لکھ کر تحریر کیا ہے کہ اس کی اسناد منکر و ناپسندیدہ ہے۔

ابو معاذ شاہ مروزی نے اپنی جزء میں ماہ رجب کے فضائل مؤلفہ عبد العزیز کتانی کو نقل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جس نے ستائیسویں رجب کا روزہ رکھا اسے اللہ (۶۰) مہینہ کے روزہ کا ثواب دے گا اور اسی تاریخ رسول اللہ ﷺ معبوث ہوئے"۔

یہ روایت اس معنی کی حد تک مناسب ہے لیکن اسے ضمرہ نے ابن شواب مطر وراق، شہر بن خوشب کے ذرائع سے ابو ہریرہؓ کی روایت سے موقوفاً ہونا تحریر کیا ہے۔ اور یہ مرفوع بھی ہے۔

جس نے ماہ رجب کی کسی رات میں شب بیداری کی اور اس کی صبح کو روزہ رکھا تو اللہ روز محشر اسے مامون و محفوظ اٹھائے گا اور یہ شخص لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر پڑھتا ہوا پل صراط پر سے بہ آسانی گزر جائے گا۔ اس حدیث کو دارمی نے جابرؓ کی زبانی اسمٰعیل بن یحییٰ تمیمی کی روایت سے بیان ہونا تحریر کیا ہے جو ضعیف ہے۔

جس نے ماہ رجب کی ایک رات شب بیداری کی اور ایک دن روزہ رکھا تو اللہ اس کے عوض میں اس کو جنت کے میوے کھلائے گا، جنت کے قیمتی لباس پہنائے گا اور جنت کی مُہر زدہ شراب نوش کرائے گا" اس حدیث کو دارمی نے حسین بن علیؓ کی زبانی حصین بن مخارق کی روایات سے ہونا تحریر کیا ہے جو مطعون ہے۔

ماہ رجب پُر حرمت مہینہ ہے اور اس کے ایام کا آسمان ششم پر اندراج ہے جب کوئی شخص ماہ رجب میں کسی دن روزہ رکھتا ہے اور اسے تقویٰ سے آراستہ کرتا ہے تو اس شخص کا روزہ اور وہ دن دونوں کہتے ہیں اے اللہ اس روزہ دار کی بخشش کر دے۔ اور اگر تقویٰ کے ساتھ روزہ نہ رکھا تو روزہ اس کے بخشش کی دعا نہیں کرتا اور یہ دونوں اس روزہ دار سے کہتے ہیں کہ تو نے اپنے نفس کو دھوکہ دیا۔

اس روایت کو ابن شاہین و دارمی نے ابو سعید کی زبانی تحریر کر کے لکھا ہے کہ اس کے راویوں میں اسمٰعیل تیمی بھی ہے جو ضعیف ہے۔

ماہ رجب وہ بہرا مہینہ ہے جو اللہ کے نزدیک بلند درجات کا حامل ہے۔ اور اسے اللہ نے اپنی ذات کے لئے خاص کر لیا ہے۔ جس نے ماہ رجب کے کسی دن حصول ایمان و ثواب کی خاطر روزہ رکھا تو یہ اللہ کی خوشنودی کا سبب ہوتا ہے۔ اور ماہ رمضان میری امت کا مہینہ ہے جس میں ان کے گناہ کالعدم کر دیئے جاتے ہیں۔ مسلمان جب روزہ رکھتا ہے اور جھوٹ نہ بول کر غیبت بھی نہیں کرتا اور پاکیزہ افطار کرتا ہے تو یہ روزہ دار اپنے گناہوں سے اس طرح پاک وصاف ہو جاتا ہے جیسے سانپ کینچلی اتار کر صاف وشفاف ہو جاتا ہے۔

یہ حدیث حاکم نے اپنی تاریخ میں ابو سعید کی زبانی لکھ کر تحریر کیا ہے کہ اس کے راویوں میں ابو ہارون عبدی اور عصام بن طلیق ہیں جو ناکارہ راوی ہیں۔ میں (عبدالحق محدث دہلویؒ) کہتا ہوں کہ ابو ہارون وہ آفت کا پرکالا راوی ہے جسے سب ہی نے جھوٹا و لپاٹیا کہا ہے اور بعض تو اسے فرعون سے بھی زیادہ جھوٹا کہتے ہیں۔

روایت ہے کہ ابو درداء سے کسی نے ماہ رجب کا روزہ رکھنے کی بابت دریافت کیا انہوں نے جوابًا کہا تم نے اس ماہ کی بابت پوچھا ہے جس کی زمانہ جاہلیت والے تعظیم کرتے تھے۔ اور اسلام نے بھی اس ماہ کی عظمت برقرار رکھی ہے اور رجب کے کسی دن نفل روزہ رکھنے والے کو یہ روزہ نفع دے گا اور اللہ کے غضب کو ٹھنڈا کرے گا۔

نیز دوزخ کے ایک دروازے کو تیغا لگادے گا۔ اس روزے کے بدلے میں اگر
زمین کے برابر سونا دیا جائے تب بھی دنیا میں اس کے ثواب کا بدلہ وعوض نہیں ہوسکتا، ہاں
روزِ محشر اس کا ثواب ملے گا۔ اس روزہ دار کی شام کو افطار کے وقت، دس دعائیں قبول ہوتی
ہیں۔ اگر کوئی دنیاوی چیز مانگے تو اللہ فوراً دیتا ہے اور اس کے لئے خیر وخوبی کا اتنا ذخیرہ کردیا جاتا
ہے جتنا کہ اولیاء اللہ محبوب واصفیاء میں سے کسی نے طلب کیا ہو۔ اور جو شخص رجب کے
روزے رکھے تو اس کے ثواب کے ساتھ اسے مزید دس صدیقوں کے کارہائے نمایاں کے
ثواب سے زیادہ انعام دیا جاتا ہے۔ اور جس نے رجب کے تین روزے رکھے تو اس کو ان کے
ثواب کے ساتھ بوقت افطار اس شخص سے اللہ کہتا ہے۔ میرے اس بندہ کے حقوق ادا کرنا مجھ پر
واجب ہوگئے اور اس کے حق میں میری محبت وولایت لازم وواجب ہوگئی ہے۔ اے فرشتو میں
تمہیں گواہ بنا کر کہہ رہا ہوں کہ میں نے اس کے اگلے پچھلے سب گناہ معاف کردیئے ہیں۔
اور جس نے ماہِ رجب میں چار روزے رکھے تو ان کے ثواب کے ساتھ اس کا حشر اس طرح ہوگا
کہ اس کا چہرہ چودہویں کے چاند کی طرح کھیت کرتا ہوگا۔ اور اس روزہ دار کی نیکیاں ریگستان
عالج کے ریت کے ذرّوں کی تعداد کے برابر اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جائیں گی۔ نیز اس
روزہ دار کو جنّت میں داخل کرکے کہا جائے گا آج اللہ سے جو چاہتا ہے مانگ لے۔ اور جس نے
ماہِ رجب میں چھ دن روزے رکھے تو ان کے ثواب کے ساتھ اس روزہ دار کو وہ نور دیا جائے گا
جس سے روزِ محشر تمام لوگ روشنی حاصل کریں گے اور آمنین کے ساتھ اس کا حشر کیا جائے گا
اور پُل صراط بغیر کسی حساب کتاب کے عبور کرے گا۔ والدین کی نافرمانی اور قطع رحم کرنے کے
علاوہ اس کے تمام جرائم معاف کردیئے جائیں گی اور اللہ تعالیٰ مل کر اس کی پیشانی کو بوسہ دے گا
اور جس نے اس ماہ سات روزے رکھے تو ان کے ثواب کے ساتھ اس روزہ دار پر دوزخ کے
سات دروازے تیغا کردیئے جائیں گے۔ اس پر آتشِ دوزخ حرام کردی جائے گی۔ اور جنّت
واجب ولازم قرار دی جائے گی۔ اور حکم دیا جائے گا جنّت میں جہاں چاہو رہو۔ اور جس نے آٹھ
روزے رکھے تو ان کے ثواب کیساتھ اس روزہ دار کے نامۂ اعمال میں اعلیٰ علیّین کا قیام رکھ
جائے گا۔ اور آمنین کے ساتھ اس کا حشر ہوگا اور اس کی قبر سے نور پھوٹ پھوٹ کر نکلے گا اور اس
کا چہرہ اتنا منوّر ہوگا کہ مشرق کے تمام لوگ جگمگا اُٹھیں گے اور گمان کریں گے کہ یہ حضرت
محمد مجتبیٰ ﷺ ہیں اور ادنیٰ سے ادنیٰ کرم الٰہی یہ ہوگا کہ بغیر حساب وکتاب یہ سیدھا جنّت میں

داخل ہو جائے گا۔ اور جس نے دس روزے رکھے اس کا کیا کہنا اس کو دس گنا ثواب دینے کے ساتھ اس کی برائیوں کو اچھائیوں سے تبدیل کر دیا جائے گا۔ اور اللہ کے نیکوکار مقرّبین میں شمار کیا جائے گا۔ اور اللہ کے اس بندہ کی طرح ہو جائے گا جس نے ہزار سال تک روزے رکھے، شب بیداری کی، صبر و ثابت قدمی کو اختیار کیا اور امیدوار ثواب ورحم وکرم رہا اور جس نے بیس روزے رکھے تو ان کا اجر بیس گُنا زیادہ ملے گا اور حضرت ابراہیم کی قبر کی مانند ایک قبہ کا مالک ہوگا اور قبیلہ ربیعہ و مضر کے باشندوں کی تعداد سے زیادہ لوگوں کی شفاعت کرے گا اور جس نے ماہِ رجب کے پورے تیس دن روزے رکھے تو ہر روزہ کا ثواب تیس گنا سے زیادہ ملے گا اور آسمان سے منادی ندا کرے گا۔ اے ولی اللہ مبارک ہو۔ اللہ کے حضور تمہارا درجہ بہت زیادہ بلند ہے۔ اللہ کا دیدار کرو، انبیاء صدّیقین، شہداء وصالحین کے ساتھ نشست و برخاست کرو اور یہ تمہارے بہترین رفیق اور ساتھی ہیں۔ پھر تین مرتبہ کہا جائے گا خوش رہو خوش رہو اور جب حجابِ الٰہی اُٹھا لیا جائے گا تو تمہیں انعامات سے نوازا جائے گا۔ پھر جب فرشتۂ موت اس کے پاس آئے گا تو اس کو موت نہ آئے گی بلکہ حوضِ فردوس سے اسے سیراب کیا جائے گا۔ اور اسے موت کی تکلیف نہ ہوگی اور اپنی قبر میں فرحاں وشاداں رہے گا۔ اور حوضِ کوثر سے سیراب ہوتا رہے گا۔ اور روزِ حشر اپنی قبر سے اس شان سے اُٹھے گا کہ ستر ہزار فرشتے عمدہ موتی اور یاقوت اپنی بہترین پوشاک میں زیور کے طور پر لگائے آکر اس سے کہیں گے، اے ولی اللہ! اللہ کے پاس تشریف لے چلئے۔ یہ اس روزہ کا عوض ہے جس میں آپ اللہ کے لئے پیاسے رہے اور اپنے جسم کو اللہ کے لئے لاغر و کمزور کیا۔ اور یہ روزہ دار جنات عدن میں داخل ہونے والوں میں سب سے پیش پیش ہوگا۔ اللہ اس سے راضی اور یہ اللہ سے راضی ہوگا۔ اور یہی سب سے بڑی کامیابی ہے۔ اور ہر روزہ کے دن حسبِ توفیق صدقہ بھی دے تو اس کے ثواب کا اندازہ لگانا ہی مشکل ہے۔ یعنی تمام مخلوق اگر جمع ہو کر اس کے ثواب کا اندازہ لگائیں جو اسے ملے گا تو یہ اندازہ لگانا قدرت وطاقتِ مخلوق سے خارج ہے۔ بلکہ محصلہ ثواب کے دسویں حصہ کا بھی اندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔

ان تمام روایات کو ابنِ شاہین نے اپنی کتاب ترغیب میں بروایت مکحول تحریر کیا ہے۔ جس کی اسناد نہایت تاریک اور نا قابلِ اعتبار ہیں۔ نیز ان روایوں کے علاوہ ایک راوی داؤد بن مجر بھی ہے جو متہم و بدنام ہے۔ اور ایک راوی سلیمان بن حکم ہے جس کو تمام محدثین نے ضعیف لکھا ہے اس کے علاوہ ایک راوی علاء بن کثیر بھی ہے جس کے ضعیف ہونے پر سب کا اجماع ہے۔

حافظ ابنِ حجر عسقلانی نے اپنی ''تبیین العجب'' میں لکھا ہے کہ روایات مندرجہ
...لکل موضوع اور من گھڑت ہیں۔اللہ تعالیٰ اس کے گھڑنے والے کو رسوا کرے۔اللہ
...م بوقتِ تحریر اس روایت کو پڑھ کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔اس غلط روایت کی
...ی ذمہ داری، روسیاہ داؤد محبر اور علاء بن خالد کے سر پر ہے یہ دونوں بالکل لپاٹیے اور
...ٹے ہیں اور راوی مکحول وہ شخص ہے جس نے ابوداؤد کا زمانہ پایا ہی نہیں۔اور میری
...ت میں اللہ کی قسم یہ روایت مکحول کی نہیں ہر گز ہر گز نہیں ہے بلکہ اس سے زیادہ کسی اور
...ٹے لپاٹیے کی ہے۔

حضرت انس ؓ نے بیان کیا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ماہِ رجب کے پہلے جمعہ کو
...بہ کے دوران میں فرمایا۔لوگو! اللہ کا ایک بزرگ مہینہ ماہِ رجب تم پر سایہ فگن ہے جو اللہ کا بہرہ
...ینہ ہے۔اس میں نیکیاں چند در چند ملتی ہیں اس میں لوگوں کی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔غم والم
...ر ہو جاتے ہیں اس میں کسی مسلمان کی دعا اللہ تعالیٰ رد نہیں کرتا اس ماہ میں جو شخص نیکیاں
...رتا ہے اس کو ثواب کئی گُنا زیادہ دیا جاتا ہے اور اللہ جسے چاہتا ہے چند در چند نیکیاں وثواب
...نایت کرتا ہے۔لوگو اس ماہ میں شب بیداری کرو، روزے رکھو۔جس نے ماہِ رجب کے
...در کسی دن پچاس رکعتیں اس طرح پڑھیں کہ حسبِ مقدور ہر رکعت میں قرآن کریم پڑھا
اللہ ایسے شخص کو بہ مراتب طاق وجفت اور انسانوں اور جانوروں کے بالوں کی تعداد کے برابر
نیکیاں عنایت فرماتا ہے۔

جس نے ماہِ رجب میں ایک روزہ رکھا اللہ نے اس کو سال بھر کے روزوں
کا ثواب دیا۔

جس نے ماہِ رجب میں اپنی زبان کو لغویات سے محفوظ رکھا تو منکر ونکیر کے سوال
کے وقت اللہ تعالیٰ خود اس شخص کو جواب تلقین کرے گا جس نے ماہِ رجب میں خیرات کی اس کی
گردن عذاب کو دوزخ کے پھندے سے چھٹکارا پائے گی۔

جس نے اس ماہ میں صلہ رحمی کی، اللہ دنیا وآخرت میں اس کے ساتھ صلہ رحمی کرے گا
اور زندگی بھر اس کے دشمنوں پر اسے فتح مند وغالب رکھے گا۔

جس نے اس ماہ کسی کی عیادت وتیمارداری کی، اللہ اپنے فرشتوں کو اس سے ملنے اور
دعائے سلامتی دینے کا حکم دیتا ہے۔

جس نے اس ماہ نمازِ جنازہ پڑھی گویا اس نے ایک مُردہ میں جان ڈالی۔ جس نے کسی مسلمان کو اس ماہ کھانا کھلایا، اس کے عوض اللہ اس کو حضرت ابراہیمؑ اور سرورِ عالم کے دسترخوان پر کھلائے گا۔

جس نے اس ماہ کسی کو پانی پلایا، اللہ اسے سربلند شربت پلائے گا۔

جس نے اس ماہ کسی مسلمان کو کپڑے پہنائے اللہ اس کو ایک ہزار عمدہ جنتی لباس زیب تن کرائے گا۔

جس نے کسی یتیم پر مہربانی کی اور محبت سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور اس کے جتنے بالوں پر ہاتھ پھیرا ہے ان کی گنتی بھر اللہ تعالیٰ اس شخص کے گناہ معاف کرتا ہے۔

جس نے اس ماہ ایک مرتبہ اپنی مغفرت کی دعا کی اللہ اس کی دعائے طلب بخشش قبول فرماتا ہے۔ جس نے ایک مرتبہ سبحان اللہ اور لا الٰہ الا اللہ پڑھا اللہ اسکا نام بکثرت ذکرِ الٰہی کرنے والے مردوزن کی فہرست میں لکھ دیتا ہے۔ جس نے اس ماہ ایک مرتبہ قرآنِ کریم ختم کیا اس کے عوض اللہ ایک ایک تاج جو مونگے اور موتیوں سے مرصّع ہوگا اس کے والدین کو پہنائے گا۔ اور محشر کی رسوائی سے محفوظ و مامون رکھے گا۔

ابنِ عساکر نے مندرجہ بالا روایت کو منکر و ناپسندیدہ لکھا ہے اور تبیین العجب میں ان روایات کو موضوع و خودساختہ تحریر کیا ہے۔

مندرجہ بالا روایات جن کتب میں مذکور ہیں وہ اس وقت سب کی سب میرے سامنے ہیں اور ان تمام مندرجہ بالا روایات کی بابت ان کتب احادیث میں تحریر ہے کہ ان میں سے کوئی بھی صحیح نہیں بلکہ ہر ایک ضعیف ہے۔ نیز یہ سب کی سب خودساختہ ہیں اور حقیقتِ حال اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔

## نمازِ شبِ رغائب

ماہِ رجب کی پہلی شبِ جمعہ کو لوگ "لیلۃ الرغائب" (شبِ اشتیاق) کہتے ہیں مشائخ کے نزدیک اس رات میں خاص ترکیبوں سے ایک نماز پڑھی جاتی ہے۔ محدثین نے سختی سے انکار کیا ہے۔ علامہ محی الدین امام نووی نے لکھا ہے کہ الرغائب اور ماہِ شعبان کی پندرھویں شب کی مخصوص نماز یہ دونوں نمازیں سنت نہیں بلکہ مذموم بدعت ہیں۔ ابوطالب مکی کے قوت القلوب اور امام غزالی کی احیاء العلوم یہ دونوں کتابیں اس مسئلہ کی حد تک قابلِ التفات نہیں

سن کے ماہ وسال

چونکہ ان دونوں کتابوں میں مندرجہ بالا نمازوں کے جواب کی بابت جو احادیث لکھی ہیں وہ خود ساختہ اور موضوع احادیث ہیں اس لئے یہ قابلِ اعتناء نہیں ہیں۔

امام عبدالعزیز ابن عبدالسلام نے ان دونوں نمازوں کے غیر مسنونہ ہونے پر ایک نہایت نفیس کتاب لکھی ہے جس میں نہایت عمدگی سے مندرجہ بالا نمازوں کے سنت ہونے کی تردید کی ہے۔ نیز امام مذکور نے اپنے فتاویٰ میں ان دونوں نمازوں کے رواج کی مذمت کرتے ہوئے ان کے مسنون ہونے کا انکار کیا ہے۔ اور تحریر کیا ہے کہ انہیں ترک کرنا ان سے پہلوتہی کرنا مناسب ہے اور اولی الامر، حاکمِ وقت پر لازم ہے کہ ان نماز پڑھنے والوں کو روکیں۔ کیونکہ وہ حاکمِ وقت ہیں اور ہر ایک حاکمِ وقت سے اس کی رعایا کے اعمال کی روزِ محشر اللہ تعالیٰ باز پرس کرے گا۔

بعض علماء نے ان نمازوں کے بطلان اور ایسے نمازیوں کی غائب دماغی پر اکثر کتابیں لکھی ہیں۔

شیخ شہاب الدین احمد ابن حجر مکی ہیثمی کا بیان ہے کہ ہمارا اور فرقہ مالکیہ، دوسرے آئمہ، اکثر علماء حجاز وفقہاء مدینہ کا مسلک یہ ہے کہ ہم یہ نماز لیلۃ الرغائب نہیں پڑھتے علاوہ ازیں شیخ شہاب الدین احمد ابن حجر مکی نے اس مضمون پر ایک کتاب لکھی ہے جس میں یہ حدیث نقل کی ہے جس نے ۲۷ رجب کو شب بیداری کی اور اس میں بارہ رکعتیں مع ترکیب مقررہ پڑھیں اور صبح کو روزہ رکھا اور یہ وہ رات ہے جس میں رسولِ اکرم ﷺ مبعوث ہوئے یہ حدیث نقل کر کے اس کے بارے میں لکھا ہے کہ یہ حدیث نہیں بلکہ خود ساختہ روایت ہے اس حدیث کو مختلف الفاظ کے ساتھ ان راویوں نے بیان کیا ہے جن پر جھوٹے ہونے کا الزام عائد ہے۔

اور یہ احادیث کہ رجب اللہ کا مہینہ ہے، یا ماہِ رجب میں مغفرت ہوتی ہے یا رجب کا روزہ عام گزشتہ گناہوں کو معاف کرا دیتا ہے۔ یہ سب خود ساختہ اور جھوٹی ہدایتیں ہیں۔ نیز اس کتاب میں ان تمام نمازوں کو تحریر کیا ہے جو سنت نہیں بلکہ سراسر بدعت وناپسندیدہ ہیں اور عوام کے خیالِ باطل کی باگیں راست کرتے ہوئے لکھا ہے صحیح حدیث وہ ہے جسے رسولِ اکرم ﷺ نے بیان کیا اور وہ ثقہ راویوں کے ذریعہ ثابت ہو، اگر کوئی غلط، مذموم اور جھوٹا راوی درمیان میں آ گیا تو ان باطل راویوں کا قاعدہ ہی یہ ہے کہ وہ کسی اثر کے تحت اصل حدیث میں کتر بیونت کرتے اور من گھڑت بیان کرتے ہیں۔

اس لئے کسی شب یا جمعہ کو بیداری کے لئے خاص کرنا اور کسی دن یا کسی جمعہ کو خا
کر کے روزہ رکھنا یا ایسی باتیں کرنا جو مخالفِ سنت ہوں کیسے باعثِ فضیلت ہو سکتی ہیں؟ او
باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

## تنقید شیخ

اب بندۂ ضعیف (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) کی اللہ تعالیٰ اصلاح حال کرے او
ہر قول و فعل و خیال کو نیکی و خوبی پر گامزن کرے۔

عرض پرداز ہے کہ محدثین متذکرہ نے احادیث نقل کر کے اس کی اسناد ا
طریقوں سے بیان کی اور ان کے راویوں پر اپنی مطمح نظر سے تنقید کی۔ اور تعجب یہ ہے کہ ا
بیان میں بے انتہا مبالغہ سے کام لیا۔ ان محدثین کو زیبا تو یہی تھا کہ جس روایت کو یہ نہ سمجھ
تھے اس کی بابت یہ کہہ دیتے کہ یہ ہمارے نزدیک درست نظر نہیں آتی اور سب سے زیادہ
محی الدین امام نووی پر تعجب ہے کہ وہ فقہی مسائل میں عدل و انصاف کی راہ پر گامزن ہو
ہوئے حنفیوں کے بغض و عناد نہ رکھتے ہوئے آداب سلوک سے بھی واقف ہیں۔ ان کو زیبا نہ تھا
کہ شوافع کی مانند بغض و عناد کے پیشِ نظر روایاتِ حنیف کو باطل کہتے اور امام نووی وہ شخصیت
تھے جو مشائخ عظام اور علماء کرام سے نسبت بھی رکھتے تھے۔ افسوس صد افسوس۔

مؤلف جامع الاصول نے اپنی کتاب میں، تالیف رزین میں سے ایک حدیث نقل
کی ہے۔ جامع الاصول وہ کتاب ہے جس میں بہ قیامِ عنوانات، صحاح ستہ کی احادیث نقل کی گئ
ہیں۔ اور جس عنوان کے تحت انہیں صحاح ستہ ہی سے اپنے مطلب کی حدیث نہ ملی تالیف
رزین وغیرہ میں سے اخذ کی۔ اور متعلقہ عنوان کے باب کو مکمل کیا۔ چنانچہ جامع الاصول میں یہ
حدیث نقل کی گئی ہے۔ انسؓ نے رسول اللہ ﷺ کی یہ حدیث بیان کی ہے رسول اللہ ﷺ نے
نمازِ شب رغائب کا تذکرہ کیا ہے اور یہ ماہِ رجب کی پہلی شب جمعہ ہے۔ مغرب و عشاء کے
درمیان یہ نماز پڑھی جاتی ہے۔ جس میں بارہ رکعتیں چھ سلام کے ساتھ اس طرح پڑھتے ہیں کہ
ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورۂ القدر اور بارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھتے ہیں اور
سلام پھیرنے کے بعد اللھم صلّ علیٰ محمّدن النبی الامیّ وعلیٰ آلہٖ . ستر بار پڑھ
کر سجدہ میں جاتے ہیں اور سجدہ کی حالت میں سبوحٌ قدوس ربّ الملآئکۃ و الرّوح
پڑھتے ہیں پھر سر اٹھا کر یہ دعا مانگتے ہیں۔ ترجمہ دعا :

اے اللہ ہمارے گناہ معاف کر دے ہم پر رحم کر اور ہمارے متعلق تو جو کچھ جانتا ہے اس سے درگذر کر۔ کیونکہ تو ہی برتر و بزرگ ہے۔اور دوسری ایک روایت میں ہے کہ مندرجہ بالا دعا کے بجائے (ستر) مرتبہ اعز الاکرم پڑھتے ہیں پھر دوسرا سجدہ کر کے پہلے کی طرح پڑھتے ہیں اور آخری سجدہ میں حسبِ خواہش دعا کرتے ہیں۔اور اللہ تعالیٰ اس دعا کو رد نہیں کرتا۔

اتنا لکھنے کے بعد مؤلف جامع الاصول نے لکھا ہے کہ یہ حدیث چونکہ مجھے صحاح ستہ میں نہیں ملی اس لئے میں نے رزین سے نقل کی ہے۔اور واقعہ یہ ہے کہ یہ روایت حدیث مطعون فیہ ہے۔اور اس کے کئی راوی جھوٹ سے متہم ہیں۔اسکے علاوہ کتاب بہجۃ الاسرار میں نمازِ شبِ رغائب پڑھنے کا جواز سیّدنا قطب ربانی غوث صمدانی شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی" کے بیان میں درج ہے جس میں مرقوم ہے کہ ایک مرتبہ شب رغائب میں چند شیوخ جمع ہوئے۔جن میں شیخ عبد الوہاب اور شیخ عبد الرزاق بھی تھے۔اور ان دونوں کا بیان ہے کہ شیخ بقا ابن بسطو جمعہ کے دن بتاریخ ۵ رجب ۵۴۳ھ والد بزرگوار حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کے مدرسہ میں آئے اور کہا آپ لوگوں نے آج میرے صبح سویرے آنے کا سبب کیوں نہیں پوچھا؟ واقعہ یہ ہے کہ گزشتہ شب میں نے وہ نور دیکھا جس نے دنیا کو روشن کر دیا۔اور مشرق و مغرب میں پھیل گیا۔اور مجھے اللہ تعالیٰ کے اسرار و رموز دکھائی دیئے بعض تو اس سے متصل تھے اور بعض میں کوئی چیز مانع اتصال نہ تھی۔اور متصلہ اسرار و رموز کا نور چند در چند زیادہ تھا۔پھر میں نے اس متصلہ نور کا سرچشمہ تلاش کیا۔تو معلوم ہوا کہ وہ نور حضرت شیخ عبد القادر جیلانی" سے صادر ہو رہا تھا۔پھر میں نے اس حقیقت کو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ آپؒ کو نور کا شہود تھا جو آپؒ کے قلب کے نور کے مقابل تھا۔اور یہ دونوں نور باہم مل رہے تھے جن کی روشنی آپ کے آئینہ حال پر آ رہی تھی۔اور آپ سے جو نورانی کرنیں پھوٹ رہی تھیں وہ مشرق و مغرب کو منور کر کے پورے عالم کو جگمگا رہی تھیں۔اور آسمان سے ایک ایک فرشتہ آ کر آپؒ سے مصافحہ کرتا تھا۔یہ سُن کر ہم دونوں (یعنی شیخ عبد الوہاب اور شیخ عبد الرزاق) نے ان شیخ بقا ابن بسطو سے پوچھا کیا گزشتہ رات آپ نے نماز رغائب پڑھی تھی تو انہوں نے یہ اشعار پڑھے۔

رات نمازِ رغائب تھی، میں نے اپنے محبوبوں کا دیدار کیا ان محبوب کے چہرہ سے وہ جمالی روشنی نکل رہی تھی جس نے عالم کی ہر چیز کو منور کر دیا تھا۔اور جس نے حقوق محبت پوری طرح ادا نہیں کئے تو انہوں نے واجب ہی ادا نہیں کیا۔

علاوہ ازیں مشائخ عظام کے نزدیک اس کیفیت کا نام ہی شاہد و مشہود ہے۔ اور نماز شب رغائب کے بے انتہا ثواب ہیں [1]۔

کتاب تنزیہہ الشریعت میں احادیثِ موضوعہ کے تحت انس بن مالک ؓ کی زبانی یہ روایت مذکور ہے کہ ماہِ رجب اللہ کا شعبان میرا اور رمضان میری اُمت کا مہینہ ہے یہ سماعت کرتے ہوئے کسی نے کہا "ماہِ رجب اللہ کا ہے" اس ارشادِ عالی کا مفہوم کیا ہے؟ فرمایا یہ مہینہ مغفرت کے لئے مخصوص ہے۔ (تاختم حدیث)

اسی کتاب میں یہ حدیث بھی مرقوم ہے کہ رجب کی پہلی شب جمعہ سے غفلت نہ برتو کیونکہ فرشتے اس شب کو "لیلۃ الرغائب" (شبِ اشتیاق) کہتے ہیں۔

اسی کتاب میں یہ بھی ہے کہ ماہِ رجب میں جمعرات کو جو شخص روزہ رکھے اور اسی دن شام کو مغرب وعشاء کے درمیان یعنی شب جمعہ کو بارہ رکعات پڑھے (تاختم حدیث بہ ترکیب نماز) یہ روایت لکھ کر آخر میں تحریر کیا ہے کہ اس میں ایک راوی علی بن عبد اللہ بھی ہے۔ اور ابنِ جوزی نے لکھا ہے کہ بعض محدثین نے اسے جھوٹا اور بدنام کہا ہے۔ اور ہم نے یہ سُنا ہے کہ اسکے راوی مجہول ہیں۔ اس پر میں نے تفتیش کی تو دوسری کتابوں میں اس راوی کا نام تک نہیں پایا بلکہ ان کتابوں میں مذکور ہے کہ متذکرہ راوی علی بن عبد اللہ شاید اس روایت کے راویوں کی روایت کے زمانہ تک پیدا نہیں ہوا۔

حافظ عراقی نے اپنی امالی میں لکھا ہے "حافظ ابو الفضل محمد بن ناصر سلامی نے تساہل سے کام لے کر اسے امالی ابن حصین کی چودھویں مجلس میں تحریر کیا ہے۔ اور آخر میں لکھا ہے رجب کی نوچندی میں نماز کی حدیث حسن وغریب ہے۔

حضرت انس ؓ سے مرفوعاً مروی ہے۔ "جس نے یکم ماہ رجب کو بعد نماز مغرب

---

[1] سیدنا محدث دہلوی ؒ کو حضرت عبد القادر گیلانی سے بے پناہ عقیدت ہے اور اسی ارادت میں شیخ کے خصوصی حالات تحریر فرماتے ہیں۔ مسئلہ شرعی یہ ہے کہ مقالات اور واردات عام مسلمانوں کے لئے واجب الاتباع نہیں ہیں۔ ورنہ عین ممکن ہے کہ پیروکار ایسی حرکات کرنے لگے جو شریعتِ اسلامیہ کے خلاف ہو جس کا اثر اسی فاعل اور بیان کنندہ کے سر پر بحیثیت جرم عائد ہوتا ہے۔ اور چونکہ حضرت محدث دہلوی عالم باعمل اور شہودی مسلک کے مالک تھے اور ان کے اقوال کے مطالب ہم لوگ نہیں سمجھ سکتے اس لئے بہتر طریقہ کار یہی ہے کہ وہ کام کریں جو سیرتِ پاک سے ثابت ہو۔ نماز شب رغائب اور اسی طرح کی دوسری نمازوں اور روزوں کا حدیث سے ثبوت نہیں اس لئے ان کو مخصوص نہ کیا جائے اور بدعات سے پرہیز کرنا ہی افراط وتفریط سے بچنا ہے۔ ہم حضرت شیخ سے بدعقیدہ نہیں بے انتہا احترام کرتے اور ان کے ارادت مند ہیں۔ ۱۲

(۲۰) رکعات پڑھیں (تا ختم حدیث) تو اس نماز کے ثواب کا اثر یہ ہے کہ بغیر حساب وکتاب اور بغیر کسی دغدغہ کے بجلی کی مانند یہ شخص پل صراط سے گذر جائے گا۔ (جوزقانی نے بھی یہی تحریر کیا ہے) اور اس میں کئی راوی مجہول ہیں۔

ابن جوزی نے یہ حدیث لکھی ہے کہ ماہ رجب میں جس نے روزہ رکھا اور دو رکعات نماز اس طرح پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی اور دوسری رکعت میں سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھی تو جب تک یہ جین حیات جنت میں اپنا مقام نہ دیکھ لے اس وقت تک اس کی روح پرواز نہ ہوگی" اس حدیث کے آخر میں اپنی رائے لکھی ہے کہ اس میں راوی مجہول اور متروک ہیں۔

ابن حجر نے یہ حدیث قلمبند کی ہے۔ رجب کی ستائیسویں شب کو جس نے بارہ رکعات پڑھنے کے بعد اس نے بیٹھے بیٹھے ہی سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر چار مرتبہ سبحان اللہ والحمد للہ و لا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم ط: پڑھا اور دوسرے دن یعنی ۲۸ رجب کو روزہ رکھا تو اللہ تعالیٰ اس کے ساٹھ سال کے گناہ معاف کر دیتا ہے۔ اور یہ وہ شب ہے جس میں اللہ نے سرور عالم ﷺ کو مبعوث فرمایا اور تاج نبوت پہنایا۔ پھر اس حدیث کے آخر میں لکھا ہے کہ اس حدیث کو ابن جوزی نے موضوعات میں لکھا ہے حالانکہ میری (شیخ عبدالحق محدث دہلوی) کی تحقیق یہ ہے کہ ابن جوزی کی موضوعات میں یہ حدیث پائی نہیں گئی۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ کسی خاص طباعت میں ہو۔

حافظ ابن حجر مکی نے لکھا ہے "ہمیں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی زبانی مرفوعاً یہ حدیث دستیاب ہوئی کہ ۲۷ رجب کو اعمال وعبادت کرنے والے کے نام سو سال کی عبادت کا ثواب لکھا جاتا ہے اور جس نے اس شب میں بارہ رکعات اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد کوئی سورۃ پڑھی اور ہر دوسری رکعت کے آخر میں تشہد پڑھ کر سلام پھیرا اور بارہ رکعات پڑھنے کے بعد سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اَکْبَرُ: سو مرتبہ استغفر اللہ سو مرتبہ اور درود شریف سو مرتبہ پڑھ کے اپنے دنیاوی امور کی تکمیل کے لئے دعا مانگی اور پھر صبح کو روزہ رکھا تو اللہ اس کی تمام دعائیں قبول کرے گا۔ بجز کسی خواہشِ جرم کے (اسے بیہقی نے لکھ کر آخر میں لکھا ہے کہ اس میں دو راوی بدنام ہیں)۔

## شب معراج

ممالک عربیہ میں مشہور ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو بتاریخ ۲۷ رجب معراج شریف ہوئی اور اسی زمانہ میں سرزمین عرب کے باشندے رجبی مناتے ہیں جس کی صورت یہ ہے کہ صحرا اور وادیوں کے دور دراز مقامات سے لوگ جوق در جوق رسول اکرم ﷺ کی زیارت کے لئے مدینہ طیبہ میں حاضری دیتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ ۲۷ رجب تاریخ معراج شریف صحیح نہیں ہے اور اکثر لوگ کہتے ہیں کہ بعثت کے بارہویں سال ماہ رمضان یا ماہ ربیع الاول کی سترھویں تاریخ کو معراج شریف ہوئی۔ اور یہی اکثر محدثین کے نزدیک صحیح ہے۔

اور یہ جو مشہور ہے کہ پندرہویں رجب کی خاص طور پر عظمت کی جائے اس میں بکثرت نماز پڑھی جائے اور اس دن روزہ رکھا جائے۔ پندرہویں اور پچیسویں رجب کو یوم استفتاح یعنی روز قبولیت دعا کہتے ہیں۔ اور اس دن روزہ رکھنے کو مریمؑ کا روزہ کہتے ہیں، عوام کی ان مشہور روایات کو میں (عبدالحق محدث دہلویؒ) نے حدیث کی کسی کتاب میں نہیں دیکھا۔ اس کے ثبوت وجواز یا انکار وتردید کی کوئی حدیث مجھے نہیں ملی۔ اور باقی اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔

## رجبی میں قربانی

اسلام کے ابتدائی زمانہ میں بہ اقوال جمہور جو چیزیں منسوخ کی گئیں ان میں سے "عتیرۃ" بھی ہے عتیرۃ ایک بکری کو کہتے ہیں جو ماہ رجب میں بزمانہ ابتداء اسلام ذبح کی جاتی تھی۔

جمہور علماء کا قول ہے کہ بزمانہ ابتداء اسلام میں اسی رجبی کی قربانی کو منسوخ کر دیا گیا ہے۔

طیبی نے لکھا ہے کہ ابن سیرین ماہ رجب میں عتیرۃ (بکری) کی قربانی کیا کرتے تھے۔ اور رجب میں کسی بکری کی قربانی نہیں کی جاتی اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ رجبی میں قربانی کے احکام منسوخ ہو چکے ہیں۔ باقی اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔

بخاری ومسلم میں حضرت ابو ہریرہؓ کی زبانی مذکور ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا فرع اور عتیرۃ کوئی چیز نہیں۔ پھر حضرت ابو ہریرہؓ نے بیان کیا کہ فرع کے معنی ہیں اونٹنی کا وہ پہلا بچہ جو مشرک اپنے بتوں کے نام پر (چڑھاوے کے طور پر بھینٹ چڑھانے کے لئے) کاٹتے تھے۔ اور عتیرہ وہ بکری ہے جو ماہ رجب میں رجبی کے طور پر ذبح کرتے تھے۔

ترمذی، ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ نے یہ حدیث لکھی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے میدان عرفات میں فرمایا۔ لوگو! اچھی طرح سن لو کہ ہر گھر والے پر ہر سال قربانی اور عتیرہ لازم ہے اور تم جانتے ہو۔ اس حدیث کے آخر میں ترمذی نے لکھا ہے کہ یہ حدیث غریب ہے اور اس کی اسناد ضعیف ہے۔ اور ابوداؤد میں تحریر ہے کہ عتیرہ وہ بکری کا ذبیحہ ہے جو پہلے بتوں کے نام پر کاٹتے تھے۔ اور اب ماہ رجب میں عتیرہ کے احکام منسوخ ہو چکے ہیں اور حدیث شریف میں عتیرہ سے مراد رجب میں قربانی کرنا ہے۔



# شعبان

لغت قاموس میں ہے کہ شعبان ایک مشہور مہینہ ہے۔شعبان کی جمع شعبانات اور شعابین وشعبانیین آتی ہے۔یہ باب تفَعُّل تشعّب سے ہے اور اس کے معنی ہیں تفرق پھیلانا اور شاخ در شاخ ہونا۔

رافع نے حضرت انسؓ کی زبانی لکھا ہے حدیث میں ہے کہ اس ماہ کا نام شعبان اس لئے رکھا گیا ہے کہ روزہ کو اس ماہ میں شاخ در شاخ برابر بڑھتی رہنے والی خیر وخوبی میسر آتی ہے۔تا آنکہ روزہ دار جنت میں داخل ہو جاتا ہے۔

ماہ شعبان کے مضامین کو تین مقالوں پر تقسیم کیا جاتا ہے۔

## پہلا مقالہ

بلحاظ احادیث صحاح ستہ فضیلت ماہ شعبان اور بغیر تخصیص پندرھویں شب کے روزے کی فضیلت۔

ماہ رجب ورمضان کے درمیانی مہینہ شعبان سے لوگ غفلت برتتے ہیں حالانکہ اس ماہ میں بندوں کے اعمال کا زیادہ ثواب دیا جاتا ہے۔اور بارگاہِ الٰہی میں پیش ہوتے ہیں۔مجھے یہ امر زیادہ پسند ہے کہ میرے اعمال بارگاہِ الٰہی میں اس طرح پیش ہوں کہ میں روزہ دار ہوں۔

اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی اپنی شعب الایمان میں حضرت اسامہؓ کی زبانی تحریر کیا ہے۔

شعبان میرا اور رمضان اللہ کا مہینہ ہے۔اسے دیلمی نے بھی اپنی کتاب فردوس الاخبار میں حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی تحریر کیا ہے۔

حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ ماہ رجب کی آمد پر سرور عالم ﷺ فرماتے تھے اے اللہ رجب وشعبان ہمارے لئے مبارک کر اور برکتیں نازل فرما اور رمضان ہمیں نصیب کر۔

اسے ابن عساکر و ابن نجار نے بھی تحریر کیا ہے۔

بخاری، مسلم، ابوداؤد، وموطاء میں حضرت عائشہ صدیقہؓ کی تحریر ہے کہ رسول اکرم ﷺ روزے رکھتے تو ہمیں خیال ہوتا کہ اب کبھی افطار نہ کریں گے اور روزے نہ رکھتے تو۔

خیال آتا کہ اب کبھی روزے نہ رکھیں گے۔ یعنی گاہے آپ ﷺ مسلسل روزے رکھتے اور گاہے عرصہ تک روزے نہ رکھتے اور میں نے رسول اکرم ﷺ کو ماہ شعبان کے سوائے کسی دوسرے مہینے کے پورے روزے رکھتے کبھی نہیں دیکھا۔ البتہ دوسرے مہینوں کی بہ نسبت ماہ شعبان میں زیادہ تعداد میں روزے رکھتے تھے۔

مسلم ونسائی میں ابی سلمہؓ کی زبانی درج ہے کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے رسول اکرم ﷺ کے روزوں کے بارے میں دریافت کیا، آپؓ نے فرمایا کہ رسول اکرم ﷺ چند دن کے علاوہ باقی ماندہ پورے ماہ شعبان کے روزے رکھتے تھے۔

ترمذی میں یہ حدیث بھی ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا دوسرے مہینوں کی بہ نسبت رسول اکرم ﷺ ماہ شعبان میں زیادہ دنوں تک روزے رکھتے تھے۔ گویا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ ﷺ نے پورے شعبان کے روزے رکھے ہوں۔

ابوداؤد نے ایک روایت حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی یہ لکھی ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو دوسرے مہینوں کی بہ نسبت شعبان کے روزے بہت محبوب تھے تا آنکہ ماہ رمضان تک روزے رکھتے تھے۔

نسائی نے بھی ترمذی وابوداؤدؒ کی یہ روایت نقل کی ہے۔ علاوہ ازیں نسائی میں حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی مرقوم ہے کہ سرور عالم ﷺ گاہے مسلسل روزے رکھتے اور گاہے عرصہ تک روزے نہ رکھتے۔ آپ ﷺ شعبان میں قدرے کم اور کبھی زیادہ دن تک روزے رکھتے تھے۔ اور ایک روایت یہ لکھی ہے کہ آپ ﷺ چند دن کم باقی ماندہ ایام ماہ شعبان کے پورے روزے رکھتے تھے۔ اور ایک روایت یہ لکھی ہے کہ آپ ﷺ پورے ماہ شعبان کے روزے رکھتے تھے۔

بخاری ومسلم میں حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی مرقوم ہے۔ رسول اکرم ﷺ دیگر مہینوں کی بہ نسبت ماہ شعبان کے پورے روزے رکھتے تھے اور فرماتے تھے اپنی طاقت کے موافق اعمال صالحہ کرتے رہو اور بلاشبہ اللہ نہیں تھکتا۔ بلکہ تم لوگ تھک جاتے ہو۔ (تا ختم حدیث) اور ابوہریرہؓ کی زبانی بھی یہی حدیث مروی ہے۔

ابوداؤد میں ابوہریرہؓ کی زبانی تحریر ہے کہ رسول اکرم ﷺ چند دن کم ماہ شعبان کے اتنے روزے رکھتے گویا پورے ماہ شعبان آپ ﷺ کا روزہ دار ہونا معلوم ہوتا تھا۔

ترمذی نے حضرت اُم سلمہؓ کی زبانی لکھا ہے کہ میں نے رسول اکرم ﷺ کو دو ماہ کے پے در پے روزے رکھتے ہوئے صرف شعبان ورمضان میں دیکھا ہے۔

ابوداؤد میں ہے کہ رسول اکرم ﷺ سال میں کسی ماہ کے پورے روزے نہیں رکھتے البتہ ماہ شعبان کے پورے روزے رکھتے تھے تا آنکہ رمضان کے روزوں سے ملادیتے تھے۔

نسائی نے متذکرہ دونوں احادیث لکھی ہیں اور دوسری روایت کو بطور خاص لکھا ہے۔

نسائی نے حضرت اسامہؓ کی زبانی لکھا ہے میں اسامہؓ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ (ﷺ) میں نے آپ ﷺ کو دوسرے مہینوں کی بہ نسبت ماہ شعبان میں زیادہ روزے رکھتے ہوئے دیکھا ہے یہ کیا بات ہے! ارشاد عالی ہوا۔ یہ وہ مہینہ ہے جس سے لوگ عام طور پر غفلت برتتے ہیں۔ یہ مہینہ رجب اور رمضان کے درمیان ہے اور یہ وہ مہینہ ہے جس میں لوگوں کے اعمال بارگاہِ الٰہی میں بالراست پیش ہوتے ہیں۔ ان امور کے پیش نظر میری خواہش ہے کہ میرے اعمال بارگاہِ الٰہی میں اس صورت میں پیش ہوں کہ میں روزہ دار ہوں۔

## دیگر احادیث فضیلت مندرجہ جامع کبیر

۲۔ صحاح ستہ کے علاوہ دیگر احادیث جو جامع کبیر میں درج اور شیخ الاسلام امام وقت عارف باللہ ابوالحسن بکریؒ نے بیان کی ہیں حسب ذیل ہیں۔

شعبان وہ مہینہ ہے جو رجب ورمضان کے درمیان ہے اور لوگ اس سے غفلت برتتے ہیں۔ حالانکہ اس ماہ کے اعمال بالراست بارگاہِ الٰہی میں پیش ہوتے ہیں اور مجھے یہ امر زیادہ پسند ہے کہ میرے اعمال اس صورت میں پیش ہوں کہ میں روزہ دار ہوں'' اس حدیث کو بیہقی نے شعب الایمان میں نقل کیا ہے۔

عطاء بن یسار کی زبانی بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ سب مہینوں سے زیادہ ماہ شعبان میں روزے رکھتے تھے اس کا ایک سبب یہ بھی ہے کہ اس سال میں مرنے والوں کی مدت وادقات بھی اسی مہینہ میں تحریر کیے جاتے ہیں۔

حضرت اسامہؓ کی زبانی مروی ہے کہ شعبان میرا مہینہ ہے اور رمضان اللہ کا۔

(دیلمی نے بھی اپنی مسند الفردوس میں یہ حدیث لکھی ہے)۔

حضرت عائشہؓ کی زبانی مروی ہے کہ کسی عورت نے کہا وہ رجب کا روزہ رکھتی ہے تو میں نے کہا اگر تم روزہ رکھنا ہی چاہتی ہو تو ماہ شعبان میں روزے رکھو کیونکہ اس میں بڑی

فضیلت ہے۔ (اسے ابن زنجویہ نے بھی لکھا ہے) نیز حضرت صدیقہؓ کی زبانی یہ بھی لکھا ہے کہ دوسرے مہینوں کی بہ نسبت رسول اکرم ﷺ ماہ شعبان میں بکثرت روزے رکھتے تھے اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اس سال مرنے والوں کا نام مُردوں کی فہرست میں اسی ماہ لکھا جاتا ہے۔ اور ہر ایک بات یہاں تک لکھی جاتی ہے کہ فلاں شخص جو شادی کرے گا وہ فلاں شخص جو حج کرے گا اوران کے نام اس سال مرنے والوں کی فہرست میں لکھے جاتے ہیں۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ پورے شعبان روزہ دار رہتے تھے ایک مرتبہ میری دریافت پر آپ ﷺ نے فرمایا ایک سال میں مرنے والوں کے نام اللہ تعالیٰ ماہ شعبان میں تحریر کردیتا ہے اور میری دلی خواہش یہ ہے کہ میری مدت حیات ظاہری اس ماہ میں اس صورت سے لکھی جائے کہ میں روزہ دار ہوں" آپ ﷺ کے اپنی بات کا مطلب یہ ہے کہ میرے روزہ دار ہونے کی حالت میں میری مدت حیات ظاہری کی کتابت فرمادی جائے اور اسی روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں کہ ہر ایک کو اس کی لکھی ہوئی موت وقت مقررہ پر آتی ہے۔ اور ہر ایک خاتمہ بالخیر کا امیدوار ہے اسی لئے عبادت کے منجملہ روزہ بہترین عبادت ہے۔

اس روایت کو امام وقت شیخ ابوالحسن بکریؒ نے بھی بیان کیا صحاح ستہ و جامع کبیر کی احادیث کے علاوہ امام وقت شیخ ابوالحسن بکریؒ نے حسب ذیل احادیث لکھی ہیں۔ اور روایت متذکرہ بالا کو صحیح لکھتے ہوئے تحریر کیا ہے اس پر یہ روایت ثبوت و دلیل صحت ہے جو حضرت عائشہ صدیقہؓ نے بیان کی ہے کہ رسول اکرم ﷺ پورے شعبان کے روزے رکھتے اور ماہ رمضان سے ملادتے تھے۔ اور دوسرے مہینوں کی بہ نسبت ماہ رمضان کے پورے روزے رکھتے تھے۔ میں نے ایک دن کہا یا رسول اللہ ﷺ ماہ شعبان کے روزے آپ ﷺ کو کیوں زیادہ پسند ہیں ؟ ارشاد عالی ہوا۔ سال بھر میں مرنے والوں کے نام اسی ماہ شعبان میں لکھے جاتے ہیں۔ اس لئے میری دلی خواہش ہے کہ اس ماہ میں جس وقت میری مدت حیات ظاہری لکھی جائے تو میں روزہ دار ہوں اور عمل صالح میں مشغول ہوں۔

نیز حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جن لوگوں کی روحیں قبض کرنا ہوتی ہیں انکے نام کی فہرست اسی ماہ شعبان میں ملک الموت کو دی جاتی ہے۔ اور میری دلی خواہش ہے کہ میرا نام اس حالت میں درج فہرست کیا جائے کہ میں روزہ دار ہوں۔

حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ مرنے والوں کو ناموں کی فہرست پندرہویں شعبان کی رات کو تیار کی جاتی ہے۔آپ ﷺ کی اس روایت سے ظاہر ہوتا ہے کہ چونکہ رات کے وقت بظاہر روزہ نہیں ہوتا اس لئے روزہ دار رہنے کا مطلب یہ ہے کہ بوقت کتابت شب اللہ تعالیٰ روزہ کی برکت کو جاری رکھے اور یہ بھی مطلب ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ دن کے وقت مرنے والوں کی فہرست بناتا ہے اور رات کے وقت وہ فہرست ملک الموت کے حوالہ کر دیتا ہے۔اس کا ثبوت دوسری احادیث سے بھی ملتا ہے اور اس روایت کو ابن ابی دنیا نے بھی تحریر کیا ہے۔

عطاء بن یسار کا بیان ہے شعبان کی پندرھویں شب میں ملک الموت کو ایک فہرست دے کر اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ جن لوگوں کے نام اس میں لکھے ہیں ان کی روح اس سال وقت مقررہ پر قبض کرنا۔اور شعبان کی پندرہویں شب کے وقت لوگوں کے حالات متفرق ہوئے ہیں کوئی فرش فروش کرتا ہے۔کوئی باغوں کے درخت لگانے کی فکر میں ہوتا ہے۔کوئی نکاح کرتا ہوتا اور کوئی شادی کی تیاری میں مصروف ہوتا ہے۔اور کوئی محلات بنواتا ہوتا ہے۔لوگوں کی مشغولیات کے وقت دوسری طرف اللہ تعالیٰ ان کی موت کا دن تاریخ لکھتا ہوتا ہے۔

دیلمی نے ابو ہریرہؓ کی زبانی لکھی ہے کہ ایک شعبان سے دوسرے شعبان تک مدت حیات ظاہری منقطع کرنے کا وقت و دن لکھا جاتا ہے۔یہاں تک کہ یہ بھی لکھا جاتا ہے کہ ان کے مرنے والوں میں سے فلاں فلاں شخص کی فلاں وقت شادی ہوگی اور فلاں وقت یہ مرنے والا بچہ پیدا ہوگا۔

عثمان بن مغیرہ افنس ؒ کی زبانی بھی اس قسم کی روایت شیخ ابوالحسن بکری نے تحریر کی ہے۔

## دوسرا مقالہ

احادیث کی روشنی میں خصوصیت کے ساتھ پندرہویں شعبان کی فضیلت حکم الٰہی فیھا یُفرق کُلُّ امر حکیم (اس شب میں ہر حکمت والے کام کا فیصلہ دیا جاتا ہے) کی تفسیر کرتے ہوئے حضرت عکرمہؓ نے بیان کیا ہے پندرہویں شعبان کی رات میں سال بھر تمام کاموں کا فیصلہ کیا جاتا ہے۔اس رات زندہ رہنے والے اور حج کرنے والے سب کے نام کی فہرست تیار کی جاتی ہے جس کی تعمیل میں کسی قسم کی ذرا سی بھی کمی بیشی نہیں ہوتی۔اس روایت کو ابن جریرؒ ابن منذر اور ابی حاتم نے بھی لکھا ہے۔

بعض علماء کی رائے ہے کہ کتابت کا یہ کام لیلۃ القدر میں ہوتا ہے اگر چہ اس کی ابتداء پندرہویں شعبان کی شب سے ہوتی ہے۔

قاسم بن محمد بن ابی بکر نے اپنے والد و چچا کی زبانی اپنے دادا حضرت ابوبکر صدیق ؓ کی زبانی بیان کیا کہ رسولِ اکرم ﷺ فرماتے تھے "اللہ تعالیٰ پندرہویں شعبان کی شب میں آسمانِ دنیا کی طرف نزول فرماتا ہے۔ اس شب میں ہر گنہگار کی بخشش ہوتی ہے البتہ مشرک اور کینہ ور کی بخشش نہیں ہوتی۔ (بیہقی)

ابنِ ماجہ اور بیہقی نے حضرت علی ؓ کی زبانی رسولِ اکرم ﷺ کا یہ فرمان تحریر کیا ہے کہ پندرہویں شعبان کو شب بیداری کرو اور دوسرے دن روزہ رکھو۔ کیونکہ اس شب میں اللہ تعالیٰ مغرب کے وقت ہی سے آسمانِ دنیا پر نزول اجلال فرماتا ہے اور کہتا ہے، ہے کوئی مجھ سے طالبِ مغفرت کرے تاکہ میں اس کی مغفرت کردوں، ہے کوئی روزی مانگنے والا تاکہ اسے خوب روزی دوں، ہے کوئی مصیبت کا مارا عاقبت کا خواہاں تاکہ اسے عاقبت دے دوں، اور اسی طرح طلوعِ فجر تک اللہ تعالیٰ نوازنے کے لئے دریافت کرتا رہتا ہے۔

بندہ ضعیف (شیخ عبدالحق محدث دہلوی ؒ) عرض پرداز ہے کہ ہر شب اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا پر آتا ہے اور اس کا یہ نزول رات کے اخیری تیسرے حصہ میں ہوتا ہے لیکن پندرہویں شعبان کی شب میں اللہ تعالیٰ کا نزول رات کے اخیری تیسرے حصہ میں منحصر نہیں بلکہ سرِ شام مغرب ہی کے وقت سے صبح فجر ہونے تک آسمانِ دنیا پر نزول اجلال فرماتا ہے۔ اور اسی وجہ سے پندرہویں شعبان کی شب کی یہ فضیلت و برتری ہے۔ اور ایک حدیث کے جو یہ الفاظ ہیں کہ اس شب اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو عظیم تر عطیات سے سرفراز کرتا ہے اس کا ثبوت علمی متذکرہ بالا روایت ہے جس میں ارشاد ہے کہ اسی طرح طلوعِ فجر تک نوازنے کی خواہش کرتا رہتا ہے۔

نوفل بُکالی کا بیان ہے کہ حضرت علی ؓ پندرہویں شعبان کی شب میں اکثر باہر آتے تھے۔ ایک مرتبہ پندرہویں شعبان کی شب میں باہر آئے اور آسمان کی جانب نظر اٹھا کر کہا کہ ایک مرتبہ حضرت داؤد ؑ نے پندرہویں شعبان کی شب میں جانبِ آسمان نظریں کرتے ہوئے کہا تھا کہ یہ وہ وقت ہے جس شخص نے اللہ سے دعا مانگی اس کی دعا اللہ نے قبول کی۔ اور جس نے دعائے مغفرت کی اللہ نے اس کی مغفرت کردی۔ بشرطیکہ دعا کرنے والا عُشار (دسواں حصہ لینے ولا) جادوگر، کاہن، نجومی، جلاد، فال نکالنے ولا، گویا اور باجہ بجانے والا نہ ہو، اس کے بعد حضرت علی ؓ نے یہ دعا کی اے اللہ اے داؤد کے رب! اس شب جو شخص دُعا مانگے

مغفرت کا طالب ہو اس کی دُعا قبول کر لے۔ کیونکہ اس رات تیرا خصوصی فضل و کرم کرنا زبان خاص و عام ہے اگرچہ دوسری راتوں میں بھی کرم کرتا ہے۔

اور پھر کہا اللہ تعالیٰ اسی رات میں تمام لوگوں کی مغفرت کرتا ہے البتہ مشرک کینہ پرور اور قاطع رحم کی دُعا نہیں سُنتا۔ (ابن ماجہ)

ابنِ ماجہ میں ابی موسیٰ کی زبانی مرقوم ہے کوئی رات، شبِ قدر کے بعد پندرہویں شعبان کی شب سے زیادہ افضل نہیں ہے اس شب میں اللہ آسمانِ دنیا پر نزول کرتا اور اپنے تمام بندوں کی مغفرت کرتا ہے بشرطیکہ دعا کرنے والا مشرک کینہ پرور اور قاطع رحم و بدسلوک نہ ہو۔

(اور ابو سعید بن منصور نے عطاء بن یسار کی زبانی بھی یہی بیان کیا ہے)

علامہ دینوری نے اپنی مسالک میں لکھا ہے کہ پندرہویں شعبان کی شب میں اللہ تعالیٰ اپنے مقرب فرشتہ ملک الموت کو بتا دیتا ہے کہ اسے اس سال ان لوگوں کی روح قبض کرنا ہے امام بیہقی نے راشد بن سعد سے مرسلاً روایت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ چار راتوں میں خیر و برکت کے دروازے کھول دیتا ہے۔ ایک بقرہ عید کی رات دوسری عید الفطر تیسری پندرہویں شعبان کی شب جس میں مدت حیات و رزق اور حج کرنے والوں کے نام لکھے جاتے ہیں اور چوتھی عرفہ کی رات ان چاروں راتوں میں شام سے صبح تک اللہ تعالیٰ خیر و برکت کے دروازے کھول دیتا ہے رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا جبریلؑ نے میرے پاس آکر کہا یہ شعبان کی پندرہویں شب ہے اس میں اللہ اپنے گنہگار بندوں کو جن کی تعداد قبیلہ کلب کی بکریوں کے بالوں کے برابر ہو تب بھی مغفرت کرتا ہے۔

ترمذی، ابنِ ماجہ، بیہقی اور ابنِ ابی شیبہ نے حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زبانی لکھا ہے ایک شب رسولِ اکرم ﷺ میرے پاس نہ تھے میں آپ کو تلاش کرنے چلی۔ اور آپ ﷺ جنت البقیع میں اپنا سرِ مبارک آسمان کی جانب بلند کیے ہوئے تھے۔ مجھے دیکھ کر فرمایا اے عائشہ کیا تم کو یہ خوف ہوا کہ اللہ اور اس کا رسول تم پر کوئی ظلم کرے گا؟ میں نے عرض کیا مجھے یہ خوف و ہراس تو ہرگز نہیں البتہ گمان ہوا تھا کہ آپ ﷺ کسی اور بی بی کے پاس گئے ہیں اس نوبت پر سرکارِ کونین ﷺ نے ارشاد فرمایا پندرہویں شعبان کی شب میں اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا پر نزول فرماتا ہے اور قبیلۂ کلب کی بکریوں کے بالوں کے برابر لوگوں کی مغفرت کرتا ہے۔

امام بیہقی اور مؤلف جامع الاصول نے رزین کا یہ قول مزید لکھا ہے کہ جو لوگ مستحق دوزخ ہیں، ان کے گناہ بھی معاف کر دیتا ہے۔

دنیا میں مستحقین دوزخ کو معاف کرے اور ان کی دنیا ہی میں مغفرت کرنے کے باب میں صرف متذکرہ بالا حدیث درج ہے۔ علاوہ ازیں متعدد احادیث اس مضمون کی وارد ہیں کہ پندرہویں شعبان کی شب میں اللہ اپنے بندوں کی جانب متوجہ ہو کر مسلمان مرد و زن کی مغفرت کرتا ہے۔ کافروں کی دعائیں قبول کرنے میں تاخیر کرتا ہے۔ اور کینہ وروں کو ان کی کینہ پروری کے سبب مہلت دیتا ہے تا کہ کینہ وری ترک کرے پھر دعا کریں۔ (بیہقی)

ابن قانع نے ابی ثعلبہ خشنی کی زبانی روایت کی ہے کہ پندرہویں شعبان کی شب میں مشرک، کینہ ور، بدسلوک و قاطع رحم، پائنچے لٹکا کر چلنے والے، والدین کو ستانے والے اور شراب خور کی طرف اللہ تعالیٰ نظر تک نہیں کرتا۔ بیہقی نے شعب الایمان میں اسے تحریر کر کے اسے بھی ضعیف لکھا ہے۔

بیہقی نے عثمان بن عاص کے ذریعہ حضرت صدیقہؓ کی زبانی لکھا ہے کہ شعبان کی پندرہویں شب میں ندا آتی ہے۔ ہے کوئی طالب مغفرت تا کہ اس کی مغفرت کر دوں۔ ہے کوئی سائل تا کہ اس کا دامن گوہر مراد سے بھر دوں، اور اللہ تعالیٰ ہر سائل کی دعائیں قبول کرتا ہے۔ اور زانیہ عورت و مشرک کی کوئی دُعا سُنتا ہی نہیں۔

کعب کی روایت ہے کہ شعبان کی پندرہویں شب اللہ تعالیٰ جبریلؑ کو جنت میں بھیج کر کہلواتا ہے پوری جنت سجا دی جائے کیونکہ آج کی رات آسمانی ستاروں دنیا کے شب و روز، درختوں کے پتوں، پہاڑوں کے وزن اور ریت کے ذرّوں کی تعداد کے برابر اپنے بندوں کی مغفرت کروں گا۔

عطاء بن یسار کی روایت ہے کہ یکم ماہِ شعبان کو اللہ تعالیٰ جبریلؑ کو اس سال فوت ہونے والوں کی فہرست دیتا ہے اور کہتا ہے کہ ان لوگوں کی روح قبض کرنا ہے۔ اور یہ ان لوگوں کی فہرست ہوتی ہے جو دنیا میں شادی بیاہ کرتے ہیں۔ مکان بناتے، درخت لگاتے، مظالم کرتے اور فسق فجور وغیرہ کرتے ہوتے ہیں اور ان کو حیاتِ دنیا میں مشغولیت کے سبب پتہ تک نہیں ہوتا کہ وہ اس سال موت سے ہم آغوش ہوں گے۔ (ابن زنجویہ)

## معانیٔ الفاظ حدیث

قاموس میں ہے کہ شحنا (شین کے زیر کے ساتھ) کے معنی ہیں۔ عداوت و دشمنی۔ اور مشاحنہ کے معنی ہیں کینہ ور۔

مشاحن کا لفظ جو حدیث میں آیا ہے اس کے معنی ہیں بدعتی جو جماعت اہلِ سنت سے خارج ہے (یعنی عداوت رکھنے والا۔ کینہ ور) نہایۃ میں ہے کہ مشاحن کے معنی ہیں۔ عداوت رکھنے والا اور شحناء کے معنی ہیں کینہ و عداوت۔

اوزاعی نے لکھا ہے کہ حدیث میں مشاحن کے معنی ہیں بدعتی اور جماعت اہلِ سنت کو چھوڑ دینے والا۔ طیبی نے لکھا ہے شحناء کے معنی عداوت، کینہ اور انتقام لینے کی فکر رہنے والے کے ہیں۔ اور ممکن ہے اس لفظ سے وہ رنجش مراد ہو جو مذہب کو نظر انداز کرتے ہوئے صرف نفس امارہ کی بناء پر دل میں بھری ہوتی ہے۔ اور ناظر عین الغریبین میں شحناء کے معنی "بھر دینا" ہیں۔

عشر کے معنی قاموس میں ہیں دس میں ایک کا حصہ لے لینا۔ اور نہایۃ میں بھی اس کے معنی ۱۰/۱ حصہ لینا۔ اور حدیث کے جو یہ الفاظ ہیں کہ اگر عاشر کو پاؤ تو اسے قتل کر دو۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر تم ایسے شخص کو پاؤ جو زمانہ جاہلیت کی مانند سوال حصہ اپنے مذہب پر رہ کر یا عُشر کو جائز جان کر لیتا ہو تو اس شخص کو قتل کر دو اگرچہ عشر کو جائز جاننے والا مسلمان ہی کیوں نہ ہو اور چالیسواں حصہ زکوٰۃ لینے کے خلاف دسواں حصہ لیتا ہو۔ البتہ خلفائے راشدین کے زمانہ میں یا ان کے بعد، کاشت کی زمین کو جو ٹیکس آب رسانی کے بعد لیا جاتا ہے۔ اس کا نام بھی عُشر ہے۔ اور ذمیوں کے مالِ تجارت پر جو ٹیکس لیا جاتا ہے اس کا نام بھی عُشر ہے۔ اور یہ دونوں ٹیکس مندرجہ بالا حدیث کے لفظ عُشر کے معنی سے جدا ہیں[1]۔

طیبی نے لکھا ہے کہ حدیث میں جادوگر اور دسواں حصہ لینے والے کی عدم بخشش کا جو حکم ہے یہ اس طرف اشارہ کر رہا ہے کہ یہ لوگ اللہ کی رحمت سے محروم ہیں۔ اور عریف کے معنی عرّاف یعنی نجومی کے ہیں جو عالمِ غیب ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں حالانکہ عالم الغیب صرف اللہ تعالیٰ ہے۔ اور نہایۃ میں یہ حدیث مذکور ہے کہ جس نے کسی نجومی یا کاہن کے پاس جا کر اس

---

[1] اس حدیث میں عاشر سے مراد وہ شخص ہے جو مال میں سے چالیسواں حصہ مقررہ زکوٰۃ لینے کے بجائے صرف دسواں حصہ وصول کرے یا وصول کرائے۔ ۱۲

کے قول کی تصدیق کی تو گویا ایسے شخص نے رسولِ اکرم ﷺ پر نازل شدہ قرآنِ کریم کے احکام کی مخالفت کی اور کفر کیا۔ طیبی کا بیان ہے کہ عریف (نجومی) کہانت (غیب کی باتیں بتانے) کی دو قسم ہے جو مالِ مسروقہ یا گم شدہ کی برآمدگی کا اپنے قول حال وغیرہ سے ثبوت دیتا ہے اور کہانت کرنے والا یعنی کاہن دشمن ہے جو مستقبل کے حالات کی اٹکل پچو خبر دیتا ہے۔ شُرُط اور شرُطہ اس گروہ کا نام ہے جو حکام کے مددگار ہوتے ہیں۔ اور شُرطی میں یائے نسبتی ہے۔ جس کے معنی نہایۃ میں ہیں مقدمۃ الجیش یعنی فوج کا اگلا حصہ اور حاکم کے سامنے نفاذ حکم کے لئے چلنے والا۔ لیکن حدیث میں شرطی سے مراد ظالم و جفاجو ہیں۔ نیز وہ لوگ مراد ہیں جو ظالموں کے معین و مددگار ہوتے ہیں[1]۔ علامہ نوویؒ نے قاموس کے حوالہ سے لکھا ہے کہ جابی کے یہ معنی ہیں کہ گمان کی بناء پر مال نکال لینا۔ اور حدیث میں جابی سے مراد وہ شخص ہے جو بادشاہ و حاکم اعلیٰ کے پاس مال حرام لے کر آئے۔ کوبہ کے معنی طبل و بربط وغیرہ یعنی باجے کے ہیں۔ اور یہی معنی نہایۃ میں علامہ جزری نے لکھے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ بلا شک و شبہ اللہ نے شراب اور کوبہ (باجہ) کو حرام قرار دیا ہے جامع الاصول کی شرح میں لکھا ہے کہ کوبہ وہ چھوٹا سا طبلہ ہے، جو دوسر والا ہوتا ہے۔

(جسے ڈگڈگی بھی کہتے ہیں۔ از مترجم اقبال الدین احمد)

عرطبہ کے معنی قاموس میں عود طنبورہ یا طبلہ کے ہیں یعنی باجے اور باجہ بجانے والا۔ اور مُسبل کے معنی ہیں وہ شخص جو اپنے لمبے لمبے کپڑے زمین پر غرور و تکبر کے اظہار کے لئے لٹکائے۔

قاضی عیاض نے اپنی مشارق الانوار میں یہ حدیث نقل کی ہے اللہ تعالیٰ تین شخصوں سے کلام نہ کرے گا ایک وہ جو ازار (تہبند، پائجامہ و پتلون) وغیرہ کو لٹکا کر چلے اور غرور و تکبر کے طور پر اپنے کپڑوں کو زمین پر گھسیٹ کر چلے۔

صحیح مسلم میں حضرت ابوذر غفاری[2] کے ذریعہ رسول اکرم ﷺ کا یہ ارشاد مذکور ہے کہ روز محشر اللہ تین شخصوں سے کلام نہیں کرے گا۔ ان کی طرف نظر نہیں کرے گا۔ انہیں پاک نہیں کرے گا اور ان لوگوں کے لئے دردناک عذاب ہے اس جملہ کو رسول اکرم ﷺ نے تین مرتبہ ادا

---

۱ شُرطی کا لفظ بزمانہ حال کانسٹبل پولیس کو کہتے ہیں۔ ۱۲

۲ ایک قبیلہ کا نام ہے اور غفاری غفار کی جانب منسوب ہے۔ یہ غین کے زبر کے ساتھ ہے۔ ۱۲

فرمایا۔ اس پر (ابو ذر غفاری) نے کہا رسول اللہ ﷺ یہ نقصان وخسارے والے کون لوگ ہیں؟ ارشاد فرمایا کپڑا لٹکانے والے، کچھ دے کر احسان جتانے والے اور جھوٹی قسمیں کھا کھا کر مال تجارت کو رواج دینے والے۔ امام نوویؒ نے لکھا ہے ازار لٹکانے والے سے وہ شخص مراد ہے جو اپنے تہبند و پائجامہ وغیرہ کے پائچوں یا باقی ماندہ نچلے کپڑے کو ازراہِ تکبر وغرور زمین پر گھسیٹ کر چلے۔ اور خیلاء کے معنی غرور وتکبر کے ہیں اور غرور کے ساتھ اپنے کپڑوں کو زمین پر گھسیٹ کر چلنا یہ وعید ان لوگوں کے لئے جو غرور وتکبر کرتے ہیں۔ اور بلاشک وشبہ رسول اکرم ﷺ نے اس بارے میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کو اجازت دی کہ وہ کپڑے گھسیٹ کر چل سکتے ہیں کیونکہ آپ ان لوگوں میں سے نہیں ہیں جو غرور وتکبر کریں۔ اور آپ کو اجازت ہے کہ آپ اپنا تہبند اسی طرح باندھ سکتے ہیں جو چلنے میں زمین پر گھسٹتا رہتا ہے۔ امام جعفر محمد بن جریر طبری نے لکھا ہے کہ صرف ازار کو گھسیٹ کر چلنے کے الفاظ حدیث میں اس لئے ہیں کہ لوگ عموماً ازار ہی لمبی پہنتے تھے۔

میں (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) کہتا ہوں کہ صرف ازار لٹکانا حکم رسالتمآب ﷺ میں خصوصی حکم نہیں ہے بلکہ ہر کپڑے کو لٹکانے کی ممانعت ہے جیسا کہ سالم بن عبداللہ بن عمرؓ نے اپنے والد کی زبانی بیان کیا کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ازار قمیض اور عمامہ بھی زمین پر گھسیٹا جاتا ہے اور جس نے اپنے جسم کا کوئی لباس بھی ازراہِ غرور زمین پر گھسیٹا تو روز محشر اللہ اس کی جانب نظر نہیں کرے گا۔

اس حدیث کو ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ نے بھی بہ اسناد حسن تحریر کیا ہے۔
(ختم شدہ کلام امام نوویؒ)

میں (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) کہتا ہوں کہ اکثر احادیث میں صرف کپڑے گھسیٹ کر چلنے اور بعض احادیث میں ازار گھسیٹ کر چلنے کی ممانعت کے الفاظ ہیں۔ اور گھسیٹ کر چلنے میں کسی خاص کپڑے کا ذکر کرنا شاید راوی کے اپنے ذاتی فہم کی بات ہے ورنہ ہر وہ لباس جو پہنا جاتا ہے اسے ازراہ غرور گھسیٹ کر چلنے کی شارع نے ممانعت فرمائی ہے اگرچہ ازار گھسیٹنے کے الفاظ ہی زیادہ مشہور ہیں۔ باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

## تیسرا مقالہ

پندرہویں شعبان کی شب میں شب بیداری، دن میں روزہ اور وظائف واعمال کے ثبوت درج ذیل ہیں۔ حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا پندرہویں

شعبان کی شب بیداری کرو اور دن میں روزہ رکھو۔ (تاختم حدیث)

حضرت عائشہ صدیقہؓ کا بیان ہے کہ پندرھویں شعبان کی شب میری باری تھی۔ اور رسولِ اکرم ﷺ میرے گھر میں تھے۔ لیکن آدھی رات کے وقت میں نے دیکھا تو آپ ﷺ کو نہ پایا اور میرے دل میں دوسری عورتوں والی بات آئی چنانچہ میں چادر اُوڑھ کر دوسری ازواج کے گھروں میں گئی لیکن وہاں آپ ﷺ نہ ملے تو میں گھر لوٹ آئی اور میں نے آپ ﷺ کو اپنے کمرہ میں اسی حالت میں سجدہ ریز دیکھا گویا کوئی کپڑا اکھٹا پڑا ہو۔ آپ ﷺ سجدہ میں یہ دعا کررہے تھے۔ اے اللہ میرے خیال وضمیر نے تجھے سجدہ کیا اور میرا دل بھی تیرے حضور سجدہ ریز ہے۔ اے اللہ تو جانتا ہے کہ میں نے بذاتِ خود اپنے نفس پر ظلم کیا۔ اے عظیم وبرتر! تو ہی ہر بڑے کام کا مرکز اُمید ہے میرے گناہ معاف کردے۔ اے اللہ میں اپنی پیشانی سے تجھے سجدہ کرتا ہوں جس کا تو ہی خالق وصورت گر ہے۔ اے اللہ تو نے ہی آنکھ اور کان عنایت فرمائے ہیں اس کے بعد رسولِ اکرم ﷺ نے سرِ مبارک اُٹھایا اور پھر دوبارہ سجدہ کیا اور سجدہ میں یہ دعا مانگی اے اللہ میں تیرے غصہ سے پناہ مانگتا اور تیری رضامندی کا طالب ہوں۔ تیرے عذاب سے پناہ مانگتا اور تیرے عفو ورحم کا طالب ہوں۔ اے اللہ میں تیری پناہ میں آنا چاہتا ہوں۔ میں بیش در بیش تیری ویسی تعریف وثنا کرتا ہوں جیسی تو نے خود اپنی تعریف کی ہے۔ اور جس طرح میرے بھائی داؤدؑ نے دعا کی تھی ویسی ہی میں بھی یہ دعا کرتا ہوں کہ اے اللہ تیرے حضور میں اپنی پیشانی زمین پر رگڑتا ہوں اور سجدہ صرف تیرے ہی لئے سزاوار ہے۔ اسکے بعد سرِ مبارک اٹھا کر یہ دعا کی اے اللہ مجھے پاکیزہ دل عنایت فرما جس میں شرک کا بالکل شائبہ نہ ہو، جو فسق وفجور اور سختی کرنے سے بلند ہو۔ پھر وہاں سے اُٹھ کر میرے پاس آئے اور میری چادر اُوڑھ لی اور میری حالت یہ تھی کہ میری سانس پھول رہی تھی۔ یہ دیکھ کر فرمایا اے حمیرا کیا بات ہے؟ سانس کیوں پھول رہی ہے؟ میں نے پورا ماجرا کہا تو میرے گھٹنوں پر ہاتھ پھیرتے ہوئے فرمایا[۱] واہ ان گھٹنوں نے آج کی رات ملاقات نہیں کی۔ حالانکہ آج پندرھویں شعبان کی شب ہے جس میں اللہ تعالیٰ آسمانِ دنیا پر نزول اجلال فرماتا ہے۔ اور مشرک وکینہ ور کے سوائے اپنے بندوں کی مغفرت کرتا ہے۔ (بیہقی)

---

۱ قاموس میں ویس کے معنی لکھتے ہیں کہ وہ جملہ ہے جو ازراہِ مہربانی بچوں کو بہلانے کے لئے استعمال ہوتا ہے لیکن میں مترجم نے اس کا ترجمہ "واہ" کیا ہے۔ اللھم اغفر لی ذنوبی و خطیاتی۔ (اقبال الدین احمد)

امامِ وقت عارف باللہ شیخ ابوالحسن بکری کا بیان ہے کہ اس رات یہ بہترین دعا کرنی چاہیئے۔اے کرم پرور اللہ! عفوودرگذر تجھے محبوب ہے میرے گناہ معاف کردے۔اے اللہ! میں تیرے حضور عفووعافیت اور دین ودنیا میں دائمی امن وامان وعافیت کا طلب گرہوں۔اسکے بعد شیخ نے کہا اگرچہ متذکرہ دعا لیلۃ القدر میں کی جاتی ہے۔لیکن شب قدر کے بعد، شعبان کی پندرھویں شب افضل ہے جیسا کہ لکھا جاچکا ہے۔

## اس شب کی بہترین دُعا

بہترین دعا وہ ہے جو عمدہ اسنادو روایات کے ساتھ بیان کی گئی ہو۔چنانچہ ابو برزہ کا بیان ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔آدمؑ نے آسمان سے زمین پرآکر خانۂ کعبہ کا سات مرتبہ طواف کیا۔اور مقامِ ابراہیم کے عقبی حصہ میں دو رکعت نماز پڑھی۔پھر یہ دعا کی۔اے اللہ تو میرا ظاہر وباطن جانتا ہے۔میں تجھ سے اس ایمان کا طلب گارہوں جو قلب کی قوت دے۔اور وہ سچا ایقان عنایت کر جس کے ذریعہ یقین کامل ہوجائے کہ مجھے وہی ملے گا جو تو نے لکھ دیا ہے۔اے اللہ اپنی مرضی پر مجھے راضی برضا رہنے کے لئے ثابت قدم رکھ۔اس پر اللہ نے آدمؑ سے بذریعہ وحی کہا اے آدمؑ تم نے جو دعا مانگی وہ میں نے قبول کی اور آئندہ تمہاری اولاد میں سے جو کوئی یہ دعا کرے گا میں اس کی دعا قبول کروں گا، اس کی مغفرت کروں گا۔اس کے غم وآلام دور کروں گا۔اور ہر تاجر کو اتنا زیادہ دوں گا کہ دنیا اس کے ناک رگڑتی آئے گی اگرچہ تاجر کو اس کی خواہش نہ ہو۔

## شعبان کی پندرھویں شب میں شب بیداری کا حکم

شعبان کی پندرھویں شب میں مختلف روایتیں ہیں۔

تابعین میں سے خالد بن معدان، مکحول اور لقمان بن عامر وغیرہ شب بیداری کے قائل ہیں۔اور عطاؒ وابن ابی ملکیہ نے اختلاف کیا ہے۔اور علماء شافعی ومالکی کا بھی یہی مسلک ہے۔

خالد بن معدان، لقمان بن عامر اور اسحٰق بن راہو یہ مسجد میں جمع ہو کر اس رات شب بیداری کرتے تھے۔اور خالد ولقمان کی یہ حالت تھی کہ شعبان کی پندرھویں شب میں یہ دونوں عمدہ لباس زیب تن کرتے، سُرمہ لگاتے اور رات بھر مسجد میں عبادت کناں جاگتے تھے۔

اب جو شخص شعبان کی پندرھویں رات کو شب بیداری کرے تو یہ امر احادیث کے مطابقت میں بالکل مستحب ہے۔ اور قاعدہ کلیہ ہے کہ جن احادیث سے کسی فعل کا جائز ہونا پایا جائے وہ فعل مستحب ہے۔ اور امام اوزاعی کا بھی یہی قول ہے۔

خلیفۂ وقت عمر بن عبدالعزیز ؒ نے ایک مرتبہ بصرہ کے گورنر کو لکھا کہ سال بھر کی حسب ذیل چار راتوں میں زیادہ سے زیادہ عبادت کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ ان شبوں میں بہت زیادہ خیر و برکت نازل فرماتا ہے۔

اوّل یکم رجب کی شب، دوم پندرھویں شعبان کی شب ،سوم عید الفطر کی شب اور چہارم بقر عید کی شب۔

میری (عبدالحق کی) رائے میں یہ روایت قابلِ نظر ہے۔

امام شافعی ؒ کا بیان ہے کہ پانچ راتیں ایسی ہیں جن میں دعا قبول ہوتی ہے ایک جمعہ کی رات ،ایک عیدین کی رات ،ایک یکم رجب کی رات اور ایک پندرھویں شعبان کی رات۔

امام احمد ابن حنبل ؒ نے شعبان کی پندرھویں شب میں شب بیداری کے اثبات یا نفی کی بابت کوئی رائے نہیں دی ہے۔ حالانکہ عیدین کی شب میں جاگنے کی بابت دو روایتیں تحریر کی ہیں۔

رسول اکرم ﷺ کا یہ عمل ثابت ہے کہ پندرھویں شعبان کی شب میں مسلمان مرد و زن اور شہدا کی دعائے مغفرت کے لئے آپ ﷺ قبرستان تشریف لے گئے۔ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کا بیان ہے کہ ایک رات رسول اکرم ﷺ میرے گھر تشریف لائے اور لباس اُتارنے لگے لیکن پورا لباس اُتارا نہ تھا کہ پھر کھڑے ہو گئے اور لباس زیب تن فرمایا۔ اس پر مجھے سخت رشک آیا اور گمان ہوا کہ آپ ﷺ میری کسی سوکن کے ہاں جا رہے ہیں آپ ﷺ کی روانگی کے بعد میں تعاقب میں چلی یہاں تک کہ میں نے آپ ﷺ کو بقیع غرقد میں اس حالت میں دیکھا کہ مسلمان مرد و زن اور شہدا کے لئے دعائے مغفرت کر رہے تھے۔ یہ دیکھ کر میں نے دل میں کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ، آپ ﷺ اللہ کے کام میں مشغول ہیں اور میں دنیاوی کام میں لگی ہوں۔ اس کے بعد میں لوٹ کر اپنے گھر کمرہ میں آ گئی۔ میں لمبی لمبی سانس لے رہی تھی کہ اتنے میں آپ ﷺ تشریف فرما ہوئے اور فرمایا اے عائشہ کیا بات ہے سانس کیوں پھول رہی ہے؟ میں نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان۔ آپ ﷺ تشریف لا کر لباس اُتارنے لگے اور لباس اُتارنے نہ پائے تھے کہ کھڑے ہو کر دوبارہ لباس زیب تن کیا۔ اس پر

مجھے رشک آیا اور گمان ہوا کہ آپ ﷺ کسی اور ازواجِ مطہرات کے ہاں تشریف لے جارہے ہیں۔ تا آنکہ میں نے آپ ﷺ کو قبرستان بقیع میں مشغولِ دعا دیکھا۔ اس پر ارشاد فرمایا اے عائشہ ؓ کیا تمہیں یہ خوف ہے کہ اللہ اور اس کا رسول ﷺ تم پر ظلم کرے گا۔ واقعہ یہی تھا کہ جبریل ؑ آئے اور انہوں نے کہا آج شعبان کی پندرھویں شب ہے۔ جس میں قبیلۂ بنو کلب کی بکریوں کے بالوں کی تعداد کے برابر اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی مغفرت کرتا ہے اور مشرک، کینہ ور، قاطع رحم و بد سلوک، غرور سے زمین پر لباس گھسیٹ کر چلنے والے، والدین کے نافرمان اُر دوامی شراب خور کی طرف اس شب میں نظرِ کرم نہیں کرتا۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے لباس اُتارا اور فرمایا اے عائشہ ؓ شب بیداری کی اجازت ہے؟ میں نے عرض کیا جی ہاں میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان! بصد شوق۔ چنانچہ آپ ﷺ کھڑے ہوگئے اور عبادت کرنے لگے۔ اندرونِ نماز آپ ﷺ نے ایک بڑا لمبا سجدہ کیا جس پر مجھے آپ ﷺ کی قبض روح کا گمان ہوا۔ میں اُٹھ کر آپ ﷺ کو دیکھنے بھالنے لگی۔ میں نے آپ ﷺ کے تلوؤں کو ہاتھ لگایا تو ان میں حرکت تھی۔ اس پر مجھے خوشی ہوئی اور میں نے آپ ﷺ کے اندرونِ سجدہ یہ دُعا کرتے سُنا۔ اے اللہ میں تیرے عفو و کرم کی طلب کے لئے تیرے مواخذہ کرنے سے پناہ مانگتا ہوں۔ میں تیری رضامندی کے لئے تیری ناخوشی سے پناہ مانگتا ہوں اے اللہ تیرے جلال و جمال کی قسم میں تیری ہی پناہ دہی کا خواستگار ہوں اور مجھ سے ویسی حمد و ثناء ناممکن ہے جیسی تو نے خود اپنی تعریف کی ہے۔

صبح کو میں (عائشہ ؓ) نے آپ ﷺ سے ان دعاؤں کا تذکرہ کیا، فرمایا یہ دعائیں یاد کرلو اور دوسروں کو بھی ان کی تعلیم دو۔ کیونکہ جبریل ؑ نے مجھے یہ دعائیں سکھائیں اور کہا سجدہ میں دعائیں مکرر سہ کرر پڑھی جائیں۔ (بیہقی)

حضرت عائشہ ؓ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ شعبان کی پندرہویں شب میں نماز پڑھ رہے تھے اور بحالتِ نماز آپ ﷺ نے ایک اتنا طویل سجدہ کیا کہ مجھے آپ ﷺ کی قبض روح کا گمان ہوا چنانچہ میں نے کھڑے ہوکر آپ ﷺ کا انگوٹھا ہلایا جس میں حرکت معلوم ہوئی تو میں اپنی جگہ لوٹ آئی۔ پھر آپ ﷺ نے نماز پوری کر کے کہا اے عائشہ اے حمیرا! کیا تمہیں یہ گمان ہوا کہ نبی اللہ نے تم پر زیادتی کی؟ میں نے عرض کیا جی نہیں یا رسول اللہ ﷺ مجھے تو آپ ﷺ کے طویل سجدہ سے روح قبض کا گمان ہوا تھا۔ اس پر ارشادِ عالی ہوا جانتی ہو یہ کون سی رات ہے؟ میں نے کہا اللہ اور اس کے رسول ﷺ ہی زیادہ جانتے ہیں۔ فرمایا یہ شعبان کی

پندرھویں شب ہے۔ جس میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر مزید نظرِ کرم فرمانے کے لئے آسمانِ دنیا پر نزول اجلال کرتا ہے۔ اور طالبان مغفرت کی مغفرت کرتا اور خواہانِ کرم پر نظرِ کرم فرماتا ہے اور حاسد و کینہ ور کو اس کے حال پر چھوڑ دیتا ہے۔ (بیہقی)

## احادیث موضوعہ

شعبان کی پندرھویں شب میں نمازیں پڑھنے کے بارے میں حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ میں (علیؓ) نے خود دیکھا ہے کہ شعبان کی پندرھویں شب کو رسول اللہ نماز پڑھ رہے تھے۔ آپ ﷺ نے چودہ رکعات پڑھ کر نشست کی اور بیٹھے بیٹھے سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص اور سورۂ فلق اور سورۂ الناس چودہ چودہ مرتبہ پڑھنے کے بعد آیۃ الکرسی اور لقد جاء کم رسول من انفسکم کی آیت ایک ایک مرتبہ پڑھی بعد فراغت نماز دعا میں نے آپ ﷺ سے وہ سب کچھ پوچھا جو آپ ﷺ کو روبہ عمل لاتے دیکھا تھا جس کے جواب میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جیسا تم نے کرتے دیکھا ہے ایسے عمل کرو جو شخص ایسا کرے گا۔ اسے بیس پسندیدہ حج اور بیس سال کے مقبول روزوں کا اجر و ثواب ملے گا۔ اور صبح کو روزہ رکھنے کے سبب اس کو دو سال گذشتہ اور ایک آئندہ کے روزوں کا ثواب ملے گا۔

اس روایت کو بیہقی نے شعب الایمان میں درج کر کے آخر میں تحریر کیا ہے کہ یہ حدیث موضوعات کے مشابہ ہے اور چونکہ اس کے راوی مجہول ہیں اس لئے یہ منکر کو ناپسندیدہ ہے نیز اس حدیث کو علامہ جوزقانی نے باطل وغلط احادیث میں شمار کیا ہے اور علامہ ابن جوزی نے موضوعات میں تحریر کر کے لکھا ہے کہ یہ حدیث موضوع ہے اور اس کی اسناد تاریک ہے۔

کتاب تنزیہہ الشریعت میں احادیث موضوعہ کے ضمن میں حضرت علی ؓ کی یہ روایت مذکور ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا۔ اے علی! شعبان کی پندرھویں شب میں جس نے سو ۱۰۰ رکعات اس ترکیب سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی (تاختم حدیث) تو اللہ تعالیٰ اپنے معزز فرشتوں کراماً کاتبین کو حکم دیتا ہے کہ میرے اس بندے کا کوئی گناہ قلم بند نہ کرو بلکہ آئندہ سال تک اس کی نیکیاں لکھتے رہو۔ اور جو شخص یہ نماز پڑھے گا۔ اللہ اس شب کی اس نماز کے سبب اس کا نام عابدوں کی فہرست میں لکھوا دیتا ہے۔ اس حدیث کے بارے میں ابن جوزی نے لکھا ہے کہ اس کے راوی مجہول ہیں اور یہ حدیث ضعیف ہے۔

ایک حدیث یہ ہے کہ شعبان کی پندرھویں شب میں جس نے سو ۱۰۰ رکعات اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں ایک ایک ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی تو اس کا اس وقت انتقال ہوگا جبکہ اس کے جواب میں سو فرشتے آچکیں گے۔ ان سو ۱۰۰ فرشتوں کے منجملہ (۳۰) جنت کی خوشخبری دیں گے۔ (۳۰) دوزخ سے روکیں گے (۳۰) گناہوں و جرائم سے باز رکھیں گے اور باقی (۱۰) فرشتے اس کے دشمنوں کو جھٹلائیں گے۔ ابن جوزی نے لکھا ہے کہ اس روایت میں بدنام اور مجہول راویوں کی کثرت ہے۔

حضرت علی ؓ کی زبانی ایک روایت یہ ہے کہ میں نے بچشم خود رسول اکرم ﷺ کو شعبان کی پندرہویں شب میں کھڑے ہوکر (۱۴) رکعات پڑھتے دیکھا ہے۔ (تا ختم حدیث) اس روایت کی بابت بیہقی نے لکھا ہے کہ یہ روایت موضوع ہے۔ اس کی اسناد تاریک اور راوی مجہول ہیں۔

## بدعتیں

ہندوستان کے اکثر شہروں میں لوگوں نے یہ رواج کرلیا ہے کہ پندرہویں شعبان کی رات کو اپنے گھروں کی دیواروں پر چراغ جلاتے اور فخریہ روشنی کرتے ہیں کہ ہم نے ایسی اچھی روشنی کی ہے جو دوسروں سے اچھی ہے اور ہم اتنے آدمی ہیں جو روشنی کرتے ہیں فرداً فرداً اور اجتماعی حیثیت سے اس رات میں آتش بازی چھوڑتے اور دیگر کھیل کود کرتے ہیں اس کے علاوہ کسی غیر معتبر کتاب میں بھی ان امور کے مسنون وسنت ہونے کی کوئی ضعیف یا موضوع حدیث پائی نہیں جاتی۔

ممالک عربیہ میں سے حرمین اور غیر عربی ممالک کے کسی دوسرے شہر میں (ہندوستان کے سوائے) ان امور کا کوئی رواج نہیں ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے۔ عین ممکن یہ ہے بلکہ یقین واثق ہے کہ ہندوستان کے ہندوؤں نے دیگر رسوم انجام دینے کی طرح ہندی مسلمانوں نے اس رسم کی پیروی کی جیسے ہندو، دیوالی کے تہوار پر اپنے گھروں کی دیواروں اور طاقوں میں دیئے جلاتے ہیں۔ اور ہندوستان کے ہندوؤں میں کفر کی وجہ سے بدعتی امور بکثرت رائج ہیں چونکہ مسلمانوں کے ہندوؤں سے بڑے اختلاط رہے۔ ہندوؤں نے اپنی عورتوں کے ساتھ مسلمانوں کی شادیاں کیں اسی اختلاط عام اور رہن سہن کے طریقہ اختیار کرنے کے سبب مسلمانوں نے بھی روشنی کرنے کی رسم ڈال لی

ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ "ہم بھی کسی سیٹھ ساہوکار سے کم نہیں جس طرح وہ روشنی کرتے ہیں ویسی ہی بلکہ اس سے اچھی ہم کرتے ہیں۔

بعض متاخرین علماء کا بیان ہے کہ مخصوص راتوں میں بکثرت روشنی کرنا بدعت شنیعہ (نکمی بدعت) ہے اس لئے کہ ضرورت سے زیادہ روشنی کرنے کے مستحب ہونے کا شریعت میں کوئی حکم نہیں[1]۔

علی بن ابراہیم کا بیان ہے کہ چراغاں اور روشنی کرنے کی ابتداء بارمکیوں نے کی ہے جو نسلاً و اعتقاداً آتش پرست تھے۔ اور ظاہری اسلام لانے کے بعد بھی انہوں نے اپنے وہمی خیالی امور کو اسلام میں جاری رکھنے کی حتی الامکان کوششیں کیں کیونکہ اعتقادی طور پر ان کو قدیم رواج کے درست ہونے کا یقین تھا۔ نیز اسلام میں قدیم رواج و رسوم کو باقی رکھنے میں ان کی مصلحت یہ تھی کہ اسلام کے پردہ میں چراغ جلا کر اس کو سجدہ کرتے ہوئے آتش پرستی کی روح باقی رکھیں اور طرّہ یہ ہے کہ جاہل ائمہ مساجد نے چراغ و روشنی اور نماز رغائب کی آڑ میں لوگوں کو جمع کرنے کا طریقہ بنالیا ہے تاکہ اپنی قیادت و سرداری جتا کر دولت گھسیٹ سکیں۔ ساتھ ہی قصہ خواں مجالس میں خوب قصے بیان کر سکیں۔ اور غریبوں کے روپے لیتے رہیں۔ اور حقیقت یہ امر ہے کہ ان تمام منکرات کے بُطلان و ابطال میں سے اللہ نے ائمہ ہدیٰ پیدا کئے ہیں، کہ منکرات ناپید ہو جائیں۔ ان ائمہ ہدیٰ میں سے بعض وہ ہیں جنہوں نے دوسری صدی ہجری ممالک عرب و شام کے اندر منکرات کو اچھی طرح ختم کرنے کی کوشش کی تھی۔

تذکرہ میں علامہ طوسی نے لکھا ہے کہ ختم قرآن کی شب میں اجتماع منبروں کا قیام عورتوں مردوں کا میل جول اور کھیل کود وغیرہ میں باہمی اختلاط اور زمانہ حال کے اعمال و کردار ناگفتہ بہ یہ سب کے سب کام کوئی اصلیت نہیں رکھتے اور ان کے جواز کی کوئی صورت نہیں ہے[1]۔



[1] اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو امور بدعت انجام دینے سے محفوظ رکھے بدعت ہی وہ جرم عظیم ہے جو عقبیٰ کو خراب کرتی اور ملت اسلامیہ کی مرکزیت پارہ پارہ کرتی ہے۔ (اقبال الدین احمد) ۱۲

# رمضان

ماہ رمضان کے روزے اور قیام یعنی تراویح کے احکام و متعلقہ مسائل اور تراویح کی بابت علماء کا باہمی اختلاف۔

بعض علماء تراویح کو نفل بعض مستحب اور بعض سنت کہتے ہیں۔ اور تراویح کو سنت کہنے والے ہی صحیح راہ پر ہیں۔ اور یہی صحیح ہے کہ مرد و زن کے لئے تراویح پڑھنا سنت مؤکدہ ہے اور یہ مسنون طریقہ ہے جو بزرگوں سے لے کر اب تک جاری ہے۔ اور مندرجہ ذیل روایت کے پیش نظر کوئی اختلاف باقی نہیں رہا ہے۔

امام اعظم ابوحنیفہ نے امام حسن ابن علیؓ کی زبانی بیان کیا ہے کہ تراویح پڑھنا سنت ہے اور اسے کسی حال میں ترک کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ رسول اکرم ﷺ نے ایام رمضان میں تراویح پڑھی اور گاہے ترک کرتے ہوئے فرمایا میں اس خوف سے مسلسل نہیں پڑھتا کہ کہیں یہ فرض نہ ہو جائے۔

احادیث میں ہے کہ حضرت عمرؓ اور دیگر خلفاء راشدین ہمیشہ تراویح پڑھتے تھے اور رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے لوگو! میری اور میرے بعد خلفاء راشدین کی سنت پر سختی کے ساتھ عمل کرو۔ فقہ کی بعض کتابوں میں مرقوم ہے اگر شہر کے باشندے تراویح پڑھنا چھوڑ دیں تو حاکم وقت کے لئے لازمی ہے کہ وہ تارکین تراویح کو قتل کر دے۔

روایت ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ اپنے غلام ذکوان کے پیچھے تراویح پڑھتی تھیں اور یہی عمل ام سلمہؓ کا تھا کہ وہ دیگر خواتین کے ساتھ جماعت کے طور پر اپنے غلام ام حسن بصری کی امامت میں تراویح پڑھتی تھیں، جسے ہم تفصیل کے ساتھ چند عنوانات میں بیان کرتے ہیں۔

## رکعات تراویح

ہمارے مسلک شریعت اسلامیہ میں (۲۰) رکعات تراویح پڑھنا ہی سنت ہے۔

بیہقی نے صحیح اسناد کے ساتھ لکھا ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ کے دور خلافت میں صحابہ (۲۰) رکعات تراویح پڑھتے تھے اور حضرت عثمان غنیؓ و علی مرتضیٰؓ کے زمانہ میں بھی (۲۰) ہی پڑھتے تھے۔

حضرت ابن عباسؓ کا بیان ہے کہ رسول اکرم ﷺ ماہ رمضان میں (۳) وتر پڑھتے تھے۔

بعض محدثین کے نزدیک یہ روایت ضعیف ہے لیکن حنفیوں کے نزدیک حدیث مذکورہ بالا مقبول ومعتمد علیہ ہے۔اس لئے کہ رسول اکرم ﷺ اور صحابہ تراویح کی (۲۰) رکعات ہی پڑھتے تھے۔

بعض لوگ حضرت عائشہؓ سے مروی روایت کو صحیح کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنی شب بیداری کی عادت طیبہ کے موافق (۱۱) رکعات ہی پڑھتے تھے۔

ایک روایت ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز کے زمانہ میں بعض لوگ (۱۱) رکعات پڑھتے تھے تاکہ عمل رسول اللہ ﷺ سے مشابہت ہوجائے لیکن صحابہ وتابعین اور بعد کے بزرگوں کے عمل سے یہ امر تصفیہ شدہ ہے کہ تراویح کی (۲۰) رکعات ہی پڑھی گئی ہیں اور اب بھی (۲۰) رکعات ہی پڑھتے ہیں جو مشہور معروف ہے۔

ایک روایت میں (۲۳) رکعات پڑھنا تحریر ہے جس میں (۳) وتر بھی جمع کر لئے گئے ہیں۔

امام مالکؒ نے لکھا ہے کہ امام شافعیؒ کے نزدیک تراویح کی (۳۶) رکعات ہیں اور دوسری رایت میں (۳۹) رکعات مذکور ہیں جن میں وتر بھی شامل ہیں۔یہ عمل صرف باشندگان مدینہ منورہ کے ساتھ مخصوص ہے کیونکہ باشندگان مکہ معظمہ کا دستور رہا کہ وہ خانہ کعبہ کے سات چکر لگاتے اور طواف کی دو رکعتیں ہر دو رکعات تراویح اور وتر کے درمیان ادا کرتے۔اور باشندگان مدینہ منورہ کعبہ کے اطراف طواف کرنے کی فضیلت سے دور رہنے کے سبب (۲۰) رکعات تراویح کے بعد چار چار رکعات مزید پڑھتے ہیں اور اپنی ان اضافہ کردہ (۱۶) رکعات کو (ستہ عشریہ) کہتے ہیں اور ان کی یہ عادت آج تک جاری وساری ہے اس طرح (۳۶) رکعات تراویح کے نام سے کہی جاسکتی ہیں۔نیز اسی طرح (۳۶) رکعات پڑھنے کی روایت حضرت عمرؓ سے بھی منسوب کی جاتی ہے جو مشہور نہیں ہے۔

بحالت موجودہ اگر آج بھی (۲۰) رکعات تراویح پر مزید اضافہ کے ساتھ نماز پڑھی جائے تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں اور ممانعت نہیں۔اور اس میں امام ومقتدی کی کوئی خصوصیت نہیں بلکہ سب برابر ہیں ستہ عشریہ کو علیحدہ پڑھنا مناسب ہے کیونکہ تراویح کے

سوائے کوئی اور نماز با جماعت پڑھنا ہمارے نزدیک مکروہ ہے اور باشندگان مدینہ جو ستہ عشریہ کو با جماعت ادا کرتے ہیں اس کا سبب یہ ہے کہ ان کے نزدیک نفل با جماعت پڑھنا مکروہ نہیں ہے۔

متاخرین علماء مصر شیخ قاسم حنفی کا بیان ہے کہ با جماعت نفل ادا کرنا عمل مکروہ ہے کیونکہ نفل پڑھنا اگر مستحب ہوتے تو دوسری فرض نمازوں کی مانند ان کا با جماعت پڑھنا افضل ہوتا۔ اور اگر نماز نفل با جماعت پڑھنے کا حکم ہوتا تو شب بیداری نماز تہجد با جماعت ادا کر کے طالب فضیلت پاتے اور اس صورت میں نماز نفل با جماعت ادا کرنا افضل ہو سکتی تھی۔ اور جبکہ رسول اکرم ﷺ اور صحابہؓ کے طرز عمل وعبادت سے نفل با جماعت ادا کرنے کی کوئی روایت نہیں ہے تو اس صورت میں بھی معلوم ہوا کہ نفل با جماعت ادا کرنے میں کوئی فضیلت و برتری نہیں ہے۔

## تراویح میں نشست

مستحب یہ ہے کہ چار رکعات تراویح پڑھنے کے بعد جتنے وقفہ میں ایک ترویحہ (چار رکعت) پڑھتے ہیں اتنی مدت نشست کرے۔ یعنی (۲۰) رکعات تراویح میں ہر چار رکعت کے بعد (۵) مرتبہ بیٹھنا مستحب ہے امام اعظم حضرت ابوحنیفہؒ سے بھی یہی مروی ہے۔ اور باشندگان حرمین شریفین کا بھی یہی طرزِ عمل اور یہی طریقہ ہے۔ اور چونکہ لفظ تراویح راحت سے ماخوذ ہے۔ اس لئے چار رکعات کے بعد تو ترویحہ (ایک رکعت کے وقفہ کے برابر آرام کرنا) ضروری ہے۔ اور آرام کرنے ہی کی وجہ سے ترویحہ کا محاورہ مشہور ہے جو اپنے نام کے سبب کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ باشندگان حرمین شریف اور تمام بزرگوں کا یہی قول وعمل ہے کہ ترویحہ کرتے ہیں۔ باشندگان مکہ معظمہ کا طریقہ یہ ہے کہ تراویح پڑھنے کے درمیان میں وہ خانہ کعبہ کا (۷) مرتبہ طواف کرتے ہیں۔ اور باشندگان مدینہ منورہ ستہ عشریہ کی چار چار رکعات پڑھتے اور اسی طرح تمام ممالک اسلامیہ میں ہر چار رکعت کے بعد آرام سے بیٹھتے ہیں۔

## نشست ترویحہ

ہر چار رکعات کے بعد نشست ترویحہ میں اختیار ہے کہ سبحان اللہ کی تسبیح پڑھے چاہے "لا الہ الا اللہ" کی خواہ تلاوت قرآن کریم کرے یا خاموش بیٹھا رہے۔

اگر چار رکعات کے بعد ترویحہ نہ کیا جائے یعنی آرام سے نہ بیٹھیں تو بعض کے نزدیک اس میں کوئی حرج نہیں اور اکثر علماء ومحدثین کے نزدیک ترویحہ ترک کرنا فعل غیر مستحب ہے۔اور باشندگان حرمین شریفین کے عمل کا مغائر ہے۔

## مستحب قرأت

میری (عبدالحق محدث دہلوی ؒ کی) اللہ تعالیٰ اصلاح حال کرے اور جس طرح آغاز وحال اچھا کیا ہے ویسے ہی بلکہ اس سے زیادہ انجام اچھا کرے رائے یہ ہے کہ بزمانہ موجودہ ترویحہ ندارد ہے۔اور حافظ صاحبان کا یہ حال ہے کہ تراویح میں اتنی لمبی قرأت کرتے ہیں جو نمازیوں پر بار بن جاتی ہے۔ بلکہ اکثر اوقات چند رکعات میں پوری رات کٹ جاتی ہے۔آہستہ پڑھنے کا عملِ مستحب، جو بزرگوں سے بطور ورثہ چلا آرہا ہے۔وہ ترک کر کے حافظ صاحبان طویل قرأت کے ذریعہ عملِ مستحب کو فعل غیر مستحب بنا رہے ہیں۔حالانکہ مستحب یہ ہے کہ قرأت میں میانہ روی سے کام لیا جائے اور جس طرح چار رکعات کے بعد ترویحہ کرتے ہیں ویسے ہی قرأت کو کوتاہ کیا جائے اور لمبی قرأت نہ کی جائے جو زیادہ مستحسن ہے تاکہ امر مستحب ہاتھ سے چھوٹنے نہ پائے اور بآسانی ترویحہ کے عمل استحباب کا ثواب ملتا رہے تراویح کی مقدار قرأت کو آئندہ بیان کیا جاتا ہے۔چار رکعتوں میں معتدل مقدار قرأت کے ساتھ جو مدت ہوتی ہے اگر اس کی ایک رکعت سے کم وقفہ کا ترویحہ بھی کیا جائے تو انشاءاللہ کافی ہوگا اور ہم سب اپنے اعمال الٰہی میں قبولیت کے خواستگار ہیں اللہ ہمارے اعمال قبول فرمائے۔(آمین)

## نیت تراویح

نماز تراویح، سنت الوقتہ یا نفل پڑھنے کی ماہ رمضان میں نیت کی تو ایسی نیت کرنا جائز ہے۔

البتہ مطلق نماز یا نفل کی نیت کرنے میں مشائخ کا باہمی اختلاف وہی ہے۔جو سنت مؤکدہ کی نیت کرنے میں اختلاف رائے ہے۔

بعض متقدین کا بیان ہے کہ نماز تراویح پڑھنے کے لئے نیت کرنا اس لئے جائز ہے کہ تراویح سنت ہے اور نفل کی نیت یا مطلق نماز کی نیت کرنے سے سنت نماز کی ادائیگی نہیں ہوتی ہے۔جس کا ثبوت وہ روایت ہے جو امام اعظم ؒ نے امام حسن سے دو رکعات نماز فجر کے بارے میں بیان کی ہے۔اس سے بھی ثابت ہے کہ تراویح کی نماز بھی فرض نمازوں کے مانند

ایک مخصوص نماز ہے جس میں فرض نماز کی خصوصیات کی رعایت رکھنا واجب ہے۔ لہٰذا ان تمام حالات واحکام کی موجودگی میں مطلق نیت ٹھیک نہیں بلکہ نماز تراویح کی نیت کرنا واجب ہے۔

اور اکثر متاخرین کی رائے ہے کہ نماز تراویح اور تمام دیگر سنت نمازیں مطلق نیت نماز کرنے سے ادا ہو جاتی ہیں۔ کیونکہ نماز تراویح نفل ہے اور نماز نفل مطلق نیت نماز سے ادا ہوتی ہے۔

احتیاط کا تقاضہ یہ ہے کہ نماز تراویح، سنت موقتی نفل ماہ رمضان اور تمام دیگر سنتوں میں نیت کرنا ضروری سنت ہے نیز وہ نماز جو رسول اکرم ﷺ کی متابعت میں پڑھی جائے اس کی بھی نیت کی جائے تاکہ کوئی اختلاف باقی نہ رہے۔ اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ نماز تراویح میں ہر دوگانہ کی علیٰحدہ علیٰحدہ نیت کی جائے۔ یہ قول درست نہیں ہے اس لئے کہ نماز تراویح پوری کی پوری ایک نماز کی مانند ہے جس کی پہلی مرتبہ نیت کرنا واجب ہے۔ اور ہر دوگانہ پڑھنے کی علیٰحدہ نیت کرنے کی لازماً ضرورت نہیں ہے۔

## مقدار قرأت

نماز تراویح میں کس قدر قرآن کریم پڑھا جائے اس میں لوگ باہم مختلف الرائے ہیں۔

بعض کہتے ہیں نماز تراویح میں اتنا قرآن کریم پڑھا جائے جتنا نماز مغرب پڑھتے ہیں کیونکہ نماز تراویح دیگر فرض نمازوں کی بہ نسبت اخف ہے یعنی فرض نماز سے زیادہ اعلیٰ نہیں ہے۔

میں عبدالحق کہتا ہوں کہ ان لوگوں کا یہ قول درست وصحیح اس لئے بھی نہیں کہ اتنی کم مقدار میں تلاوت کرنے سے ماہ رمضان میں قرآن کریم ختم نہیں ہو سکتا۔

بعض کہتے ہیں کہ نماز تراویح کی رکعات میں اتنا قرآن پڑھا جائے جتنا کہ نماز عشاء میں پڑھتے ہیں اس لئے کہ تراویح کی نماز وقت کے لحاظ سے نماز عشاء کے تابع ہے[1]۔

حسن بن زیادؒ نے امام اعظم ابوحنیفہ کی زبانی بیان کیا ہے کہ ہر رکعت میں تقریباً دس

---

[1] نماز تراویح سنت اور عشاء فرض ہے۔ تابع ہو۔ کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ عشاء پڑھنے کے بعد تراویح نہ پڑھی جائے اور وقت کے لحاظ سے ایک نماز کا دوسری کے تابع ہونا معنی نہیں رکھتا تابع ومتبوع کے لحاظ سے متبوع کی ادائیگی کوئی ضروری نہیں ہوتی حالانکہ تراویح پڑھنے کا رسول اکرم ﷺ نے خود حکم دیا اور عمل کر کے سبق بھی دیا ہے کہ البتہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ وقت کی بچت کے لئے اتنی کم تر تلاوت کی جائے کہ قرآن کریم ختم ہو سکے۔ اور اس نعمت غیر مترقبہ کو نہ کھویا جائے۔ جو رمضان کی راتوں میں شب بیداری سے حاصل ہوتی ہے۔ از مترجم ۱۲

آیات تلاوت کی جائے اس طرح ماہ رمضان میں ایک مرتبہ قرآن کریم ختم ہو جائے گا اس لئے کہ نماز تراویح کی روزانہ بیس کے لحاظ سے ایک ماہ میں چھ سو رکعات ہوتی ہیں اور قرآن کریم کی چھ ہزار آیات ہیں[1] اس حساب سے روزانہ تقریباً دس آیتیں پڑھنا مناسب ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ بیس سے لے کر تیس آیات تلاوت کی جائیں جیسا کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے تین اماموں کو طلب کر کے فرمایا تم میں سے ایک امام ہر ایک رکعت میں (۳۰) آیات اور دوسرا (۲۵) آیات اور تیسرا (۲۰) آیات تلاوت کرے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا یہ حکم بربناء فضیلت ہے اور امام اعظم ابوحنیفہ کا حکم بربناء سنت ہے اور جمہور کا مذہب بھی یہی ہے کہ ماہ رمضان میں ایک قرآن ختم کرنا سنت ہے اور دو مرتبہ قرآن ختم کرنا بہتر ہے اور تین مرتبہ ختم کرنا افضل ہے۔

امام اعظم کا بیان ہے کہ ختم ایک مرتبہ ہی میں ہوتا ہے دو اور تین مرتبہ میں ختم کرنے کا حکم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہے[2]۔

بعض فقہاء و علماء کا مسلک و قول ہے کہ ستائیسویں رمضان کو قرآن ختم کرنا مستحسن ہے تاکہ شب قدر کی برکتیں بھی حاصل ہو جائیں۔ کیونکہ اکثر محدثین نے احادیث بیان کی ہیں کہ ستائیسویں شب ہی شب قدر ہے۔

مشائخ بخارا نے قرآن کریم کے (۵۴۰) رکوع قرار دیئے ہیں اور قرآنِ کریم میں اس کے نمبر بھی لکھے ہیں تاکہ ستائیسویں شب کو بآسانی قرآن ختم کیا جا سکے۔

ہمارے بعض متقدمین مشائخ نے لکھا ہے افضل یہ ہے کہ ہر رکعت میں (۳۰) آیات پڑھی جائیں تاکہ ہر دسویں شب میں ایک قرآنِ کریم ختم ہو سکے۔ اور ہر دس دن کو متمیز و مخصوص کر لینا آسان کام ہے اور احادیث میں بھی وارد ہے کہ رمضان کے پہلے دہے میں رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔ دوسرے دہے میں مغفرت کی جاتی ہے۔ اور تیسرے دہے میں مسلمانوں کو آتشِ دوزخ سے چھٹکارا دیا جاتا ہے۔

---

[1] بالکل درست کہ چھ ہزار آیاتِ قرآنی کو روزانہ بیس آیات کے حساب سے تیس دن میں پورا کیا جا سکتا ہے لیکن ۲۹ کا چاند ہونے پر کچھ آیات باقی رہیں گی اس لئے مناسب ہے کہ بڑی آیات بیس اور چھوٹی آیات بیس سے زیادہ پڑھی جائیں تاکہ بسہولت ۲۷۔ سے پہلے ہی ایک قرآنِ کریم پورا ہو سکے۔ یعنی شب قدر کی برکتیں بھی ۲۷۔ کو حاصل ہو جائیں۔ [2] اس کا مطلب یہ ہے کہ پہلے شخص کے بعد دوسرا اور تیسرا حافظ باری باری سے قرآن ختم کریں۔ اور حدیث کے موافق ماہِ رمضان میں ایک قرآنِ کریم تو ختم ہو ہی جائے۔

امام اعظمؒ کا بیان ہے کہ ماہِ رمضان میں وہ (۶۱) قرآنِ کریم ختم کرتے تھے جس کی تفصیل یہ کہ (۳۰) قرآنِ کریم دن میں (۳۰) قرآنِ کریم رات میں اور ایک قرآنِ حمید نمازِ تراویح میں پڑھا کرتے تھے[1]۔

امام شافعیؒ نے مواہب لدنیہ میں بھی یہی لکھا ہے کہ امام ابوحنیفہ ماہِ رمضان میں (۶۱) قرآنِ کریم ختم کرتے تھے۔ (جس کی تفصیل لکھی گئی ہے)

فقہاءِ کرام کا بیان ہے کہ تراویح کی ہر دو رکعات میں تلاوت قرآنِ کریم کرنے میں میانہ روی افضل ہے یعنی پہلی رکعت میں زیادہ پڑھا جائے اور دوسری میں پہلی سے کم۔ جیسا کہ حسن بن زیاد نے امام اعظم ابوحنیفہ کی زبانی روایت کی ہے۔ اور حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ پہلی رکعت سے دوسری رکعت میں کم تلاوت کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

اور تراویح کی دوسری رکعت میں پہلی رکعت سے زیادہ تلاوت کرنا غیر مستحب ہے اور اسی پر تمام محدثین وعلماء فقہاء کا اتفاق ہے۔ اور دوسری نمازوں میں بھی مستحب یہی ہے کہ پہلی رکعت کی بہ نسبت دوسری رکعت کے اندر کم مقدار میں تلاوت کی جائے اور اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## رکعات میں مقدارِ قراُت

دونوں رکعتوں میں مساوی طور پر قرآنِ کریم پڑھا جائے یا کم وبیش اس پر تمام علماء متفق نہیں ہیں۔

امام اعظم و امام ابو یوسف کے نزدیک مذہب مختار یہ ہے کہ دونوں رکعات میں مساوی طور پر تلاوت کی جائے۔ امام محمدؒ کے نزدیک مذہب مختار یہ ہے کہ دوسری نمازوں کی مانند تراویح کی رکعات میں بھی دوسری رکعت کی بہ نسبت پہلی رکعت میں زیادہ تلاوت کی جائے۔

## مسئلہ تلاوت غیر مرتبہ

نمازِ تراویح کے اندر دورانِ ختمِ قرآن میں اگر بعد والی سورۃ یا آیتیں پہلے پڑھ لی گئی ہوں تو اب جب کہ ان کے پڑھنے کی نوبت آئی ہے انہیں دوبارہ پڑھا جائے یا نہیں؟ اس کا

---

[1] یعنی رمضان میں ایک قرآن دن کے وقت اور ایک رات کے وقت اور تراویح میں ایک سیپارہ تلاوت کرتے تھے۔ ۱۲

جواب یہ ہے کہ مستحب یہی ہے کہ جن آیات و سورۃ کو پہلے پڑھ لیا ہے ان کو پڑھنے کی نوبت پر دوبارہ پڑھے تا کہ ترتیب تلاوت باقی رہے بعض کہتے ہیں کہ دوبارہ پڑھنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ترتیب و تلاوت قرآن پورا ہو چکا ہے جس میں کوئی فساد بھی واقع نہیں ہوا تھا اور صحیح قول یہی ہے کہ دوبارہ پڑھے تا کہ نماز صحیح ترتیب قرآن کے ساتھ ہو اور تلاوتِ قرآن کی ترتیب باقی و برقرار رہے۔

## لقمہ کا حکم

نمازِ تراویح میں لقمہ دینے کے بارے میں علماء کا باہمی اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ دوسری فرض نمازوں کی مانند ہے اس لئے لقمہ نہ دیا جائے۔ بعض کہتے ہیں کہ نمازِ تراویح میں لقمہ دینا اس لئے ضروری ہے تا کہ قرأت قرآنِ کریم کی ترتیب چھوٹنے نہ پائے اور ترتیب کے ساتھ صحیح تلاوتِ قرآن کی جائے۔ اور فتویٰ اس پر ہے کہ لقمہ دیا جائے جس سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔

## امامت خوش الحان

بعض فقہاء کہتے ہیں کہ نمازِ تراویح میں لوگوں کو چاہئیے کہ خوش گلو کو امام تراویح نہ بنائیں بلکہ ایسے صحیح پڑھنے والے کو آگے بڑھائیں جو صحیح مخارج کے ساتھ تلاوت کرتا ہو اس لئے کہ جو امام خوش آوازی سے پڑھے گا۔ وہ خشوع و خضوع اور آیاتِ الٰہی میں غور و فکر کرنے سے اکثر بے نیاز ہو جاتا ہے۔

اسی طرح جو شخص راگ والے سے بحیثیت امام تلاوت کرتا ہو تو اسے لازم ہے کہ وہ امامت نہ کرے اور جو امام کہ اعراب و حرکات میں غلطی کرتا ہو وہ بھی امامت سے پرہیز کرے اور لوگوں کو چاہئیے کہ ایسے اشخاص کو امام نہ بنائیں۔ (سنن الہدیٰ)

## لازماتِ امام

جو امام کہ فقیہ و قاری ہو اس کے لئے بہتر یہ ہے کہ وہ کسی دوسرے قاری کی اقتداء میں قرأت نہ پڑھے بلکہ خود بذاتہ خوش الحانی کے ساتھ تلاوت قرآنِ کریم کرے امام کو چاہئیے کہ رکوع و سجود میں تین تین تسبیحات سے کم نہ پڑھے۔ اور ثناء یعنی سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ پوری پڑھے اور درود شریف پڑھنے کو بھی ترک نہ کرے کیونکہ یہ سب چیزیں نماز میں پڑھنا مسنون ہیں۔ اگرچہ فقہا کی بعض کتابوں میں اس کے خلاف بھی

تحریر ہے لیکن صحیح یہی ہے جو ہم نے اوپر لکھا ہے۔

## دُعائے ماثورہ

امام کو معلوم کر لینا چاہیئے کہ دعائے ماثورہ کے پڑھنے میں اگر مقتدی گراں بار ہوتے ہیں تو دُعائے ماثورہ اور مقررہ دعائیں نہ پڑھے۔ ورنہ دعائے ماثورہ پڑھنا ضروری ہے۔

## ترتیبِ تلاوت

نمازی جب آخری دو رکعات پڑھ رہا ہو اور اس نے پہلی رکعت میں معوذتین پڑھ لی ہو تو دوسری رکعت میں تلاوتِ قرآنِ کریم کے بارے میں دو قول ہیں۔ ایک یہ کہ دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۂ بقر کی چند آیات تلاوت کرے گویا منزل پر پہنچنے کے بعد سفر کی دوسری منزل شروع کر دی ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ اس دوسری رکعت میں سورۂ قل اعوذ برب الناس مکرر پڑھنا چاہیئے۔ اور کوئی دوسری سورۃ یا آیات نہ پڑھی جائیں تاکہ قرآنِ کریم کی سورتوں کی ترتیب برقرار رہے۔

حرمین شریفین اور دیگر بلادِ عرب میں طریقہ یہ ہے کہ والضحیٰ سے لے کر آخر تک قرآنِ کریم کی سورتیں نمازِ تراویح میں پڑھتے ہیں۔ اور تراویح پڑھنے کے بعد **لا الٰہ الا اللہ** پڑھتے ہیں۔ یہی مذہب مختار اور صحیح طریقہ ہے۔ اور اگر صرف اللہ اکبر پڑھا جائے تب بھی درست ہے اگر امام حافظِ قرآن نہ ہو تو افضل یہ ہے کہ تراویح کی ہر رکعت میں سورۂ اخلاص پڑھے۔

بعض کہتے ہیں کہ نمازِ تراویح پڑھنے میں افضل یہ ہے کہ چھوٹی چھوٹی سورتیں پڑھے تاکہ تعدادِ رکعات میں اسے شبہ نہ رہے اور وہ اپنے دل میں رکعات شمار نہ کرتا رہے۔ اور اس صورت میں قرآنِ کریم میں غور و فکر کرنے سے بے نیاز نہ ہو سکے گا۔

بزمانہ موجودہ میں حرمین شریفین اور عرب کے دوسرے شہروں میں یہ معمول ہے کہ نمازِ تراویح کی پہلی دو رکعتوں میں سے پہلی رکعت میں سورۂ الفیل اور دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص۔ اور دوسری دو رکعتوں میں سے پہلی رکعت میں سورۂ لایلاف اور دوسری میں سورۂ اخلاص۔ اسی طرح آٹھویں دو رکعتوں میں پہلی اور دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص۔ اور نویں دو رکعتوں میں سے پہلی رکعت میں قل ھو اللہ اور دوسری

میں قل اعوذ برب الفلق اور دسویں دو رکعتوں میں سے پہلی رکعت میں قل ھواللہ اور دوسری میں قُل اعوذ برب الناس پڑھتے ہیں۔

## تراویح باجماعت

باجماعت تراویح ترک کر کے اپنے گھر میں تراویح پڑھنے کے بارے میں علماء کا اختلاف باہمی ہے۔ بعض کہتے ہیں جس نے باجماعت تراویح پڑھنا ترک کی، اُس نے سُنّتِ نبوی کو ترک کر دیا۔ اور بُرا اقدام کیا کیونکہ مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے تراویح ہمیشہ باجماعت پڑھی ہے۔ اور اسی طرح صحابہ ؓ کا عمل رہا ہے۔ اور اسی پر تمام علماء فقہا کا اتفاق ہے۔

بعض دوسرے کہتے ہیں کہ تارکِ تراویح باجماعت نے فضیلت ترک کی جس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے اور یہی دلیل لاتے ہیں کہ جس زمانہ میں رسول اللہ ﷺ نے باجماعت تراویح پڑھنا ملتوی کی تھی اس زمانہ میں صحابہ ؓ کو یونہی چھوڑ دیا کہ وہ اپنے گھروں میں جس طرح چاہیں تراویح پڑھیں اور یہی کیفیت حضرت ابو بکر صدیق ؓ اور حضرت عمر فاروق ؓ کے ابتدائی دورِ خلافت میں رہی کہ لوگ اپنے اپنے گھروں میں منفرداً تراویح پڑھتے تھے۔ پھر حضرت عمر ؓ کے زمانہ میں جب جماعت تراویح ادا کرنے کا انتظام کیا گیا اور سب لوگوں نے اسی پر اتفاق کیا اور درحقیقت باجماعت تراویح پڑھنا ہی افضل ہے۔

شیخ قاسم الحنفی کا بیان ہے کہ صحیح طریقہ یہی ہے کہ باجماعت تراویح پڑھنا سنّتِ کفایہ ہے یعنی اگر اہلِ مسجد نے باجماعت تراویح پڑھانا ترک کر دی تو محلہ والے سب کے سب ترکِ سنّت کی وجہ سے گنہگار ہوئے۔

مسجد میں باجماعت تراویح ہونے کے باوجود کوئی شخص باجماعت تراویح نہ پڑھ کر صرف اپنے گھر میں تراویح پڑھ لے تو یہ تارکِ فضیلت ہوا۔ اور خطاوار و گنہگار نہیں ہوا۔

## گھر میں جماعت

گھر میں جماعت کے ساتھ تراویح پڑھنے کے بارے میں علماء کا باہمی اختلافِ رائے ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ جماعت کی بھی فضیلت ہے لیکن مسجد میں جماعت تراویح پڑھنے کی افضلیت وفضیلت زیادہ ہے۔ اور جس نے گھر میں جماعت سے تراویح پڑھی

اس نے ایک فضیلت حاصل کی اور دوسری بڑی فضیلت ترک کر دی۔اور یہی احکام فرض نمازوں کے ہیں۔

بعض دوسرے کہتے ہیں کہ تراویح سنتوں کی طرح ہیں جو علیحدہ علیحدہ پڑھنا چاہیئے کیونکہ یہ طرزِ عمل خلوص واخلاص سے قریب اور فریب وریا کاری سے بعید ہے۔ اور حدیث میں ہے کہ مردوں کے لئے فرض نمازوں کے علاوہ دیگر تمام نمازیں گھر میں پڑھنا افضل ہیں۔

میں (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) کہتا ہوں کہ حدیث مذکورہ بالا میں فضیلت ان نمازوں کے بارے میں وارد ہے جو باجماعت ادا نہیں کی جاتی ہیں۔اور تراویح وہ نماز ہے جو باجماعت ہی پڑھی جاتی ہے۔نیز باجماعت تراویح پڑھنے کے احکام، رسول اللہ سے ثابت ہیں، جیسا کہ پہلے بھی لکھ چکے ہیں۔

امام ابو یوسفؒ کا بیان ہے جو زبردست فقیہ وحاکم ہو اور لوگ اس کی پیروی کرتے ہوں نیز اس کی وجہ سے لوگ بکثرت جماعت میں شریک ہوتے ہوں تو ایسے شخص کو تراویح جائز نہیں کہ وہ تراویح باجماعت مسجد میں ادا نہ کرے۔یعنی ایسے شخص کو تراویح باجماعت ترک کرنا نہیں چاہیئے۔البتہ جس شخص میں یہ صفات مذکورہ نہ ہوں اور وہ مسنون قرأت وغیرہ کے ساتھ اپنے گھر میں نماز پڑھ سکتا ہو تو ایسا شخص اپنے گھر میں نماز پڑھ سکتا ہے۔بشرطیکہ مجبوریاں لاحق ہوں۔

## امامت بہ اُجرت

لوگوں کا کسی شخص کو اُجرت دے کر امام بنانا مکروہ ہے اور امامت کے فرائض کرنے کے لئے اجرت لینا بھی مکروہ ہے۔کیونکہ اُجرت مقرر کرنا فاسد ہے اور فاسد علی الفاسد، فاسد ہی ہے۔

## دو (۲)۔ امام

اگر نماز تراویح پڑھانے کے لئے دو امام مقرر کئے جائیں اور ہر ایک امام دو (۲) دو (۲) رکعات پڑھائے تو یہ فعل غیر مستحب ہے۔مستحب یہ ہے کہ ہر امام چار چار رکعات پڑھائے اور یہی عمل روایت سے ثابت بھی ہے۔اس طرح یہ مراد بھی جائز ہے کہ ایک امام فرض نماز پڑھائے اور دوسرا تراویح۔

## ایک امام دو مساجد

اگر کوئی امام دو مساجد میں مکمل طور سے تراویح پڑھائے تو اس کے جواز میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ دونوں مسجد والوں کی نماز جائز طور پر ادا ہوگی۔ اس کی مثال بالکل ایسی ہے، جیسے کوئی موذن اذان دے کر اقامت کہے اور نماز پڑھے پھر دوسری مسجد میں اذان دے کر وہاں بھی نماز پڑھے تو یہ مکروہ نہیں ہے۔

## بیٹھ کر تراویح پڑھنا

بیٹھ کر نماز تراویح پڑھنے کے بارے میں اختلاف ہے۔ بیٹھ کر تراویح پڑھنا کسی حال میں بھی مستحب نہیں ہے۔ البتہ بعض جائز اور بعض ناجائز کہتے ہیں۔

اور صحیح مسئلہ یہ ہے کہ تراویح بیٹھ کر پڑھنا بھی جائز ہے۔ حسن بن زیاد نے امام ابوحنیفہ ؒ سے بھی روایت کی ہے اور لکھا ہے کہ اس کے برعکس تمام کا متفق علیہ فیصلہ ہے کہ فجر کی دو سنتیں بغیر کسی عذر کے بیٹھ کر پڑھنا جائز نہیں ہے۔ اور جو لوگ بیٹھ کر تراویح پڑھنا ناجائز کہتے ہیں، وہ یہ دلیل لاتے ہیں کہ تراویح اسی طرح سنت ہے جیسے فجر کی سنتیں۔ اور بیٹھ کر تراویح پڑھنے کو جائز کہنے والے جواب دیتے ہیں کہ یہ نفل ہیں۔ جن کو سنتوں سے خصوصی مشابہت دینا درست نہیں ہے۔ اس لئے دیگر تمام سنتوں اور نفل کی طرح اس کا حکم ہے کہ بیٹھ کر پڑھنا جائز ہے۔ اور مکرر ثبوت پیش کرتے ہیں کہ امام اعظم، امام ابو یوسف اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہم اجمعین نے عذر و بلا عذر میں کوئی فرق نہیں کیا ہے۔ اور یہ روایت ابو سلیمان نے بیان کی ہے۔ واقعہ حقیقی یہ ہے کہ بیٹھ کر تراویح پڑھنا کسی صورت میں بھی مستحب نہیں ہے۔ کیونکہ یہ سلف صالحین کے عمل مسلسل کے خلاف ہے۔

## بیٹھ کر تراویح پڑھنا

عذر یا بغیر عذر کے امام کے بیٹھ کر تراویح پڑھانے میں بھی جائز و ناجائز اور استحباب کے اقوال ہیں۔

جائز کہنے والے کہتے ہیں امام اعظم ؒ، امام ابو یوسف ؒ اور امام محمد ؒ سب کے نزدیک بیٹھ کر تراویح پڑھانا جائز ہے۔ اور اگر مقتدی بھی بیٹھ کر پڑھے تب بھی جائز ہوتا۔ لیکن جبکہ مقتدیوں نے کھڑے ہو کر پڑھی تو بدرجہ اولیٰ جائز ہے۔

بعض لوگ بیٹھ کر تراویح پڑھانے کو ناجائز کہتے ہیں اور دلیل لاتے ہیں کہ امام محمدؒ نے بیٹھ کر تراویح پڑھانے کو ناجائز قرار دیا ہے۔ بیٹھ کر تراویح پڑھانا مستحب کہنے والے کہتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک مستحب ہے اور اس کی دلیل یہ ہے کہ مقتدی بعذر بیٹھ کر پڑھ سکتے ہیں اور بیٹھنے کی بہ نسبت کھڑے ہو کر پڑھنا افضل ہے۔

امام محمدؒ کے نزدیک مستحب یہ ہے کہ کھڑے ہو کر نماز پڑھائے اور جس طرح بیٹھ کر فرض پڑھنا جائز نہیں بالکل اسی طرح نفل بھی بیٹھ کر پڑھنا مستحب نہیں ہے۔

## تراویح میں بیٹھے رہنا

نماز تراویح میں جبکہ امام تراویح پڑھا رہا ہو کسی مقتدی کو جائز نہیں کہ رکوع کے انتظار میں بیٹھا رہے اور جب امام رکوع کرے تو جھٹ اُٹھ کر رکوع میں شامل ہو جائے۔ اس طریقہ عمل سے نماز پڑھنے میں سُستی کا اظہار ہوتا ہے اور منافقین سے مشابہت پیدا ہوتی ہے۔ کچھ لوگ اس طرح عکاسی کرتے ہیں کہ جب نماز پڑھنے کھڑے ہوتے ہیں تو سستی و کاہلی کا مظاہرہ کرتے ہیں[۱]۔ نیز جب نیند کا غلبہ ہو تو نیند کی حالت میں نماز پڑھنا مکروہ ہے بلکہ نماز اس وقت پڑھنا چاہیئے جبکہ نیند بالکل غائب ہو جائے اور انسان اچھی طرح بیدار ہو۔ نیند کی حالت میں نماز پڑھنے سے غور و فکر کی قوت فوت ہو جاتی ہے اور سستی و کاہلی کا اظہار ہوتا ہے اور یہی حکم موسم گرما میں کھلی جگہ میں نماز پڑھنے کا ہے کہ موسم گرما میں کھلی جگہ نماز پڑھی جائے بلکہ سایہ میں ادا کی جائے تاکہ آیاتِ تلاوت قرآن کریم میں غور و فکر کی جا سکے اور کسی قسم کا تکدر نہ رہے۔ (خلاصۃ) غرض کہ احکامِ الٰہی کی پابندی کی جائے۔ جیسا کہ حکمِ الٰہی ہے:

"اے محبوب رب العالمین فرما دیجئے: آتش دوزخ کی گرمی بہت زیادہ ہے کاش لوگ اسے سمجھتے"۔ (آیت قرآن کریم)

## مسائل وتر با جماعت

تمام مسلمانوں کا اجماع ہے کہ وتر ماہ رمضان میں با جماعت پڑھنا افضل ہے اور اس فضیلت کے بارے میں علما باہم مختلف الخیال ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ جماعت افضل ہے اور دوسرے کہتے ہیں کہ اپنے گھر میں تن تنہا وتر پڑھنا افضل ہے کیونکہ تراویح

---

[۱] سُستی و کاہلی کا مظاہرہ کرنے سے نماز اپنی پوری حقیقت کے ساتھ مکمل طور پر ادا نہیں ہوتی اور غفلت کرنے والے انعام و اکرام سے محروم رہتے ہیں۔ لوگ اللہ کے دین کو رواجی مذہب بنانے سے گریز کریں۔ ۱۲

باجماعت کی طرح سے صحابہؓ نے باجماعت وتر نہیں پڑھے۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے تبیین۔ عنایہ وشرح ہدایہ از ابن ہمام)

ایک روایت یہ ہے کہ تراویح کے بعد باجماعت وتر وہ پڑھے جو تہجد گذار نہ ہوں اور تمام تہجد گذاروں کے لئے لازمی ہے کہ نماز تہجد کے بعد وہ وتر پڑھیں۔

تمام صلحاء علماء وفقہاء کا متفقہ فیصلہ ہے کہ ماہ رمضان میں وتر کی تینوں رکعات میں امام با آواز قرأت کرے اور منفرد کو اختیار ہے کہ با آواز پڑھے یا آہستہ دل میں پڑھے۔

## دعائے قنوت

دعائے قنوت با آواز یا آہستہ پڑھنے اور دعائے قنوت ہاتھ باندھ کر پڑھنے یا ہاتھ چھوڑ دینے اور مقتدی کے وتر میں دعائے قنوت پڑھنے یا خاموش رہنے کے مسائل میں علماء کا باہمی اختلاف ہے۔ چنانچہ ایک قول یہ ہے کہ مقتدی وتر میں دعائے قنوت کو بالکفار ملحق کے الفاظ تک پڑھے اور اس کے بعد خاموش رہے۔ بعض کہتے ہیں کہ مقتدی وتر کو آمین آمین کہنا چاہیئے۔ اور بعض کہتے ہیں کہ مقتدی وتر کو اختیار حاصل ہے خواہ وہ دعائے قنوت پڑھنے والے امام کا اتباع کرتے ہوئے آہستہ آہستہ دعائے قنوت پڑھتا رہے۔ اس لئے کہ دعائے قنوت دراصل ایک دعا ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ دعائے قنوت با آواز پڑھی جائے۔ امام محمدؒ کا قول یہ ہے کہ امام دعائے قنوت پڑھے اور مقتدی نہ پڑھے۔

اور صحیح مسئلہ یہ ہے کہ دعائے قنوت با آواز پڑھی جائے اور وتر کی آخری رکعت میں الحمد وسورۃ پڑھنے کے بعد کانوں تک ہاتھ اُٹھا کر پھر باندھ لینے اور دعائے قنوت پڑھنے کے احکام صلحاء وعلماء کے حق بجانب ہیں۔ بعض کا بیان ہے کہ احتیاطاً جماعت کے ساتھ ایک دوگانہ اور پڑھ لیں اور شک وشبہ دور کر لیں۔

بعض کہتے ہیں کہ مزید دوگانہ پڑھا جائے۔ کیونکہ بر بنا شک وشبہ، نماز تراویح کی رکعات میں اضافہ کرنا جائز نہیں ہے۔

اور عمدہ صورت یہ ہے کہ سب لوگ علیحدہ علیحدہ منفرداً احتیاطاً ایک ایک دوگانہ پڑھ لیں تاکہ (۲) رکعات کی تکمیل سنت نبوی ﷺ ہو جائے۔

## جماعت نوافل

دو اماموں کے ایک ترویحہ یعنی ایک دوگانہ پڑھانے کے مسئلہ کے بارے میں علماء باہم مختلف الرائے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ دو اماموں کی موجودگی کی صورت میں ایک امام دوگانہ یعنی صرف دو رکعت پڑھائے تو اس میں کوئی حرج نہیں اور یہ جائز ہے۔ اور بعض اسے ناجائز کہتے ہیں اور صحیح مسئلہ یہ ہے کہ دوگانہ ایک ایک امام کا دو، دو رکعات پڑھانا غیر مستحب ہے۔ نیز علماء حرمین شریفین کا عمل یہی ہے کہ ایک ایک امام ایک ایک ترویحہ یعنی چار چار رکعات پڑھاتے ہیں اور اس عمل کی صورت میں امام کی تبدیلی سے آرام کی سہولت میسر ہوتی ہے اور ایک دوسرے کے انتظار میں نماز پڑھانے کے لئے بالکل مستعد و چست رہتا ہے۔

## وقت تراویح

نماز تراویح پڑھنے کے وقت کے بارے میں علماء باہمی مختلف رائے رکھتے ہیں۔

علماء احناف اور شیخ اسمٰعیل زاہد" کا بیان ہے کہ طلوع فجر تک پوری رات نماز تراویح پڑھی جا سکتی ہے۔ عام اس سے کہ لوگوں کے مقرر کردہ وقت عشاء سے پہلے یا بعد تراویح پڑھنے کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ خواہ وتر پڑھنے کے وقت سے پہلے آغاز کیا جائے یا بعد میں۔ کیونکہ دراصل رات کے وقت تراویح پڑھنے کے احکام ہیں۔

عام علماء بخارا کا بیان ہے کہ نماز تراویح کا وقت عشاء اور وتر کے درمیان ہے۔

## چند ترویحہ چھوٹ جانے پر وتر

اگر چند رکعات نماز تراویح چھوٹ جائیں اور وہ امام کے ساتھ نہ پڑھ سکا ہو اور بعد نماز تراویح امام وتر پڑھنے کھڑا ہو اس صورت میں بعض کہتے ہیں کہ چند رکعات چھوٹ جانے والے شخص کو چاہیئے کہ وہ امام کے ساتھ نماز وتر پڑھ لے اور اس کے بعد اپنی چھوٹی ہوئی رکعات تراویح پڑھ لے۔ اور بعض دوسرے کہتے ہیں کہ امام کے ساتھ وتر نہ پڑھے بلکہ اولاً اپنی چھوٹی ہوئی رکعات تراویح کو مکمل کرے۔[1]

---

[1] امام محمد" بن فضل کا فتویٰ ہے کہ امام کے ساتھ وتروں میں شریک نہ ہو بلکہ اولاً اپنی چھوٹی ہوئی رکعات تراویح مکمل کرے۔ اور صدر الشہید کا بیان ہے کہ امام کے ساتھ وتروں میں شریک ہو جائے۔ اور اس کے بعد چھوٹی ہوئی رکعات تراویح پڑھے۔ (تفصیل کے لئے دیکھئے۔ السراج الوہاج) شیخ امام ظہیر الدین کا مفتی بہ قول یہ ہے کہ اگر کسی کی دو چار رکعات تراویح چھوٹ گئی ہوں اور امام وتر پڑھانے لگے تو اس شخص کو چاہیئے کہ امام کے ساتھ وتر پڑھ لے اور با جماعت وتر نہ چھوڑے۔ اس کے بعد چھوٹی ہوئی رکعات تراویح پڑھے۔ اور یہی مسئلہ خلاصہ میں بھی تحریر ہے۔ ۱۲

## رکوع قبل قنوت

مقتدی کے دعائے قنوت مکمل کرنے سے پہلے اگر امام رکوع میں جائے تو مقتدی کو چاہئیے کہ امام کی پیروی میں رکوع کرے۔ اس لئے کہ دعائے قنوت پڑھنا فرض نہیں ہے۔

## مسبوق اور وتر

مسبوق یعنی بعد کو اکثر نماز میں شریک ہونے والا اگر امام کے ساتھ وتر میں دعائے قنوت پڑھ چکا ہو تو بعد ختم جماعت اپنی چھوٹی ہوئی رکعات کو مکمل کرے اور اپنی آخری رکعت میں مکرر دعائے قنوت نہ پڑھے۔

## مقدار رکعات میں شبہ

دوران نماز تراویح میں اگر یہ شبہ ہو کہ نو دوگانہ پڑھے ہیں یا دس تو اس بارے میں بعض علماء کا اختلاف ہے اگر قبل عشاء یا وقت وتر کے بعد تراویح پڑھی تو نماز تراویح بروقت ادا نہ ہوگی۔ اس لئے کہ روایات اسی کے موافق ہیں۔ اور روایات کی پیروی کرتے ہوئے تراویح پڑھی جاتی ہے۔

صحیح مسئلہ یہ ہے کہ وقت عشاء کے بعد سے طلوع فجر تک پوری رات تراویح کا وقت ہے۔ اگر لوگوں کے مقرر کردہ وقت عشاء سے پہلے آغاز کی جائے یا طلوع کے بعد تک پڑھی جاتی رہے تب بھی جائز ہے۔ البتہ نماز عشاء کی سنتوں سے پہلے پڑھنا جائز نہیں ہے کیونکہ سنن مؤکدہ کے بعد تراویح پڑھنا مسنون ہے۔ اس لئے کہ تراویح رمضان کے علاوہ عشاء کے بعد دیگر مسنون، دراصل نوافل کے مشابہ ہیں۔ اور وتر پڑھنے کے بعد بھی نماز پڑھنا جائز ہے۔ اور ثابت شدہ ہے کہ پچھلی رات میں وتر پڑھنا افضل ہے۔ اور ایک تہائی یا نصف شب تک میں تراویح پڑھنا مستحب ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ نصف شب کے بعد نماز تراویح شروع کرنا اسی طرح مکروہ ہے جس طرح نماز عشاء میں اتنے زیادہ وقت تک تاخیر کرنا مکروہ ہے۔

صحیح مسئلہ یہ ہے کہ نماز تراویح تاخیر سے پڑھنا مکروہ نہیں ہے۔ کیونکہ یہ رات کی نماز ہے اور آخر وقت تک میں اس کا پڑھنا افضل ہے۔ فتاویٰ قاضی خاں میں مذکور ہے کہ آدھی رات تک تراویح پڑھنے میں تاخیر کرنا مستحب ہے اور اکثر لوگوں کا یہی قول ہے اور یہی صحیح ہے۔

خلاصہ میں مرقوم ہے کہ رات کے زیادہ سے زیادہ حصہ میں آرام وانتظار کے ساتھ نماز تراویح ادا کرنا افضل ہے اور رات کے پچھلے پہر تک نماز تراویح پڑھتے رہنا بغیر کسی کراہت کے بالکل جائز ہے۔ اور یہی درست ہے۔

# تراویح کی قضاء

پوچھا جاتا ہے کہ اگر نماز تراویح فوت ہو جائے تو اس کی قضاء جماعت کے ساتھ کی جائے یا بغیر جماعت کے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ کوئی قضاء نماز جماعت سے نہ پڑھی جائے۔ البتہ انفرادی طور پر اس قضاء کو ادا کرنے کے بارے میں علماء باہم مختلف الرائے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ دوسرے دن تراویح پڑھنے سے پہلے یہ قضاء تراویح پڑھ لی جائے۔ بعض کہتے ہیں کہ ماہ رمضان ختم ہونے کے بعد قضاء تراویح پڑھی جائے۔ بعض کہتے ہیں کہ فوت شدہ تراویح بصورت قضاء مطلقانہ پڑھی جائے کیونکہ یہ سنت مؤکدہ کی بہ نسبت غیر مؤکدہ ہیں۔ اور مؤکدہ سنتیں جو قضاء ہوتی ہیں وہ بعد میں نہیں پڑھی جاتی ہیں۔ یعنی ہمارے اصحاب کے نزدیک قضاء ادا نہیں ہوتی ہیں۔ اسی طرح قضاء تراویح کو کسی دوسرے وقت نہیں پڑھتے۔ یہی اس کی دلیل ہے کہ قضاء تراویح کو جماعت کے ساتھ نہیں پڑھتے اور یہی مسئلہ سب کے نزدیک اجماعی طور پر صحیح ہے کہ جو نماز تراویح قضاء ہو چکی ہے اسے انفرادی طور پر پڑھنا مستحب ہے۔

شیخ قاسم حنفی نے لکھا ہے کہ جس طرح نماز مغرب کی سنتوں کی قضاء نہیں پڑھتے اسی طرح تراویح کی قضاء کا حال ہے کہ انہیں دوسرے وقت نہیں پڑھا جاتا۔

سنن ہدیٰ میں سراجیہ سے منقول ہے کہ قضاء نماز تراویح کو انفرادی طور پر پڑھنا بہتر و مستحسن ہے۔

# شوال

حج کے مہینوں کے منجملہ شوال مبارک کا مہینہ ہے۔ جسے ماہ فطر بھی کہتے ہیں۔ اور یکم شوال کو عید کا دن گناہوں کی مغفرت کا دن ہے۔

ایک حدیث حضرت انس ؓ سے مروی ہے۔ کہ عید کے دن اللہ تعالیٰ اپنے روزہ دار صالح بندوں پر فخر ومباہات کرتے ہوئے فرشتوں سے کہتا ہے: "اے فرشتو بتاؤ! اس مزدور کو کیا اُجرت دی جائے جو اپنا مقررہ کام اچھی طرح انجام دے"؟ فرشتے عرض کرتے ہیں، "اے اللہ اس کا صلہ یہ ہے کہ مزدور کو پوری پوری مزدوری دی جائے۔ اس پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اے فرشتو سنو! میرے بندوں نے بشمول مرد وزن میرے احکام کی تکمیل کی ہے"۔ اس پر فرشتے با آواز بلند لبیک کہتے ہیں اور بندوں کے اعمال کا اقرار کرتے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ کہتا ہے۔ "مجھے قسم ہے میرے عزت وجلال، جود وکرم علاء مرتبت ورفعت مقالی کی کہ میں روزہ دار بندوں کی جو عید کے دن دعا کرتے ہیں ان کی دعائیں قبول کروں گا۔ اور جاؤ کہہ دو کہ اے بندو! میں نے تمہارے گناہ معاف کئے اور تمہارے گناہوں کو نیکیوں سے بدل دیا"۔ راوی انس ؓ کا بیان ہے کہ یہ راوی روزہ دار جو عید کے دن دعا کرتے ہیں ان کی دعا قبول ہوتی ہے اور یہ مغفور گناہوں سے پاک ہوکر عید گاہ سے اپنے گھر واپس جاتے ہیں۔ (شعب الایمان از بیہقی) [1]

## عید گاہ جانے سے پہلے مسنون افطار

عید الفطر کے دن عید گاہ جانے سے پہلے کچھ کھا لینا مسنون ہے۔ بخاری میں انس ؓ کی زبانی تحریر ہے کہ رسول اللہ نماز عید الفطر پڑھنے سے پہلے طاق عدد کھجوریں نوش فرماتے تھے۔[2]

---

[1] مندرجہ بالا حدیث کی ابتدائی عبارت یہ ہے۔ (ترجمہ) حضرت انس ؓ کا بیان ہے۔ شب قدر میں جبرائیل امین اپنی متعلقہ جماعت فرشتگان میں آتے ہیں اور یہ فرشتے ان لوگوں پر جو کھڑے بیٹھے اللہ کی عبادت کرتے ہوتے ہیں ان پر درود وسلام پڑھتے ہیں اور پھر عید کے دن ان عبادت گذار صلحاء روزہ داروں پر فخر مباہات کرتے ہوئے اللہ اپنے مقرب فرشتوں سے کہتا ہے: "اے فرشتو! بتاؤ اس مزدور کو کیا مزدوری دی جائے، جس نے اپنے مقررہ فرائض پوری طرح ادا کئے"۔ (مشکوٰۃ) [2] جو ہندسہ دو (۲) سے کٹ نہ سکے وہ طاق ہے جیسے ایک تین، پانچ، سات، نو وغیرہ۔ ۱۲

حاکم نے عتبہ بن عبید کی زبانی لکھا ہے کہ نماز عید الفطر پڑھنے سے پہلے رسول اکرم ﷺ تین، پانچ، سات یا کم وبیش کھجوریں تناول فرماتے تھے۔

محدثین نے لکھا ہے۔ کھجوریں کھانے میں یہ حکمت ہے کہ کھجوریں ایسی میٹھی ہوتی ہیں جن سے اس کی قوت بینائی میں اضافہ ہوتا ہے جو روزہ رکھنے سے کمزور ہو جاتی ہیں۔ اسی لئے کھجوریں کھانا مستحب ہے۔

علاوہ ازیں یہ بھی لکھا ہے کہ شیرینی دل کو نرم کرتی ہے اور مزاج ایمانی کے موافق ہے۔ جیسا کہ مروی ہے کہ مسلمان، نہایت ہلکا پھلکا اور آنکھوں کو خوشگوار معلوم ہوتا ہے اور جس نے خواب میں خود کو حلوہ (کوئی شیریں چیز۔ شیریں میوہ وغیرہ) کھاتے دیکھا اس کی تعبیر یہ کہ اسے عنقریب لذت ایمانی میسر ہوگی۔ اسی لئے شہد اور کھجور سے افطار کرنا افضل ہے۔ علاوہ بریں کھجور میں اکثر خصوصیات ہیں اور مدینہ منورہ کی کھجوروں کا کیا کہنا۔ (کھجوروں کی خصوصیات علیحدہ لکھی جاتی ہیں)۔

غرض مسنون طریقہ یہ ہے کہ عید کے دن عید گاہ جانے سے پہلے تین، پانچ، سات کھجوریں کھانا چاہیئے۔

## ستہ شوال

ماہ شوال میں چھ روزے رکھنا مسنون ہیں۔ جو حسب ذیل احادیث سے ثابت ہیں۔

صحیح مسلم میں ہے حضرت ابوایوب انصاری ؓ کی زبانی مذکور ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا جس نے رمضان کے روزے رکھ کر شوال کے چھ روزے رکھے۔ گویا اس نے زمانہ بھر روزے رکھے اور یہ اس وقت ہے جبکہ تمام عمر بھر روزہ دار رہا ہو۔ اور جس نے اس ماہ روزے رکھے گویا اس نے ایک سال کے برابر روزے رکھے۔

علاوہ ازیں ابن ماجہ نے حضرت ثوبان کی زبانی بھی اسی مضمون کی حدیث لکھی ہے اور ابن ماجہ نے لکھا ہے کہ رمضان کے بعد شوال کے چھ روزے مستقل نہیں رکھے جاتے بلکہ عید کا دن چھوڑ کر دوسرے شوال سے مسلسل چھ روزے رکھنے کا حکم ہے۔

امام شافعی کا قول یہ ہے کہ شوال کے چھ روزے مسلسل رکھے جائیں اور ان چھ دنوں کے درمیان کوئی روزہ ترک نہ کیا جائے۔

ہمارے نزدیک اور امام محمدؒ کے نزدیک عام ہے چاہے مسلسل رکھیں خواہ غیر مسلسل۔
ز امام محمدؒ نے لکھا ہے کہ غیر مسلسل روزے رکھنے میں کوئی کراہت نہیں ہے اور نصاریٰ عیسائیوں سے مشابہت بھی نہیں ہوتی۔

## نمازِ عید سے پہلے غسل

فقہاء نے لکھا ہے کہ عیدین میں نماز سے پہلے غسل کرنا سنت ہے اور اجتماع عامہ کے مدِنظر عیدین کے غسل کو جمعہ کے غسل پر قیاس کیا ہے۔

فاکہ بن سعد صحابیؓ کا بیان ہے کہ عید الفطر، عید الضحیٰ اور عرفہ کے دن رسول اکرم ﷺ غسل فرماتے تھے۔

(سنن ابن ماجہ طبرانی کی معجم۔ بزار کی مسند میں یہ حدیث مرقوم ہے اور شعبی کا بھی یہی قول ہے)

شیخ ابن ہمام اور امام نووی وغیرہ نے لکھا ہے کہ یہ روایت ضعیف ہے۔

شرح کتاب الخرقی میں مذکورہ بالا حدیث کے آخر میں تحریر ہے کہ فاکہ بن سعد اپنے اہل وعیال کو عید الفطر اور عید الضحیٰ اور عرفہ کے دن غسل کرنے کا حکم دیتے تھے۔ اور یہی روایت عبداللہ ابن احمد اور ابن ماجہ نے لکھی ہے۔

علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے اپنی کتاب جمع الجوامع میں شعبی کے حوالہ سے زیاد بن عیاض اشعری کی زبانی لکھا ہے کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا رسول اکرم ﷺ کی تمام سنتیں تو تم ادا کرتے ہو لیکن عیدین میں تم غسل نہیں کرتے حالانکہ یہ بھی سنت ہے۔

یہ روایت ابن مندہ اور ابن عساکر نے تحریر کر کے لکھا ہے کہ عیاضؒ کی زبانی یہ روایت صحیح ہے۔ لیکن ابن عیاض کا قول غیر محفوظ ہے۔

بعض محدثین نے اس حدیث کو بھی ضعیف قرار دیا ہے۔ نیز صحاح ستہ میں مذکور بالا حدیث مرقوم نہیں۔ البتہ حضرت ابن عمرؓ کی یہ کیفیت درج ہے کہ عید الفطر کے دن عید گاہ جانے سے پہلے غسل کرتے تھے۔ اور چونکہ حضرت ابن عمرؓ نہایت سختی سے سنت نبوی ﷺ کی پیروی کرتے تھے۔ اس لئے حدیث غسل صحیح ہے۔

## راستہ میں تکبیرات پڑھنا

امام شافعی، امام مالک، امام احمد بن حنبل، امام ابو یوسف اور امام محمدؒ کے نزدیک عید گاہ جاتے ہوئے تکبیرات پڑھنا سنت ہیں۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ کہتے ہیں کہ بقرہ عید کے دن

باآواز بلند تکبیرات پڑھنا سنت ہے اور عید الفطر کے دن پست آواز سے تکبیرات پڑھنا سنت ہے اور آہستہ تکبیر کہنا بہرحال ایک امر مستحسن ہے۔ نیز ذکر الٰہی ہر وقت مستحب ہے۔

"خلاصہ" میں اصل تکبیر اللہ اکبر اللہ اکبر لاالٰہ الّااللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد میں کمی بیشی الفاظ کی بابت لوگوں کی باہمی اختلاف رائے لکھی گئی ہے۔

امام اعظمؒ کی ایک روایت یہ بھی ہے کہ عید الفطر میں بھی عید گاہ جاتے وقت باآواز تکبیرات پڑھی جائیں۔ اور یہی ابن ہمام کی شرح میں لکھا ہے۔

دیگر ائمہ اس روایت ابن عمرؓ سے استدلال لاتے ہیں۔ جو دار قطنی نے لکھی ہے کہ رسول اکرم ﷺ عید الفطر کے دن عید گاہ جاتے ہوئے تکبیرات پڑھا کرتے تھے۔

شمنیؒ نے بیان کیا ہے کہ اس حدیث کے مرفوع ہونے میں کلام ہے۔ البتہ ابن عمرؓ کے حوالہ سے حدیث موقوف ہے۔ شیخ ابن ہمام نے اس حدیث کو اس لئے ضعیف لکھا ہے کہ اس میں ایک راوی موسیٰ بن محمد بن عطاء بھی ہے جو خود ضعیف ہے اور ابن عمرؓ کی زبانی دار قطنی نے جو حدیث لکھی ہے اس سے تکبیرات کا باآواز بلند کہنا ثابت ہی نہیں ہوتا۔ نیز کسی صحابی کا قول وقرآن کریم کی آیت "دون الجھر من القول" (زور سے نہ پڑھو) کے مغائر کیسے ہوسکتا ہے۔

حضرت ابن عباسؓ کا بیان ہے۔ "لوگو! تکبیر سُن کر میں نے اپنے شتربان سے کہا کہ امام نے تکبیر کہی"؟ اس نے جواباً کہا جی نہیں۔ اس کے بعد فرمایا ہم نے عرصہ تک رسول اکرم ﷺ کی صحبت سے فیض حاصل کیا ہے لیکن ہم میں سے کسی صحابی نے بھی امام کی تکبیر کہنے سے پہلے تکبیر نہیں کہی۔

ابو جعفر کا بیان ہے کہ لوگوں کو عید گاہ کے راستہ میں تکبیرات پڑھنے سے منع نہ کیا جائے۔ کیونکہ پہلے ہی سے نیک کاموں کا انجام دہی میں ان میں ذوق وشوق کم ہے۔ اور ہم کہتے ہیں کہ چونکہ تکبیرات پڑھنا مستحسن ہیں اس لئے لازمی طور پر مستعدی سے پڑھی جائیں۔

## عید گاہ آنے جانے کا راستہ

عید کے دن عید گاہ آمد ورفت کے دو راستے اختیار کرنا سنت ہے۔ بخاری میں جابرؓ کی روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نبی خاتم عید کے دن عید گاہ ایک راستہ سے تشریف لے جاتے اور دوسرے راستہ سے واپسی فرماتے۔

ترمذی دارمی نے ابوہریرہؓ کی زبانی لکھا ہے کہ سرورِ عالم ﷺ عید کے دن ایک راستہ سے تشریف لے جاتے اور دوسرے راستہ سے مراجعت فرما ہوتے۔

رسول اکرم ﷺ کی روانگی و مراجعت کے دو مختلف راستوں کی آمد و شد میں جو اسرار و رموز اور نکات ہیں اسے ہم (شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ) نے اپنی کتاب شرح سفر السعادت میں تفصیل سے لکھا ہے۔

علماء کا باہمی اختلاف رائے ہے کہ راستہ کی تبدیلی صرف امام کے لئے ہے یا تمام نمازیوں کے لئے ہے۔ اس پر مفتی بہ قول یہی ہے کہ امام اور دیگر نمازی سب کا فرداً فرداً ایک راستہ سے آنا اور دوسرے سے جانا رسول اکرم ﷺ کی متابعت کی دلیل ہے۔

## نوافل قبل و بعد نماز عید

نماز عید سے پہلے اور بعد کے نوافل پڑھنے کے بارے میں معلومات کرا دینا ضروری ہے تاکہ لوگوں کی خلجان رفع ہو جائے۔

بخاری، مسلم، ابوداؤد، نسائی اور ترمذی نے حضرت ابن عباسؓ کی زبانی لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے عید کی دو رکعتیں پڑھیں اور ان سے پہلے یا بعد کو کوئی نماز نہیں پڑھی۔ (تا ختم حدیث)

ترمذی نے عبداللہ ابن عمرؓ اور ابوسعیدؓ سے روایت لکھی ہے کہ سرورِ عالم ﷺ کے اہل و عیال صحابہؓ کا یہی معمول رہا اور اکثر اہل علم تابعینؓ کا بھی یہی عمل رہا کہ نماز عید سے پہلے یا بعد کو کوئی اور نماز نہیں پڑھتے تھے۔ البتہ حال کے چند لوگوں نے قبل و بعد نماز عید دیگر نفل پڑھنے کو جائز قرار دیا ہے۔ اور صحیح وہی ہے کہ رسول اکرم ﷺ، صحابہؓ، تابعینؓ کوئی بھی نماز عید کے سوائے کوئی دوسری مزید نماز نہیں پڑھتے تھے۔

شرح کتاب الحربی میں مؤلف نے جو امام احمد بن حنبلؒ کے مسلک کے پیرو ہیں تحریر کیا ہے کہ ایک مرتبہ عید کے دن حضرت علیؓ نے عبداللہ ابن مسعودؓ انصاری کو اپنا قائم مقام امام بنا کر عیدگاہ روانہ کیا۔ جہاں عبداللہ ابن مسعودؓ نے لوگوں سے کہا امام کے نماز پڑھانے سے پہلے کوئی نماز پڑھنا خلاف سنت ہے۔ (نسائی)

ابن سیرین کی روایت ہے کہ عبداللہ ابن مسعودؓ اور حذیفہؓ نے عیدگاہ میں عید کے دن امام کے نماز پڑھانے سے پہلے لوگوں کو نماز پڑھنے سے منع کیا۔ (اسے سعید نے بھی بیان کیا ہے)

اثرم نے زہری کا قول لکھا ہے کہ میں (زہری) نے اپنے علمائے وقت کسی کی زبانی یہ نہیں سنا کہ کسی شخص نے نماز عید سے پہلے یا بعد کوئی اور نماز پڑھی ہو۔

دراصل اختلاف اس امر میں ہے کہ یہ ممانعت صرف عیدگاہ کے ساتھ مخصوص ہے یا گھر میں بھی پڑھنا ممنوع ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ عیدگاہ کے سوائے دوسرے مقامات پر یہ ممانعت عائد نہیں، یعنی عیدگاہ کے سوا۔ اگر کوئی شخص اپنے گھر میں کچھ پڑھ لے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔

ابوسعید خدری ؓ سے مروی ہے کہ نماز عید سے پہلے رسول اکرم ﷺ کوئی نفل نہیں پڑھتے تھے۔ البتہ نماز عید سے واپسی پر در دولت میں دو رکعات پڑھا کرتے تھے۔

(ابن ماجہ و مسند امام احمد)

ہدایہ میں تحریر ہے کہ عیدگاہ میں نماز عید سے پہلے کوئی نفل نہ پڑھے جائیں اور یہ کراہت صرف عیدگاہ کے ساتھ مخصوص ہے۔ شرح ہدایہ میں ہے۔ عیدگاہ جانے سے پہلے اگر نماز چاشت پڑھی جائے تو مکروہ نہیں ہے۔

بعض علماء کا ایک قول یہ ہے کہ عیدگاہ وغیرہ کہیں بھی مکروہ نہیں ہے۔ شرح ہدایہ میں مرقوم ہے کہ امام اور دوسرے نمازیوں، سب کو عیدگاہ میں قبل نماز عید نفل وغیرہ پڑھنا مکروہ ہیں۔

امام شافعی ؒ کا بیان ہے کہ عیدگاہ میں قبل از نماز عید صرف امام کو کوئی نفل وغیرہ پڑھنا مکروہ ہے۔ دوسرے نمازیوں کو مکروہ نہیں ہے۔

ایک قول یہ ہے کہ عیدگاہ میں قبل از نماز عید کسی نفل نماز پڑھنے کی ممانعت کی وجہ یہ ہے کہ یہ نماز غیر مسنون ہے اور اس لئے مکروہ قرار دی گئی ہے۔

مؤلف فتح الباری نے لکھا ہے کہ نماز عید سے پہلے یا بعد کو نفل پڑھنے میں ہو سکتا ہے کہ اس سے مراد نفل یا سنت غیر مؤکدہ ہوں یا اس وقت میں پڑھنے کی ممانعت ہو اور ان تمام صورتوں میں عیدگاہ یا عیدگاہ و مکان دونوں جگہ کے لئے ممانعت ہو سکتی ہے۔ اور سلف ان تمام ممانعتی صورتوں میں باہم مختلف الرائے ہیں۔ علمائے کوفہ عید کی نماز کے بعد نفل وغیرہ پڑھنے کے قائل ہیں اور نماز عید سے پہلے نفل پڑھنے کو ممنوع سمجھتے ہیں اور یہی مسلک امام اوزاعی امام ثوری اور حنفیوں کا ہے۔

علماء بصرہ عید کی نماز سے پہلے نفل پڑھنے کو ممنوع نہیں سمجھتے ہیں اور بعد کو ممنوع کہتے کہ یہی مسلک حسن بصری اور دوسری جماعت کا بھی ہے۔

اہلِ مدینہ کہتے ہیں کہ نماز عید سے پہلے یا بعد میں کوئی نفل نہ پڑھے جائیں۔ اور یہی مسلک امام زہری، ابن جریج اور امام احمد کا ہے۔

بعض مالکی علماء کا متفق علیہ فیصلہ ہے کہ عید گاہ میں امام کوئی نفل نہ پڑھے۔ جو لوگ عید گاہ میں نفل پڑھنے کو جائز کہتے ہیں وہ استدلال لاتے ہیں کہ یہ وقت نماز ہے اور وقت نماز میں کوئی کراہت نہیں ہے اس لئے عید گاہ میں بھی نفل پڑھے جا سکتے ہیں۔ اور جو لوگ عید گاہ میں نفل پڑھنے کی ممانعت کے قائل ہیں وہ یہ استدلال لاتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے عید گاہ میں نماز عید کے علاوہ کوئی نفل وغیرہ نہیں پڑھے اور جس نے رسول اکرم ﷺ کی پیروی کی وہی ہدایت یافتہ ہیں۔

ماحصل اقوال و روایات اور حاصل کلام یہ ہے کہ عید کی نماز سے پہلے یا بعد میں کوئی نفل پڑھنا رسول اللہ کے عمل و قول سے ثابت نہیں ہے۔ بعض لوگ عید کی نماز کو جمعہ کی نماز پر قیاس کرتے ہیں وہ مکرر سمجھ لیں کہ جمعہ الگ ہے اور عید الگ۔ اور ان دونوں کے درمیان احکام بھی علیحدہ ہیں۔

البتہ صرف نفل پڑھنے کی ممانعت کسی دلیل سے ثابت نہیں۔ نفل اوقات مکروہ میں پڑھنا مکروہ ہے۔ عید گاہ میں نماز عید سے پہلے نفل بہر حصول تقرب الٰہی پڑھے جانے کا ہمارے ملک میں بھی رواج ہے۔

## نماز عید کی قضا

نماز عید فوت ہو جانے پر اس کی قضا پڑھنے میں علماء کا باہمی اختلاف ہے۔

امام اعظم ابو حنیفہؒ کا مسلک یہ ہے کہ نماز عید کی قضاء پڑھی جائے اس لئے کہ نماز عید اپنی خصوصیات کے ساتھ مخصوص ہے۔

ہدایہ کی بعض شروح میں مرقوم ہے کہ عید کی نماز فوت ہو جانے پر حسب منشاء دو یا چار رکعات مانند نماز چاشت پڑھی جا سکتی ہیں۔ اور یہ صرف نماز عید کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ دوسرے دنوں میں نماز چاشت کی مانند پڑھی جا سکتی ہے۔

محیط اور فتاوی قاضی خان میں ہے کہ عیدگاہ میں جسے امام کے ساتھ نماز عید نہ ملے اسے اختیار ہے کہ وہ عیدگاہ میں خود تنہا نماز پڑھ لے یا اپنے گھر جاکر پڑھے۔

اور افضل یہ ہے کہ عید کی نماز فوت ہو جانے پر نماز چاشت کی مانند چار رکعات پڑھ لی جائیں۔ جیسا کہ حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے یہ اسناد مروی ہے۔ کہ جس کو عید کی نماز نہ ملی ہو وہ چار رکعات پڑھ لے۔

فتح الباری میں اس روایت کے آخر میں تحریر ہے کہ چار رکعات پڑھنے کی ترکیب میں "سبح اسم ربک الاعلی" دوسری میں "الشمس وضحها" تیسری میں "واللیل اذا یغشی" اور چوتھی رکعت میں سورۃ "والضحیٰ" پڑھی جائے۔ نیز اسی ضمن میں عبداللہ ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ ان چار رکعات کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "ان رکعات کے پڑھنے والے کو بہت زیادہ عمدہ و بہتر اجر وصلہ دیا جائے گا"۔

اسی طرح حنبلی مذہب کے علماء بھی یہی روایت بیان کر کے ان چار رکعات کے بے پایاں ثواب بیان کرتے ہیں۔

امام احمد بن حنبلؒ کا بیان ہے کہ عبداللہ بن مسعودؓ کی ان چار رکعات کے بے حد و بے شمار ثواب کی روایت کی توفیق حضرت علیؓ کی اس روایت سے ہوتی ہے کہ حضرت علیؓ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ اپنی قوم کے کمزوروں کو چار رکعات بغیر تکبیرات و خطبہ کے پڑھائے۔

بخاری نے لکھا ہے کہ حضرت انسؓ نے اپنے اہل و عیال و اولاد کو بصرہ سے دو فرلانگ دور موضع زاویہ میں جمع کیا اور اطراف و اکناف کے لوگوں کے ساتھ نماز عید ادا کی۔ ان سب لوگوں کا قاعدہ تھا کہ وہ نماز عید کی دو رکعتیں امام کے ساتھ پڑھا کرتے تھے۔

کرمانی نے لکھا ہے کہ امام کے ساتھ نماز عید نہ ملنے کی صورت میں امام مالک اور امام شافعی کے قول کے موافق دو رکعتیں پڑھنا چاہیے۔ اور امام احمد بن حنبلؒ کے قول

کے مطابق چار رکعات ادا کی جائیں۔ اور امام اعظم ابوحنیفہ ؒ کے مذہب وقول کے موافق نماز عید فوت ہو جانے والے کو اختیار ہے۔ خواہ وہ تنہا پڑھے خواہ نہ پڑھے اور پڑھنے کی صورت میں بھی اختیار ہے کہ دو رکعات پڑھے چاہے چار رکعات۔ باقی اللہ تعالیٰ ہی زیادہ جانتا ہے۔



# ذی الحجہ

حضرت عباسؓ سے مروی ہے کہ رسالت مآب ﷺ نے فرمایا: ''سال کے دنوں میں سے کوئی زمانہ جس میں بے انتہاء عمل صالح یعنی نیکیاں و بھلائیاں کی گئی ہوں وہ ماہ ذی الحجہ کے عشرہ سے زیادہ اللہ کو محبوب نہیں ہے''۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کیا جہاد فی سبیل اللہ بھی مساوی درجہ نہیں رکھتا؟ ارشاد فرمایا: ''جہاد فی سبیل اللہ بھی اللہ کو ان دنوں سے زیادہ محبوب نہیں''۔ راوی کا بیان ہے کہ تین مرتبہ لوگوں نے یہی سوال کیا اور آپ ﷺ نے تینوں مرتبہ یہی جواب عنایت فرمایا۔ پھر فرمایا: البتہ وہ شخص جو اپنی جان و مال کے ساتھ جہاد فی سبیل اللہ کے لئے گیا اور وہیں میدانِ جہاد میں اللہ کو پیارا ہو گیا''۔ (بخاری)

ابن عوانہ اور ابن حبان نے اپنی صحیح میں جابرؓ کی روایت سے لکھا ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''عشرہ ذی الحجہ سے زیادہ کوئی دن افضل نہیں''۔

علماء کہتے ہیں جس نے سال کے افضل دنوں میں روزہ رکھنے کی منت مانی ہو اسے چاہیئے کہ عشرہ ذی الحجہ میں روزے رکھنے کی منت پوری کرے اور جس نے سال کے کسی ایک افضل دن روزہ رکھنے کی منت مانی ہو اسے عرفہ کے دن روزہ رکھ کر اپنی نذر پوری کرنا چاہیئے اور جس نے ہفتہ کے کسی دن روزہ رکھنے کی نذر مانی ہو تو وہ جمعہ کے دن روزہ رکھے۔

## فضیلت روزہ و شب کی وجہ

عشرہ ذی الحجہ کے دنوں کی افضلیت اس لئے ہے کہ اس میں عرفہ کا دن واقع ہے۔ اور ماہ رمضان کے عشر آخر کی راتیں اس لئے افضل ہیں کہ ان میں شب قدر واقع ہے۔ اور چونکہ ماہ ذی الحجہ میں عرفہ کا دن آتا ہے اسی لئے اس دن کو سب پر فضیلت حاصل ہے۔

## عشرہ ذی الحجہ کے روزے

بقرعید کے شروع کے نو دن میں روزوں کی فضیلت اور ان کے مستحب ہونے کی احادیث درج ہیں۔

ابوداؤد ونسائی میں بعض ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے منقول ہے کہ سرورِ عالم ﷺ بقرعید کے (۹) دن دسویں محرم اور ہر ماہ تین دن روزے اکثر و بیشتر رکھا کرتے تھے۔ اور ہر ماہ کے تین دنوں میں سے پہلی پیر اور پہلی جمعرات کے دن روزہ دار رہتے تھے۔

ایک روایت میں ہے کہ سرورِ کائنات ﷺ ذی الحجہ کے عشرہ اور ہر ماہ تین دن روزے رکھتے تھے۔

مسلم، ترمذی اور ابوداؤد نے حضرت عائشہ صدیقہ ؓ کی زبانی لکھا ہے کہ میں نے عشرہ ذی الحجہ میں رسول اللہ ﷺ کو روزہ دار نہیں دیکھا۔ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ سے منسوب یہ روایت دیگر احادیث روزہ کے منافی اس لئے نہیں کہ آپ سے رسول اکرم ﷺ کے روزہ دار نہ ہونے کی کیفیت کی روایت ہے۔ بہت ممکن ہے کہ آپ کو سرورِ عالم ﷺ کے روزہ دار ہونے کی اطلاع نہ ہوئی ہو۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ دیگر موانع مثلاً بیماری و سفر درپیش ہوں۔

نیز اس عشرہ کے عمل صالح کے بارے میں جو فضیلت کے احکام ہیں ان اعمال صالحہ میں روزہ کی فضیلت بھی داخل ہے۔ یعنی اعمال میں سے سب سے زیادہ فضیلت کی چیز روزہ ہے اور رمضان کے روزوں کے علاوہ عشرہ ذی الحجہ کے روزوں کی زیادہ فضیلت ہے۔

## متروکہ سنتیں

رسول اکرم ﷺ کی بعض سنتیں ایسی ہیں جنہیں عام طور پر لوگوں نے ترک کر دیا۔ ان میں سے چند یہ ہیں۔ جس نے قربانی کرنے کا ارادہ کیا عام ازیں کہ وہ قربانی فرض ہو یا نفل۔ ایسے قربانی کرنے والے کو لازم ہے کہ قربانی کرنے تک وہ اپنے بال اور ناخن نہ ترشوائے۔

صحیح مسلم میں حضرت اُم سلمہ ؓ کی زبانی تحریر ہے کہ رسول الثقلین نبی خاتم النبیین ﷺ نے فرمایا: "ماہ ذی الحجہ کے عشرہ اول میں اگر کوئی شخص قربانی کرنے کا ارادہ کرے تو اسے لازم ہے کہ قربانی کرتے تک وہ اپنے جسم اور چہرہ کے بالوں کو کاٹنے وغیرہ کے لئے ہاتھ نہ لگائے۔

ایک دوسری روایت میں ہے کہ ناخن نہ کٹوائے اور بال نہ کٹوائے۔
ایک روایت میں ہے کہ جس نے بقرعید کا چاند دیکھ کر قربانی کرنے کا ارادہ کیا تو وہ اپنے ناخن نہ کٹوائے اور بال نہ کٹوائے نہ منڈوائے۔
جامع الاصول میں صحیح مسلم کی یہ روایت عمر بن مسلم میں عمار لیثی کی زبانی نقل کی گئی ہے کہ عمر بن مسلم نے کہا، بقرعید سے پہلے ایک دن ہم غسل خانہ عام میں گئے اور وہاں ہم نے نورہ (بال صفا پوڈر) لگایا۔ جس پر غسل خانہ والوں نے کہا آپ یہ کیا کر رہے ہیں؟ رسول اللہ نے اس زمانہ میں بال لینے سے منع فرمایا ہے۔ اس کے بعد میں (عمر بن مسلم) نے حضرت سعید بن میتب ؓ کے پاس جا کر یہ واقعہ بیان کیا جنہوں نے کہا۔ اے بھتیجے! لوگوں نے یہ حدیث طاق نسیاں بنادی ہے اور اس پر عمل آوری ترک کردی ہے۔ حالانکہ اُم المومنین حضرت اُم سلمہ ؓ نے رسول اللہ ﷺ کا یہ حکم بیان فرمایا ہے کہ جس نے بقرعید کا چاند دیکھا اسے لازم ہے کہ وہ ناخن نہ کٹوائے اور بال نہ لے۔ (تا ختم حدیث)

## عرفہ کی فضیلت

بقرعید کے مہینہ کے نویں دن کو عرفہ کا دن ۔ کہتے ہیں علماء کا باہمی اختلاف رائے ہے کہ عرفہ کا دن افضل ہے یا جمعہ کا دن؟
ایک روایت یہ ہے کہ سال بھر کے دنوں میں عرفہ کا دن افضل ہے اور ہفتہ کے دنوں میں جمعہ کا دن افضل ہے اور یہی صحیح ہے۔ جسے ہم نے تفصیل کے ساتھ سفر السعادت کے باب جمعہ میں بیان کیا ہے کہ عرفہ کا وہ دن زیادہ افضل ہے جس دن جمعہ بھی ہو۔

## عرفہ کا روزہ

جمہور کا قول ہے کہ عرفہ کا روزہ سنت ہے اور جو لوگ عرفات کے میدان میں نہ ہوں ان کا درجہ اولیٰ روزہ رکھنا چاہئیے۔
حضرت اُم الفضل بنت حارث ؓ کا بیان ہے کہ میں عرفہ کے دن سرورِ عالم ﷺ کے ساتھ تھی۔ لوگوں میں تیز تیز گفتگو ہوئی۔ کسی نے کہا آپ ﷺ روزہ دار ہیں۔ کسی نے کہا آج آپ ﷺ کا روزہ نہیں ہے۔ جس پر میں (اُم الفضل ؓ) نے آپ ﷺ کے پاس میدان عرفات میں دودھ کا ایک پیالہ بھیجا۔ جسے آپ ﷺ نے نوش فرمالیا۔ اور آپ ﷺ اُونٹنی پر سوار تھے۔ (متفق علیہ)

یہی روایت حضرت میمونہؓ سے بھی مروی ہے۔

ترمذی نے ابو ہریرہؓ کے حوالے سے عبداللہ بن عمرؓ کی زبانی لکھا ہے کہ میں عبداللہ ابن عمرؓ رسول اکرم ﷺ کے ساتھ دورانِ حج میں ہمرکاب تھا اور آپ ﷺ کے ساتھ حضرت ابوبکر صدیقؓ بھی شریک تھے۔ آپ ﷺ اور صدیق اکبرؓ عرفہ کے دن روزہ دار نہ تھے۔ میں اور حضرت عمرؓ نے بھی روزہ نہیں رکھا تھا۔ اور ہم سب عرفات میں تھے۔ رسول اکرم ﷺ نے ہمیں اس (عرفہ) دن روزہ رکھنے کا حکم نہیں دیا اور روزہ رکھنے کی ممانعت بھی نہیں فرمائی تھی۔

اکثر علماء کا یہی مسلک وعمل ہے کہ روزہ رکھ کر میدانِ عرفات میں نہ جائے۔ اور عرفات میں روزہ نہ رکھنا ہی مستحب ہے تاکہ دعا کرنے والے میں عبادتیں کرنے کی قوت باقی رہے۔

بعض علماء نے میدان عرفات میں جبکہ نویں ذی الحجہ کو وہاں حاجی قیام کرتے ہیں روزہ رکھا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ عرفہ کے دن روزہ رکھنے سے ایک سال گذشتہ وآئندہ کے گناہوں کا کفارہ ہو جاتا ہے۔ اور مذہب حنفیہ یہی ہے کہ عرفہ کے دن روزہ رکھنا مستحب ہے۔ اور خصوصاً وہ حاجی جن میں عبادت کرنے کی قوت وسکت نہ ہو ان کے لئے مستحب نہیں ہے۔ باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

## قیامِ عرفات

مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ کی جانب بارہ کوس کے فاصلہ پر ایک مقام کو عرفات کہتے ہیں۔ جہاں نویں ذی الحجہ کو حاجی ٹھہرتے ہیں۔

## تعرُّف وتعریف

میدانِ عرفات میں جس طرح دعائیں کی جاتی ہیں ویسے ہی دوسرے شہروں میں بعض لوگ لباس وغیرہ پہنتے اور ویسے ہی عمل کرتے ہیں۔

واضح باد علماء احناف نے بیان کیا ہے کہ میدان عرفات کے مانند عرفہ کے دن لوگوں کا کسی ایک جگہ جمع ہو کر عمل کرنا اور یہ خودساختہ عرفہ منانا کوئی حقیقت نہیں رکھتا اور یہ عمل بالکل بے اصل ہے جس کی کوئی اساسی حقیقت نہیں ہے اس کے برعکس امام ابو یوسف

اورامام محمدؒ نے اصولی روایت کے خلاف یہ لکھا ہے کہ عرفات نما اس قسم کا عرفہ منانا مکروہ نہیں ہے کیونکہ عبداللہ ابن عباسؓ کا بیان ہے کہ انہوں نے بصرہ کے قیام کے زمانہ میں خود اسی طرح عرفہ منایا تھا۔ (اس کی اسناد غیر معلوم ہیں)۔

مؤلف تبیین نے بھی اس قسم کے عرفہ منانے کو غیر مکروہ لکھا ہے۔

جامع صغیر برہانی میں علماء کا یہ قول تحریر ہے کہ "تعریف" یعنی عرفہ کے دن لوگوں کا کسی مقام پر اس لئے جمع ہونا کہ میدانِ عرفہ کی مانند عمل کر سکیں اور میدانِ عرفات کے اعمال کی مانند مشابہت پیدا کر سکیں یہ تعریف خود ساختہ عرفہ منانا بالکل بے اصل و بے بنیاد کام ہے۔ البتہ اتنا ضرور ہے کہ اس میں عبادت کی جاتی ہے وہ غیر مشروع نہیں ہے کیونکہ جو عبادت کی جاتی ہے یا جو تسبیحات پڑھی جاتی ہیں اور بارگاہِ الٰہی میں جس تضرع و عاجزی سے دعائیں مانگی جاتی ہیں ان میں سے کوئی چیز خلاف شرع نہیں ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ ان میں سے کوئی چیز سنت یا واجب نہیں ہے اور یہی مضمون و مفہوم نجم الدین بلخی نے اپنی کتاب میں تحریر کیا ہے۔ جامع صغیر میں مرقوم ہے کہ تعریف (یعنی تعّرف و خود ساختہ عرفہ منانا) جو لوگ کرتے ہیں یہ بے اصل و بے بنیاد ہے اور اگر اس طرح تعریف تعّرف و عرفہ منایا جائے تو کوئی حرج نہیں کہ شہر کے تمام صالح، عارف اور عالم ایک جگہ جمع ہو کر تکبیر و تہلیل کریں۔ اس میں کوئی مضائقہ نہیں۔ لیکن عرفات کی مانند اپنے اپنے شہر میں تکبیر و تہلیل کرنا بے بنیاد کام ہے۔ اور یہ کوئی مسنون کام نہیں ہے۔ البتہ تہلیل و تکبیر پڑھنا اور عبادت الٰہی کرنا بذاتہ ایک عمدہ مذہبی کام ہے۔ جس سے نیکیاں اور بھلائیاں حاصل ہوئی ہیں اور یہی مضمون و مفہوم "کافی" میں بھی مرقوم ہے۔ جس کے آخر میں لکھا ہے کہ یہ کام مستحب ہو سکتا ہے کیونکہ اس میں عبادت گذاروں کی مشابہت کی جاتی ہے جس کا اجر و بدلہ اللہ تعالیٰ دے گا۔ اور یہی مضمون و مفہوم سنن الہدیٰ میں بھی مرقوم ہے۔ جس کے آخر میں لکھا ہے کہ ذکر الٰہی تسبیح و تہلیل اور اللہ کی جناب میں دعائیں مانگنے میں کوئی حرج نہیں ہے اور اس قسم کا خود ساختہ عرفہ منانا تقریباً ہر زمانہ میں اکثر شہروں میں منایا جاتا ہے، حج کے دنوں میں عرفات کی طرح اپنے اپنے مقام و شہروں میں احرام باندھ کر تلبیہ وغیرہ پڑھنا اور مقررہ آداب و طریق حجاج اختیار کرنا بے اصل و بے بنیاد کام ہیں اور حقیقت امر یہ ہے کہ وقوف میدانِ عرفات کی عبادت صرف میدانِ عرفات کے لئے مخصوص ہیں۔

باقی اللہ ہی زیادہ جانتا ہے۔

علاوہ ازیں دیگر عبادات ادعیہ واحکام وغیرہ کتب فقہ اور رسالہ جات عبادات میں مرقوم ہیں۔ جو مطالعہ کئے جاسکتے ہیں۔ چونکہ خود ساختہ عرفہ منانے کے احکام ہمیں تحریر کرنے تھے جو ہم نے بہ توفیق الٰہی تحریر کردیئے ہیں۔

آخر میں عرض ہے کہ تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے سزاوار ہیں جو تمام جہانوں کی ربوبیت کرنے والا ہے اور درود وسلام ہو سید المرسلین امام المتقین حضور پُرنور احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ پر آپ ﷺ کے آل واصحاب پر اور آپ ﷺ کے ان متبعین وپیروی کرنے والوں پر جو راہ حق کے رہنما اور علوم اسلامیہ کو زندہ کرنے والے ہیں۔

آمین یارب العالمین۔

**ختم شد**

جَاء الحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

# مَاثَبَتَ بِالسُّنَّةِ
# عَنْ اَعْمَالِ السَّنَةِ

عَرَبِیّ تَصْنِیْف :
حَضْرَتْ شَیْخ عَبْدُالْحَق مُحَدِّث دہلوِیْ

ناشر:
دارالاشاعت
مُقَابِل مولوی مُسَافِر خَانَہ - کراچی ۱

# بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡم

الحمد لله الذى جعل الاوقات المباركة مراسم الخيرات والبركات و مفاخر لاهل النّسک والعبادات تربح فيها تجاراتهم وتضاعف لهم اجورهم ويصلون الٰى مقاصدهم وما يا ملون من ثواب الاعمال واجابة الدعوات. فالخاسر من لم يحضر مراسم التجارة . والمفرّط اولى بالخسارة والصّلوٰة والسّلام الاتمان الاكملان علٰى سيّدالمرسلين وامام المتقين محمّد الذى بتعليمه واتّباعه حصّل العلوم والاعمال . وبكرمه وشفاعته ينال الامانى . والأمال . فى المبد أوالمال . استاذا الكل وامام الوجود ومنبع العلم ومعدن الجود . وعلىٰ اٰلهٖ واتباعه اجمعين . هذاالطريق الحق ومجيى علوم الدين .

امّابعد فيقول البعد الفقير الى الله البارى عبد الحق بن سيف الدّين الدّهلوى البخارى وفقه الله لسلوک طريق الحق واليقين . فى متابعة سيد المرسلين . قد ثبت الخلاف بين المحدثين وَالْمُتَمَسِّكِيْنَ فيما جاء فى اللّيالى والايّام من الاورا دوالصلوة والصّيام وقد تكلم المحدثون فيها تَمَسَّکَ به النساک وشدّدوا فى الانكار . وحكموا ببطلان ماوردفيها من الاحاديث والاحبار . ولكن كناقد تكلمنا فى ذالک فى رسالة فارسيّة لنافى الجمع بين الفريقين وسلكنا فيه اليمن الطريقين وذكرنا مافيه من الاجمال وَالتَّفْصِيل والله يقول الحق وهويهدى السّبيل ثمَّ جمعنا فى هٰذه الرسالة ماجاء من الاحاديث الصّحاح والحسان والضعاف والموضوعات علىٰ ماتقرر عند المحدّثين الذين بيدهم الامر فى هٰذه المعاملات مع ذكر اكثر فوائد شريفة وتحقيقات لطيفة فيما ا بحرّاليه الكلام خصوصًا فى شهرربيع الاوّل فى ذكر وفات سيّدالانام عليه الصّلاة والسّلام مبتد يًا من شهر المحرّم الى ذى الحجة الحرام . والله المؤفق ومنه الاكمال والا تمام وسمّيته بماثبت من السنّة فى ايام السنة تقبلٌ الله بفضلهٖ .

---

ن . الذى لا تا خذهٗ سنة ولانوم .

# شهر المُحرّم

من جامع الاصول فيماجاء في الصّحيح من الاحاديث من احوال وفضله وفضل الصّوم فيه عن عائشة رضى الله تعالىٰ عنها قالت كان يوم عاشوراء يُصَام قبل رمضان فيما نزل رمضان قال من شاء صام ومن شاء افطر وفى رواية قالت كان رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم امر بصيام يوم عاشوراء الحديث وفى اخرىٰ قالت كانوا يصومون عاشوراء قبل ان يفرض رمضان كان يومًا ستر فيه الكعبة قالت فلما فرض رمضان قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم من شاء ان يصومهٗ فليصمه ومن شاء ان يتركه فليتركه وفى اخرىٰ قالت يوم عاشوراء يصومهٗ قريش فى الجاهليّة وكان رسول الله صلى الله عليه وسلم يصومهٗ في الجاهلية فلما قدم المدينه صامه وامر بصيامهٖ فلما فرض رمضان ترك عاشوراء فمن شاء صامهٗ ومن شاء تركهٗ وفى اخرىٰ فلما فرض رمضان قال من شاء صامهٗ ومن شاء تركه وفى اخرىٰ ان قريشًا كانت تصوم عاشوراء فى الجاهليّة ثم امر رسول الله صلى الله عليه وسلم بصيامهٖ حتىٰ فرض رمضان فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم من شاء يصوم فليصمه ومن شآء يفطر فليفطر اخرجه البخارى ومسلم واخرج مالک و ابوداؤد والترمذى الرواية الرابعة وقالوا فيها فكان لو كان هو الفريضة بعلد قوله فلما فرض رمضان وعن ابن عمرؓ انّ اهل الجاهلية كانوا يصومون يوم عاشوراء وان رسول الله صلى الله عليه وسلم صامهٗ والمسلمون قبل ان يفرض رمضان فلما افترض رمضان قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان عاشوراء يوم من ايام الله تعالىٰ فمن شاء وفى رواية قال ذكر عند النبى صلى الله عليه وسلم يوم عاشورا فقال ذلک يوم كان يصومه اهل الجاهلية فمن شاء صامه ومن شاء تركه اخرجه البخارى ومسلم وللبخارى صام رسول الله صلى الله عليه وسلم عاشوراء وامر بصيامه فلما فرض رمضان تركه وكان عبد الله لايصومه الا ان يوافق صومهٗ وبسلم مثل الثانيه وقال فمن احبّ منكم ان يصومه فليصمه ومن كره فليدعه واخرج ابو داؤد نحو الرواية الاولىٰ وعن ابى موسىٰ قال كان يوم عاشوراء يوم يعظمه

الیھود ویتخذونه عیدًا فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم صوموه انتم وفی روایة کان اھل خیبر یصومون یوم عاشوراء . ویتخذونه عیدًا ویلبسون نسآء ھم فیه حلیّھم وثیابھم فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم صوموه انتم اخرجه البخاری و مسلم وعن ابن عباس قال قدم رسول الله صلی الله علیه وسلم المدینه فرای الیھود تصوم یوم عاشوراء فقال ما ھٰذا قالوا یوم صالح انجی الله فیه موسیٰ بنی اسرائیل من عدوھم فصامه فقال انا احق بموسیٰ منکم فصامه وامر بصیامه وفی روایة فقال لھم ما ھٰذا الیوم الذی تصومونه قالوا ھٰذا یوم عظیم انجی الله فیه موسیٰ وقومه وغرق فیه فرعون فصومه فصامه موسیٰ شکرًا فنحن نصومهٗ تعظیمًا له اخرجه البخاری و مسلم واخرج ابو داؤد اخر وعن جابر بن سمرة قال کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یامر بصیام یوم عاشوراء . ویحثنا علیه ویتعاھدنا عنده فلما فرض رمضان لم یامرنا ولم ینھنا عنه ولم یتعاھدنا اخرجه مسلم وعن علقمة ان الاشعث بن قیس دخل علیٰ عبد الله وھو یطعم یوم عاشوراء فقال یا ابا عبد الرحمٰن ان الیوم یوم عاشوراء فقال قد کان یصام قبل ان ینزل رمضان فلما نزل رمضان

ترک فان کنت مفطرًا فاطعم اخرجه البخاری ومسلم وعن سلمة ابن الاکوع ان رسول الله صلی الله علیه وسلم امر رجلا من اسلم ان اذّن فی الناس من کان اکل فلیصم بقیة یومه ومن لم یکن اکل فلیصم فان الیوم یوم عاشوراء وفی روایة انه قال لرجل من اسلم[1] اذن فی قومک او فی الناس بالشک اخرجه البخاری ومسلم والنسائی وعن عبد الرحمٰن بن سلمة نحوما اخرجه ابو داؤد وعن الربیع بنت معوذؓ قالت ارسل رسول الله صلی الله علیه وسلم غداة عاشوراء الیٰ قری الانصار الّتی حول المدینه من کان اصبح صائمًا فلیتم صومه ومن کان اصبح مفطرا فلیتم بقیه یومه فکنّا بعد ذلک نصومه ونصومه صبیاننا الصغار منھم و نذھب الی المسجد فنجعل لھم اللعبة من العھن فاذابکی احدھم علی الطعام اعطیناھا ایاه حتیٰ یکون عند الافطار اخرجه بخاری ومسلم وفی روایة اخریٰ مثلاً وعن قیس بن سعد بن عبادةؓ قال کنا نصوم عاشوراء ونؤدی زکوة الفطر فلمّا نزل رمضان و نزلت الزکوة لم نؤمر به ولم ننه عنه وکنّا نفعله اخرجه النسائی واخرج عن

---

[1] ای ابن قبیله بن اسلم ۔ ۱۲ (اَسلَمْ مشہور قبیلہ ہے)۔

حمد بن الصيفی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم عاشوراء اَمنکم احد
ل الیوم فقالوا منا من صام ومنا من لم یصم قال فاتموا بقیہ یومکم وابعثوا الیٰ اہل
فروض فلیتموا بقیة یومهم وروٰی مالک بلغہ عن عمر بن الخطاب رض ارسل الی
حارث بن ہشام ان غدا یوم عاشوراء فصم وامر اہلک ان یصوموا اخرجہ فی
موطا وعن عبید اللہ بن ابی زید انہ سمع ابن عباس رض سئل عن صیام یوم عاشوراء .
قال ما علمت ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صامایوم یطلب فضلہ علی الایام الا
ہذا الیوم ولا شہرًا الاہٰذا الشہر یعنی رمضان وفی حدیث عبد اللہ بن موسیٰ قال
ار أیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یتحرّی صیام یوم فضلہ علیٰ غیرہ الاّ ہٰذا الیوم
یوم عاشوراء وہٰذا الشہر یعنی رمضان اخرجہ البخاری و مسلم وعن ابن عباس رض
قال امر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بصوم یوم عاشوراء یوم العاشر اخرجہ
لترمذی وعن ابن عباس رض قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لئن بقیت الیٰ قابل
لاصومن التّاسع یوم عاشوراء وفی روایة قال حین صام رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم یوم عاشوراء وامر بصیامہ فقالوا یا رسول اللہ(صلی اللہ علیہ وسلم)انہ یوم یعظمہ
الیھوٗد والنصاریٰ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاذا کان العام القابل انشاء اللہ
صمت الیوم التاسع فلم یأت العام المقبل حتی توفی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
وفی روایة حکم بن العارف ج قال انتہیت الی ابن عباس رض وہو متوسلرداء فی زمزم
فقلت اخبر نی عن صوم یوم عاشوراء فقال اذارأیت ہلال المحرم فاغدواصبح یوم
التاسع صائما قال ہٰکذا کان محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصومہ قال نعم
اخرجہ مسلم و اخرجہ ابو داؤد والثانیة والثالثة وفی روایة ذکرہا رزین عن عطاء قال
سمعت ابن عباس رض یقول صوموا التّاسع والعاشر وخالفوا الیہود وعن حفصة رض قالت
اربع لم یکن ید عھن رسول اللہ ﷺ صیام عاشوراء والعشر وثلٰثة ایام من کل شہر
ورکعتان قبل الفجر اخرجہ النّسائی. وعن ابی ہریرة ان رسول اللہ ﷺ قال افضل الصیام
بعد شہر رمضان شہر اللہ المحرم وافضل الصلوٰة بعد المکتوبة صلوٰة اللیل وایّ الصیام
افضل بعد شہر رمضان قال صیام شہر اللہ المحرم اخرجہ مسلم وابو داؤد واخرج
التّرمذیّ والنّسائیّ الاول وعن علیّ رض سألہ رجل قال ایّ شہر تأمرنی ان اصوم بعد شہر

رمضان فقال له ماسمعت احدًا يسئال ان هذا الارجلًا سمعته يسأل رسول الله ﷺ وانا قاعد عنده فقال يارسول الله اىّ شهر تامرنى ان اصوم بعد رمضان قال ان كنت صائمًا بعد شهر رمضان فصم المحرم فانه شهر الله تعالىٰ فيه يوم تاب فيه على قوم ويتوب فيه علىٰ قوم اخرين اخرجه الترمذى هذه احاديث جاءت فى الكتب الستة مذكورة فى الجامع الاصول ونتبعها. باحاديث ذكرت فى جامع الكبير تاليف سيدنا ومولانا شيخ العارف بالله علىؒ المتقى الذى رتبها وبوبها من جمع الجوامع للسيوطى وفيه احاديث السنة بطريق اخرلاحاجة الىٰ اعادتها بعد ذكرها بطرقها اللهم الاان يكون بلفظ اخرلم يذكره فى الجامع واحاديث اخر مماعداه ولنذكره وعن علىؓ قال قال رسول الله ﷺ ان كنت صائمًا بعد شهر رمضان فصم المحرم فانه شهر الله تعالىٰ فيه يوم تاب فيه علىٰ قوم ويتوب فيه علىٰ قوم اخرين وحث الناس على تجديد توبة النصوح فى يوم عاشوراء وترجيه بقبول التوبة فمن تاب فيه الى الله عزوجل من ذنوبه تاب عليه كماتاب علىٰ من قبلهم ويتوب فيه علىٰ اخرين رواه الترمذى وعن ابن عباسؓ قال قال رسول الله ﷺ صوموا يوم عاشوراء وخالفوا فيه اليهود وصوموا قبله يومًا وبعدهٗ يومًا رواه احمد وعنه قال قال رسول الله ﷺ لئن بقيت امرت بصيام يوم قبله اويوم بعدهٗ يعنى يوم عاشوراء رواه البيهقى فى شعب الايمان وعن ابى هريرة صوموا يوم عاشوراء وهو يوم كانت الانبياء تصومو فصوموه رواه ابن ابى شيبة وعنه قال قال رسول الله ﷺ يوم عاشوراء عيد من قبلكم فصوموه انتم رواه البزاروالديلمى ۔ وعن انسؓ قال قال رسول الله ﷺ اذاكان العام المقبل صمنايوم التاسع وعنه انهٗ قال قال رسول الله ﷺ ان عشنا خالفنا هم وصمنا اليوم التاسع وعن ابن عمرؓ قال قال رسول الله ﷺ من صام يوم الزينة ادرك مافاته من صيام السنة يعنى يوم عاشوراء ورَوىٰ ابو الشيخ فى الثواب انه قال قال رسول الله ﷺ انّ نوحًا هبط من السفينة على الجودىّ يومًا عاشوراء فصام نوح وامر من معه بصاحبه شكرًا لله وفى يوم عاشوراء تاب الله علىٰ ادم وعلىٰ اهل مدينته يونس وفيه فلق البحر لبنى اسرائيل وفيه ولدابراهيم وابن مريم عليهم السلام وعن ابن مسعودؓ قال قال رسول الله ﷺ من وسّع علىٰ عياله يوم عاشوراء لم يزل فى سعة سائر سنة وعن

علیٰ سیّد الناس ادم وسیّد العرب محمد ﷺ وسید الروم صهیب وسید الفرس سلمان وسیّد الحبش بلال وسیّد الجبال طور سیناء وسیّد الشجرة السّدرة وسید الاشهر محرم وسید الایام الجمعة وسید الکلام القران البقرة وسیّدة البقرة ایة الکرسی اماانّ فیها خمس کلمات فی کل کلمة خمسونَ برکةً رواه الدیلمی فی مسند الفردوس وهو ضعیف قال العبد الضعیف وقدوردفی حدیث اخر من هذا الباب ان افضل الشهر شهر رمضان وهو مارواه الطبرانی عن ابن عباسؓ عنهما قال قال رسول الله ﷺ الاأخبرکم بان افضل الملائکة جبرئیل وافضل الایام یوم الجمعة افضل الشهور شهر رمضان وافضل اللّیالی لیلة القدر وافضل النسآء مریم بنت عمران اللهم الاان یفرق بین الافضلیة والسیادة فتدبروبالله التوفیق.قال الشیخ شهاب الدین بن الحجر الهیثمی المصری مفتی بلد الله الحرام وشیخ الفقهاء والمحدثین فی اوانه بذلک المقام فی الصواعق المحرقة اعلم ان مااصیب به الحسینؓ فی عاشوراء انما هو الشهادة الدّالة علیٰ مزید خطرته ورفعة درجته عندربه والحاقة بدرجات اهل البیت الطاهرین لمن ذکر ذالک الیوم مصابه لاینبغی ان یشتغل الابالاسترجاء امتثالًا للامرواحرازاً لما رتّبه الله تعالیٰ علیه بقوله اولٓئک علیهم صلوٰت من ربهم ورحمة واولئک هم المهتدون و لایشتغل ذالک الیوم الابذلک ونحوه من عظائم الطاعات کالصوم وایاه ثم ایاه ان یشتغل ببدع الرافضة ونحوهم من الندب والسیاحة والحزن اذلَیسَ ذالک من اخلاق المؤمنین والالکان یوم وفات رسول الله ﷺ اولی بذالک واحری اوببدع الناصبة المتعصبة علی اهل البیت اوالجهال المتقابلین للفاسد بالفاسدوالبدعة بالبدعة والشرّ بالشرّ من الظهار غایة الفرح والسرور واتخاذه عیدًا واظهار الزینة فیه کالخضاب والاکتحال ولبس جدید الثیاب وتوسیع النفقات وطبخ الاطعمة والحبوب الخارجة عن العادات واعتقادهم ان ذالک من السنّة والمعتاد فی السنة ترک ذالک کلّه فانه لم یروفی ذلک شیٔ یعتمد علیه والاثر یرجع الیه وقد سئل بعض ائمة الحدیث والفقه عن الکحل والغسل والحنّاء وطبخ الحبوب ولبس الجدید واظهار السرور یوم عاشوراء فقال لم یُردفیه حدیث صحیح عنه ﷺ ولااحدٍمّن اصحابه ولااستحبّه احد امن ائمة المسلمین لامن الاربعة ولا من

